# امامیہ جنتری (رجسٹرڈ)

# 2020





## Imamia Jantri®



GET IT ON Google Play

http://imamiajantri.com/playstore



Download on the App Store

http://imamiajantri.com/appstore

IMAMIAJANTRIOFFICIAL    WEB: WWW.IMAMIAJANTRI.COM


افتخار بک ڈپو (رجسٹرڈ) اسلام پورہ لاہور پوسٹ کوڈ 54000

Main Bazar Islampura, Lahore. Tel: +92 42 37223686




Iftikhar®
BOOK DEPOT
ESTB 1955

IMAMIA JANTRI 2020

اصلی امامیہ جنتری خریدنے کے لیے سرورق (ٹائٹل) پر چمکنے والی (Original) کی سٹیمپ اور معیار ضرور چیک کریں 2020




جملہ حقوق محفوظ ہیں

حضرت فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا

حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام

وَاعْتَصِمُوا بِحَبْلِ اللّٰهِ جَمِيعًا وَّلَا تَفَرَّقُوا (القرآن)

اور سب مل کر اللہ کی رسی کو مضبوط پکڑے رہنا اور متفرق نہ ہونا۔



حضرت امام علی علیہ السلام

حضرت امام موسیٰ کاظم علیہ السلام

# امامیہ جنتری (رجسٹرڈ)

# سنۂ 2020

www.humaliwalayazadar.com

حضرت امام حسن علیہ السلام

حضرت امام علی رضا علیہ السلام

حضرت امام حسین علیہ السلام

حضرت امام محمد تقی علیہ السلام

زیر سرپرستی
سرکار قائم آلِ محمدؑ

حضرت امام علی زین العابدین علیہ السلام

حضرت امام علی نقی علیہ السلام

حضرت امام محمد باقر علیہ السلام

حضرت امام حسن عسکری علیہ السلام

حضرت امام مہدی آخر الزماں علیہ السلام




زیر نگرانی: الحاج مولانا فیاض حسین جعفری

مدیران: آغا افتخار حسین، آغا علی فرزاد

مجلس مشاورت: کیپٹن مظہر حسن زیدی، سید عباس سلطان، بابر حسین رضوی، پروفیسر اقبال احمد، رضا احسن مرزا

معاونین: صابر عباس، محمد عباس کلگتی، مونس رضا، صادق علی بلتی، محمد اشرف، محمد اکرم، محمد جاوید، حسام زیدی، حیدر عباس، محمد علی

تقویم: سید عباس سلطان

زائچے: شیخ زوار رضا جاوا

کوائف سیارگان: غلام رضا عسکری

سرورق: آغا علی فرزاد

کمپوزنگ: سید علی عمران کاظمی

قانونی مشیر: سید نوید عباس ایڈووکیٹ (لاہور لا ایسوسی ایٹس)

پیسٹنگ: مستنصر حسین

مطبع: فیضان عامر یونس پرنٹر، فارما پیکیجز

بائنڈنگ: ملک خرم شہزاد (ملک بک بائنڈنگ)

STAMP

افتخار بک ڈپو (رجسٹرڈ) اسلام پورہ لاہور
فون 37223686 پوسٹ کوڈ 54000
رعایتی قیمت -/200 علاوہ ڈاک خرچ
Iftikhar BOOK DEPOT


اصلی امامیہ جنتری خریدنے کے لیے سرورق (ٹائٹل) پر چمکنے والی (Original) کی سٹیمپ اور معیار ضرور چیک کریں

# ترتیب مضامین



## استخارہ قرآن مجید

یہ استخارہ حضرت امیر المومنین علیہ السلام کا ارشاد کردہ ہے اور علمائے کرام کا مصدقہ ہے۔ ☆ کسی ایک نماز کے بعد تین مرتبہ سورہ توحید اور درج ذیل دعا اول و آخر طاق عدد میں صلوات کے ساتھ پڑھ کر قرآن مجید کھولیں اور دائیں والے صفحہ کی سطر اول کے حکم پر عمل کریں

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ تَفَاءَلْتُ بِكِتَابِكَ وَتَوَكَّلْتُ عَلَيْكَ فَاَرِنِيْ مِنْ كِتَابِكَ مَاهُوَ الْمَكْتُوْمُ مِنْ سِرِّكَ الْمَكْنُوْنِ فِيْ غَيْبِكَ

## استخارہ تسبیح

یہ استخارہ حضرت صاحب العصر علیہ السلام سے منسوب ہے اسکا طریقہ یہ ہے کہ باوضو قبلہ کی طرف منہ کر کے تسبیح بائیں ہاتھ میں اس طرح پکڑے جہاں سے تسبیح پکڑی جاتی ہے۔ جس کام کے لیے نیت کی ہے اس کو ذہن میں رکھ کر پہلے تین مرتبہ صلوات پڑھ کر درج ذیل دعا پڑھ کر پھر تین مرتبہ صلوات پڑھے اور آنکھیں بند کر کے دانوں پر ہاتھ ڈالے اور دو دو شمار کرے اگر ایک دانہ بچے تو خوب (ہاں) ہے ورنہ منع ہے

اَسْتَخِيْرُ اللهَ بِرَحْمَتِهٖ خِيَرَةً فِيْ عَافِيَةٍ

میں خیر طلب کرتا ہوں اسکی رحمت کیساتھ ایسی خیر جس میں عافیت ہو

| دن | اوقات استخارہ |
|---|---|
| جمعہ | صبح صادق سے طلوع آفتاب تک، زوال سے عصر تک |
| ہفتہ | صبح صادق سے چاشت تک، ظہر سے عصر تک |
| اتوار | صبح صادق سے ظہر تک، عصر سے مغرب تک |
| سوموار | صبح صادق سے طلوع آفتاب تک چاشت سے ظہر تک، عصر سے عشاء تک |
| منگل | چاشت سے ظہر تک، عصر سے عشاء تک |
| بدھ | صبح صادق سے ظہر تک، عصر سے عشاء تک |
| جمعرات | صبح صادق سے طلوع آفتاب تک، ظہر سے عشاء تک |



افتخار بک ڈپو (رجسٹرڈ) مین بازار اسلام پورہ لاہور نمبر 54000



قارئین امامیہ جنتری کو نیا سال مبارک ہو

# عظیم نورانی نقش

علیؑ علیؑ علیؑ علیؑ علیؑ علیؑ علیؑ علیؑ علیؑ علیؑ علیؑ علیؑ علیؑ علیؑ علیؑ علیؑ علیؑ علیؑ علیؑ علیؑ علیؑ علیؑ علیؑ علیؑ

**محمّد** صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم

**فاطمہ** سلام اللہ علیہا

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ

اللّٰھم بحق محمدٍ وانت المحمود وبحق علیٍ وانت الاعلیٰ وبحق فاطمة وانت فاطر السمٰوٰت والارض

وبحق الحسن وانت المحسن وبحق الحسین وانت قدیم الاحسان ان تصلی علی محمد وآل محمد وان تفعل بی

یَاذَاالۡجَلَالِ وَالۡاِکۡرَام

یٰسٓ

اللّٰہ

ع

| | | |
|---|---|---|
| ١٠٩ | ١١٣ | ١٠٧ |
| ١٠٨ | علیؑ | ١١٣ |
| ١١٣ | ١٠٦ | ١١١ |

لَا اِلٰـہَ اِلَّا ھُوَ

اللّٰہ اللّٰہ اللّٰہ اللّٰہ اللّٰہ اللّٰہ اللّٰہ اللّٰہ اللّٰہ اللّٰہ اللّٰہ اللّٰہ اللّٰہ اللّٰہ اللّٰہ اللّٰہ اللّٰہ اللّٰہ اللّٰہ اللّٰہ

اعلی معز فعال بدیع جاعل جامع دافع سامع سریع سمیع واسع معبود منعم معافی معید مانع غفور عطوف علامہ عالم علیم

یَا قَاھِرَ الۡعَدُوِّ وَیَا وَالِیَ الۡوَلِیِّ

یَا مُظۡھِرَ الۡعَجَائِبِ یَا مُرۡتَضٰی عَلِیّ

بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم بحق کھیعص بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم یا ابا الغیث اغثنی ناد علیاً مظھر العجائب تجدہ عوناً لک فی النوائب

بفضل بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم کل ھم وغم سینجلی بعظمتک یا اللّٰہ بنبوتک یا محمد بولایتک یا علی یا علی یا علی

**حسین** علیہ السلام

**حسن** علیہ السلام

علیؑ علیؑ علیؑ علیؑ علیؑ علیؑ علیؑ علیؑ علیؑ علیؑ علیؑ علیؑ علیؑ علیؑ علیؑ علیؑ علیؑ علیؑ علیؑ علیؑ علیؑ علیؑ علیؑ علیؑ

سیّد علی اس عظیم نورانی نقش کو حضرت امام رضا علیہ السّلام سے روایت کرتے ہیں کہ شکل عین ہر روز دیکھیں یعنی اس کی زیارت کریں اور بوقت زیارت آیت الکرسی کی تلاوت کریں۔ آپ دنیا میں کسی کے محتاج نہ رہیں گے۔ لوگوں میں عزت کا مقام حاصل ہوگا۔ رزق میں اضافہ ہوگا۔

افتخار بک ڈپو (رجسٹرڈ) مین بازار اسلام پورہ لاہور فون: 042-37223686



# اسمائے باری تعالیٰ جل جلالہ

## جدول بقاعدہ جفر معہ حروف باطن

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَللّٰہُ ٦٦ خدا کا نام | اَلرَّحْمٰنُ ٢٩٨ جمالی | اَلرَّحِیْمُ ٢٥٨ جمالی | اَلْمَلِکُ ٩٠ مشترک | | |
| اَلْقُدُّوْسُ ١٧٠ جمالی | اَلسَّلَامُ ١٣١ جمالی | اَلْمُؤْمِنُ ١٣٦ جمالی | اَلْمُهَیْمِنُ ١٤٥ جمالی | اَلْعَزِیْزُ ٩٤ جلالی | اَلْجَبَّارُ ٢٠٦ جلالی |
| اَلْمُتَکَبِّرُ ٦٦٢ جلالی | اَلْخَالِقُ ٧٣١ جمالی | اَلْبَارِیُٔ ٢١٣ مشترک | اَلْمُصَوِّرُ ٣٣٦ جمالی | اَلْغَفَّارُ ١٢٨١ جمالی | اَلْقَهَّارُ ٣٠٦ جلالی |
| اَلْوَهَّابُ ١٤ جمالی | اَلرَّزَّاقُ ٣٠٨ جمالی | اَلْفَتَّاحُ ٤٨٩ جمالی | اَلْعَلِیْمُ ١٥٠ جمالی | اَلْقَابِضُ ٩٠٣ جلالی | اَلْبَاسِطُ ٧٢ جمالی |
| اَلْخَافِضُ ١٤٨١ جمالی | اَلرَّافِعُ ٣٥١ جمالی | اَلْمُعِزُّ ١١٧ جمالی | اَلْمُذِلُّ ٧٧ جلالی | اَلسَّمِیْعُ ١٨٠ جمالی | اَلْبَصِیْرُ ٣٠٢ جمالی |
| اَلْحَکَمُ ٦٨ جمالی | اَلْعَدْلُ ١٠٤ مشترک | اَللَّطِیْفُ ١٢٩ جمالی | اَلْخَبِیْرُ ٨١٢ جمالی | اَلْحَلِیْمُ ٨٨ جمالی | اَلْعَظِیْمُ ١٠٢٠ جمالی |
| اَلْغَفُوْرُ ١٢٨٦ جمالی | اَلشَّکُوْرُ ٥٢٦ جمالی | اَلْعَلِیُّ ١١٠ جلالی | اَلْکَبِیْرُ ٢٣٢ جمالی | اَلْحَفِیْظُ ٩٩٨ جمالی | اَلْمُقِیْتُ ٥٥٠ جلالی |
| اَلْحَسِیْبُ ٨٠ مشترک | اَلْجَلِیْلُ ٧٣ جلالی | اَلْکَرِیْمُ ٢٧٠ جمالی | اَلرَّقِیْبُ ٣١٢ جمالی | اَلْمُجِیْبُ ٥٥ جلالی | اَلْوَاسِعُ ١٣٧ جمالی |
| اَلْحَکِیْمُ ٧٨ جمالی | اَلْوَدُوْدُ ٢٠ جمالی | اَلْمَجِیْدُ ٥٧ جمالی | اَلْبَاعِثُ ٥٧٣ مشترک | اَلشَّهِیْدُ ٣١٩ جمالی | اَلْحَقُّ ١٠٨ مشترک |
| اَلْوَکِیْلُ ٦٦ جمالی | اَلْقَوِیُّ ١١٦ جلالی | اَلْمَتِیْنُ ٥٠٠ جمالی | اَلْوَلِیُّ ٤٦ مشترک | اَلْحَمِیْدُ ٦٢ جمالی | اَلْمُحْصِیْ ١٤٨ جلالی |
| اَلْمُبْدِیُٔ ٥٦ جلالی | اَلْمُعِیْدُ ١٢٤ جلالی | اَلْمُحْیِیْ ٦٨ جمالی | اَلْمُمِیْتُ ٤٩٠ جلالی | اَلْحَیُّ ١٨ جلالی | اَلْقَیُّوْمُ ١٥٦ جلالی |
| اَلْوَاجِدُ ١٤ جلالی | اَلْمَاجِدُ ٤٨ جلالی | اَلْوَاحِدُ ١٩ مشترک | اَلْاَحَدُ ١٣ جلالی | اَلصَّمَدُ ١٣٤ جلالی | اَلْقَادِرُ ٣٠٥ جلالی |
| اَلْمُقْتَدِرُ ٧٤٤ جلالی | اَلْمُقَدِّمُ ١٨٤ مشترک | اَلْمُؤَخِّرُ ٨٤٦ مشترک | اَلْاَوَّلُ ٣٧ مشترک | اَلْاٰخِرُ ٨٠١ مشترک | اَلظَّاهِرُ ١١٠٦ مشترک |
| اَلْبَاطِنُ ٦٢ مشترک | اَلْوَالِیْ ٤٧ جمالی | اَلْمُتَعَالِیْ ٥٥١ مشترک | اَلْبَرُّ ٢٠٢ جمالی | اَلتَّوَّابُ ٤٠٩ جمالی | اَلْمُنْتَقِمُ ٦٣٠ جلالی |
| اَلْعَفُوُّ ١٥٦ جمالی | اَلرَّءُوْفُ ٢٨٦ جمالی | مَالِکُ الْمُلْکِ ٢١٢ جلالی | ذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ ١١٠٠ جلالی | | اَلْمُقْسِطُ ٢٠٩ جلالی |
| اَلْجَامِعُ ١١٤ مشترک | اَلْغَنِیُّ ١٠٦٠ مشترک | اَلْمُغْنِیْ ١١٠٠ جمالی | اَلْمَانِعُ ١٦١ جلالی | اَلضَّآرُّ ١٠٠١ جلالی | اَلنَّافِعُ ٢٠١ جمالی |
| اَلنُّوْرُ ٢٥٦ مشترک | اَلْهَادِیْ ٢٠ جمالی | اَلْبَاقِیْ ١١٣ جمالی | اَلْوَارِثُ ٧٠٧ جلالی | اَلرَّشِیْدُ ٥١٤ مشترک | اَلصَّبُوْرُ ٢٩٨ جلالی |
| | اَلْبَدِیْعُ ٨٦ جلالی | اَلسَّتَّارُ ٦٦١ جمالی | اَلْمُنْعِمُ ٢٠٠ جمالی | | |

اپنے نام کے اعداد کے مطابق اسم اعظم تلاش کر کے نماز فجر یا عشاء کے بعد اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر دعا مانگیں

تمہارے دہن قرآن مقدس کا راستہ ہیں بس ان کو مسواک کے ذریعہ صاف کیا کرو (حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم)

# اسمائے مبارکہ و القابات حضور پُر نُور رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

## مع حروف باطن و اعداد

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مُحَمَّدؐ ۹۲ | اَحْمَدؐ ۵۳ | حَامِدؐ ۵۳ | مَحْمُودؐ ۹۸ | قَاسِمؐ ۲۰۱ | عَاقِبؐ ۱۷۳ |
| فَاتِحؐ ۴۸۹ | شَاهِدؐ ۳۱۰ | حَاشِرؐ ۵۰۹ | رَشِیدؐ ۵۱۴ | مَشْهُودؐ ۳۵۵ | بَشِیرؐ ۵۱۲ |
| نَذِیرؐ ۲۶۷ | دَاعؐ ۷۵ | شَافؐ ۳۸۱ | هَادؐ ۱۰ | مَهْدؐ ۴۹ | مَاحؐ ۴۹ |
| مُنجؐ ۹۳ | نَاهؐ ۵۶ | رَسُولؐ ۲۹۶ | نَبِیؐ ۶۲ | اُمِّیؐ ۵۱ | تِهَامِیؐ ۴۵۶ |
| هَاشِمِیؐ ۳۵۶ | اَبْطَحِیؐ ۳۰ | عَزِیزؐ ۹۴ | عَارِفؐ ۳۵۱ | رَءُوفؐ ۲۸۶ | رَحِیمؐ ۲۵۸ |
| طٰهٰؐ ۱۴ | مُجْتَبٰیؐ ۴۵۵ | طٰسٓؐ ۴۹ | مُرْتَضٰیؐ ۱۳۵۰ | حٰمٓؐ ۴۸ | مُصْطَفٰیؐ ۲۲۹ |
| یٰسٓؐ ۷۰ | اَوْلٰیؐ ۴۷ | مُزَّمِّلؐ ۱۱۷ | وَلِیؐ ۴۶ | مُدَّثِّرؐ ۷۴۴ | مَتِینؐ ۵۰۰ |
| مُصَدِّقؐ ۲۳۴ | طَیِّبؐ ۲۱ | نَاصِرؐ ۳۴۱ | مَنْصُورؐ ۳۸۶ | مِصْبَاحؐ ۱۴۱ | مَامُورؐ ۲۸۷ |
| حِجَازِیؐ ۲۹ | عَالِمؐ ۱۴۱ | قُرَشِیؐ ۳۱۰ | صَابِرؐ ۲۹۳ | اَلتَّقِیؐ ۵۱۰ | حَافِظؐ ۹۸۹ |
| کَامِلؐ ۹۱ | صَادِقؐ ۱۹۵ | اَمِینؐ ۱۰۱ | عَبْدُ اللّٰهِؐ ۱۴۲ | کَلِیمُ اللّٰهِؐ ۱۲۶ | حَبِیبُ اللّٰهِؐ ۸۸ |
| نَجِیُّ اللّٰهِؐ ۱۲۹ | صَفِیُّ اللّٰهِؐ ۲۴۶ | خَاتَمُ الْاَنْبِیَاءؐ ۱۱۳۶ | حَسِیبؐ ۸۰ | مُجِیبؐ ۵۵ | شَکُورؐ ۵۲۶ |
| مُبَلِّغؐ ۱۰۷۲ | رَسُولُ الرَّحْمَةِؐ ۹۷۵ | قَوِیؐ ۱۱۴ | حَفِیؐ ۹۸ | مَامُونؐ ۱۳۷ | مَعْلُومؐ ۱۸۶ |
| حَقؐ ۱۰۸ | مُبِینؐ ۱۰۲ | مُطِیعؐ ۱۲۹ | رَسُولُ الرَّاحَةِؐ ۹۳۶ | اَوَّلؐ ۳۷ | اٰخِرؐ ۸۰۱ |
| ظَاهِرؐ ۱۱۰۶ | بَاطِنؐ ۶۲ | نَبِیُّ الرَّحْمَةِؐ ۷۴۱ | یَتِیمؐ ۴۶۰ | کَرِیمؐ ۲۷۰ | حَکِیمؐ ۷۸ |
| خَاتَمُ الرُّسُلؐ ۱۳۶۸ | سَیِّدؐ ۷۴ | سِرَاجؐ ۲۶۴ | مُنِیرؐ ۳۰۰ | اَلْحَقؐ ۱۳۹ | مُکَرَّمؐ ۳۰۰ |
| مُبَشِّرؐ ۵۴۲ | مُذَکِّرؐ ۲۶۷ | مُطَهَّرؐ ۲۵۴ | قَرِیبؐ ۳۱۲ | خَلِیلؐ ۶۷۰ | مَدْعُوؐ ۱۲۰ |
| جَوَّادؐ ۱۴ | خَاتَمؐ ۱۰۴۱ | عَادِلؐ ۱۰۵ | شَهِیرؐ ۵۱۵ | شَهِیدؐ ۳۱۹ | مَبْعُوثؐ ۶۱۸ |

اصلی اماسیہ جنتری خریدنے کے لئے سرورق (ٹائٹل) پر چمکنے والی (Original) کی سٹیکر اور معیار ضرور چیک کریں

مرتبہ : راجہ افتخار حسین جعفر (کراچی) 0333-2312068

یَا اَللّٰہُ

یَا مُحَمَّدُ یَا عَلِیُّ یَا فَاطِمَۃُ یَا حَسَنُ یَا حُسَیْنُ

# القابات امامت امیرالمومنین

# علی ابن ابی طالب علیہ السّلام

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِمَامُ الْمُتَّقِیْنَ | اِمَامُ الْمُسْلِمِیْنَ | اِمَامُ الْعَارِفِیْنَ | اِمَامُ الْوَاصِلِیْنَ | اِمَامُ الْمُوَحِّدِیْنَ | اِمَامُ الْمُحَقِّقِیْنَ | اِمَامُ السَّالِکِیْنَ | اِمَامُ الْمُحْسِنِیْنَ | اِمَامُ الصَّادِقِیْنَ |
| اِمَامُ الْاَوَّلِیْنَ | اِمَامُ الْعٰلَمِیْنَ | اِمَامُ الْمُتَعَبِّدِیْنَ | اِمَامُ السَّابِقِیْنَ | اِمَامُ الْمَسْبُوْقِیْنَ | اِمَامُ الْمَخْلُوْقِیْنَ | اِمَامُ الْعَادِلِیْنَ | اِمَامُ الْمُتَعَلِّمِیْنَ | |
| اِمَامُ الْمُرْشِدِیْنَ | اِمَامُ الْمُبَشِّرِیْنَ | اِمَامُ الْمُنْذِرِیْنَ | اِمَامُ الْمُقْسِطِیْنَ | اِمَامُ الْعَاشِقِیْنَ | اِمَامُ الْمُقَرَّبِیْنَ | اِمَامُ الرَّاشِدِیْنَ | اِمَامُ الْمُتَوَکِّلِیْنَ | اِمَامُ الشَّاهِدِیْنَ |
| اِمَامُ الْمُتَکَلِّمِیْنَ | اِمَامُ الطَّاهِرِیْنَ | اِمَامُ الْمُبَارِزِیْنَ | اِمَامُ الْمُعَظَّمِیْنَ | اِمَامُ الْاَجْوَدِیْنَ | اِمَامُ الْقَارِئِیْنَ | اِمَامُ الْمَالِکِیْنَ | اِمَامُ الْمُفْلِحِیْنَ | |
| اِمَامُ الرَّاکِعِیْنَ | اِمَامُ السَّاجِدِیْنَ | اِمَامُ الْمَحْکُوْمِیْنَ | اِمَامُ الْمُتَاَخِّرِیْنَ | اِمَامُ الْمُحِبِّیْنَ | اِمَامُ الرَّاسِخِیْنَ | اِمَامُ الْوَاصِفِیْنَ | اِمَامُ الْخَاشِعِیْنَ | اِمَامُ الْمُکَبِّرِیْنَ |
| اِمَامُ الْفَاتِحِیْنَ | اِمَامُ الْمُقَدَّسِیْنَ | اِمَامُ الْاَفْصَحِیْنَ | اِمَامُ الْبَاذِلِیْنَ | اِمَامُ الْمُکَمَّلِیْنَ | اِمَامُ الْکَامِلِیْنَ | اِمَامُ الْحَافِظِیْنَ | اِمَامُ الْمُشْفِعِیْنَ | |
| اِمَامُ الْمُکَرَّمِیْنَ | اِمَامُ الْقَانِتِیْنَ | اِمَامُ الْمُهَاجِرِیْنَ | اِمَامُ الشَّاهِدِیْنَ | اِمَامُ الْمُطَهَّرِیْنَ | اِمَامُ الْمَخْدُوْمِیْنَ | اِمَامُ الصَّامِتِیْنَ | اِمَامُ الرَّافِعِیْنَ | اِمَامُ الْاَطْهَرِیْنَ |
| اِمَامُ الْاَئِمَّۃِ | اِمَامُ الْمُلْهَمِیْنَ | اِمَامُ الْمُقَاتِلِیْنَ | اِمَامُ الْاَشْجَعِیْنَ | اِمَامُ الْاَعْلَمِیْنَ | اِمَامُ الْاَمِیْنَ | اِمَامُ الزَّکِیِّیْنَ | اِمَامُ الْاَوْرَعِیْنَ | |
| اِمَامُ الْمُجْتَهِدِیْنَ | اِمَامُ الْاٰمِرِیْنَ | اِمَامُ الْمُجَاهِدِیْنَ | اِمَامُ الْخَطِیْبِیْنَ | اِمَامُ الْمُطِیْعِیْنَ | اِمَامُ الْمُبَرَّئِیْنَ | اِمَامُ الْمُقَارِنِیْنَ | اِمَامُ الْخَاضِعِیْنَ | اِمَامُ الْاَفْضَلِیْنَ |
| اِمَامُ الْغَالِبِیْنَ | اِمَامُ الْمُخَیِّرِیْنَ | اِمَامُ الْمُتَقَدِّمِیْنَ | اِمَامُ الْمُعَلِّمِیْنَ | اِمَامُ الصَّائِمِیْنَ | اِمَامُ الْمُظَفَّرِیْنَ | اِمَامُ النَّاظِرِیْنَ | اِمَامُ الْعَالَمِیْنَ | |
| اِمَامُ الْمُحْتَسِبِیْنَ | اِمَامُ الْمَعْطُوْفِیْنَ | اِمَامُ الشَّهِیْدِیْنَ | اِمَامُ الْوَارِثِیْنَ | اِمَامُ الْمُطَیِّبِیْنَ | اِمَامُ الْاَکْمَلِیْنَ | اِمَامُ الْکَاظِمِیْنَ | اِمَامُ الْمُسَبِّحِیْنَ | اِمَامُ الْمَعْشُوْقِیْنَ |

# حضرت بی بی فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا

## کے اسمائے صفات و القابات (بقاعدہ جعفر مع حروف باطن اعداد)

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فاطمۃٌ<br>ف ض ع<br>٥٣٠ | جلیلۃٌ<br>ج ذ غ<br>٤٧٣ | بتولٌ<br>ب ف خ<br>٣٦٥ | تقیۃٌ<br>ت غ ر<br>٥٦٠ | حبیبۃٌ<br>ح ب ض<br>٣٢٢ | نقیۃٌ<br>ن غ ر<br>٥٦٠ | طاہرۃٌ<br>ط ظ د<br>٩١٥ | حرۃٌ<br>ح ر د<br>٦٠٨ | حورآءٌ<br>ح ق ع<br>٢١٥ |
| زاکیۃٌ<br>ز ق ع<br>٦٩١ | راضیۃٌ<br>ر ک ح<br>١٣١١ | زہرآءٌ<br>ز ف خ<br>٢١٣ | رشیدۃٌ<br>ر ص و<br>٩١٦ | رضیۃٌ<br>ر ی ص<br>١٣١٠ | ریحانۃٌ<br>ر ذ غ<br>٦٦٩ | ساجدۃٌ<br>س ر د<br>٣٦٨ | سعیدۃٌ<br>س ل ب<br>٥٣٣ | سیدۃٌ<br>س ض ع<br>٤٧٣ |
| شہیدۃٌ<br>ش ق ع<br>٧١٩ | صابرۃٌ<br>ص ش ر<br>٦٩٣ | صادقۃٌ<br>ص ز ش<br>٥٩٥ | صدوقۃٌ<br>ص ل ب<br>٦٠٠ | صدیقۃٌ<br>ص ع ن<br>٦٠٣ | طیبۃٌ<br>ط ا ظ<br>٣٢١ | عارفۃٌ<br>ع ث خ<br>٧٥١ | عالیۃٌ<br>ع ز ش<br>٥١١ | عدیلۃٌ<br>ع ی ص<br>٥١٣ |
| عذرآءٌ<br>ع ض ع<br>٤٧٨ | عزیزۃٌ<br>ع ص و<br>٤٩٣ | علیمۃٌ<br>ع ص و<br>٥٥٠ | فاضلۃٌ<br>ف ث غ<br>١٣١١ | فریدۃٌ<br>ف ت ح<br>٦٩٣ | کریمۃٌ<br>ک ض ع<br>٦٧٠ | کوثرٌ<br>ک ض ع<br>٧٣٦ | کوکبٌ<br>ک ر د<br>٣٨ | مبشرۃٌ<br>م ص و<br>٩٣٣ |
| محمودۃٌ<br>م ت ح<br>٣٩٨ | مطہرۃٌ<br>م ب ض<br>٦٥٣ | معصومۃٌ<br>م ب ض<br>٦٣٦ | ملہمۃٌ<br>م ک ح<br>٥١٥ | ممتحنۃٌ<br>م ن ت<br>٩٣٨ | منصورۃٌ<br>م ب ض<br>٧٨٦ | موفقۃٌ<br>م ی ص<br>٩٣٦ | مہدیۃٌ<br>م ک ح<br>٣٥٩ | مؤمنۃٌ<br>م د خ<br>٥٣٦ |
| ناعمۃٌ<br>ن ا ظ<br>٥٦١ | زکیۃٌ<br>ز ف خ<br>٤٣٧ | مرضیۃٌ<br>م ت ح<br>١٣٥٠ | محدثۃٌ<br>م غ ز<br>٩٥٢ | وجیدۃٌ<br>و ح ر<br>٣٢٨ | والہۃٌ<br>و ت ح<br>٣٣٣ | رضیعۃٌ<br>ر ذ غ<br>٧٦٠ | صفیۃٌ<br>ص ر د<br>٥٨٠ | حلیمۃٌ<br>ح ل ب<br>٣٨٨ |
| جمیلۃٌ<br>ج ز ش<br>٣٨٣ | مصلیۃٌ<br>م ی ص<br>٥٧٠ | قائمۃٌ<br>ق ط ق<br>٥٣١ | قارئۃٌ<br>ق ا ظ<br>٧٠١ | صائمۃٌ<br>ص ظ د<br>٥٣١ | وجیہۃٌ<br>و د خ<br>٣٢٣ | حکیمۃٌ<br>ح ب ض<br>٣٧٨ | زاہدۃٌ<br>ز ذ غ<br>٣١٧ | عابدۃٌ<br>ع ا ظ<br>٣٧٧ |
| مخدرۃٌ<br>م ل ب<br>١٣٣٣ | قادرۃٌ<br>ف م ل<br>٦٨٥ | ناصحۃٌ<br>ن ف خ<br>٥٣٩ | عاملۃٌ<br>ع ط ق<br>٥٣١ | ولیۃٌ<br>و ض ع<br>٣٣٦ | صالحۃٌ<br>ص ذ غ<br>٥٢٩ | واضیۃٌ<br>و م ل<br>١٣١٧ | فصیحۃٌ<br>ف غ ر<br>٥٨٨ | منجیۃٌ<br>م ظ د<br>٥٠٣ |

**ضروری وضاحت** کیونکہ شہزادی کونین کے نام و القابات عربی زبان میں ہیں۔ عربی زبان میں ہر اسم صفاتی کے آخر میں حرف "ت" بول رہا ہے۔ مثلاً اگر اردو زبان میں ہم فاطمہ لکھتے ہیں تو اس میں حرف "ت" نہیں ہے اور یہی نام اگر ہم عربی زبان میں لکھتے یا بولتے ہیں تو یوں ہوگا "فاطمۃ" اس لیے میں نے ہر اسم کے آخر میں حرف "ت" کو لیا ہے اور ت کے اعداد 400 ہیں اسی طرح تمام القابات کے اعداد میں حرف ت کو شامل کر کے اعداد و حروف باطن قارئین امامیہ جنتری کے لیے جدول تیار کر دیا ہے



مرتبہ راجہ اعجاز حسین جعفری (کراچی) 0333-2312068

**تسبیح اسمائے حسنیٰ**

شر جنات کے خوف و اذیت سے محفوظ رہنے کے لئے وقتاً فوقتاً 70 مرتبہ ان اسماء کا ورد کرنا ڈھال کا درجہ رکھتا ہے

**یَا حَافِظُ یَا حَفِیْظُ یَا رَقِیْبُ یَا مُهَیْمِنُ یَا نَاصِرُ یَا قَوِیُّ**

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# قرآنی سورتوں کے اعداد قمری

| سورۃ | اعداد قمری | سورۃ | اعداد قمری | سورۃ | اعداد قمری | سورۃ | اعداد قمری |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| الفاتحہ | 9359 | الروم | 270377 | الحشر | 133461 | غاشیہ | 36457 |
| البقرۃ | 947609 | لقمان | 15900 | الممتحنہ | 101350 | الفجر | 89092 |
| آلِ عمران | 184956 | السجدہ | 113332 | الصف | 59060 | البلد | 24283 |
| النساء | 1139293 | الاحزاب | 355258 | الجمعہ | 61525 | الشمس | 19499 |
| المائدہ | 848546 | السباء | 253419 | المنافقون | 53256 | اللیل | 29666 |
| الانعام | 935319 | الفاطر | 242773 | التغابن | 7741 | الضحیٰ | 13422 |
| الاعراف | 253592 | یٰس | 215653 | الطلاق | 818012 | المنشرح | 12416 |
| الانفال | 412375 | الصّٰفّٰت | 264754 | التحریم | 49232 | التین | 10228 |
| التوبہ | 703615 | صٓ | 229337 | الملک | 99594 | العلق | 22541 |
| یونس | 550108 | الزمر | 306585 | القلم | 93708 | القدر | 8311 |
| ھود | 514851 | المومن | 368524 | الحاقہ | 81719 | البینہ | 31223 |
| یوسف | 503980 | حٰمٓ السجدہ | 245837 | المعارج | 73525 | الزلزال | 19966 |
| الرعد | 244692 | الشوریٰ | 201339 | نوح | 60633 | العادیات | 13354 |
| ابراھیم | 245818 | الزخرف | 260697 | الجنّ | 60633 | القارعہ | 9763 |
| الحجر | 176709 | الدخان | 97793 | المزمل | 68466 | التکاثر | 10425 |
| النحل | 520188 | الجاثیہ | 150153 | المدثر | 92355 | العصر | 4748 |
| بنی اسرائیل | 38613 | الاحقاف | 73774 | القیامۃ | 54607 | الہمزہ | 5948 |
| الکہف | 505517 | محمدؐ | 180655 | الدھر | 77588 | الفیل | 5470 |
| مریم | 289644 | الفتح | 188828 | المرسلات | 70634 | القریش | 5656 |
| طٰہٰ | 399283 | الحجرات | 102892 | النباء | 52656 | الماعون | 9217 |
| الانبیاء | 382219 | قٓ | 109736 | النّزعٰت | 67253 | الکوثر | 2763 |
| الحج | 382344 | الذاریات | 119544 | عبس | 51318 | الکافرون | 3828 |
| المومنون | 351714 | الطور | 94183 | التکویر | 38299 | النصر | 6123 |
| النور | 402457 | النجم | 94183 | الانفطار | 36745 | اللھب | 5431 |
| الفرقان | 209575 | قمر | 114374 | المطففین | 48707 | الاخلاص | 1002 |
| الشعراء | 201339 | الرحمٰن | 120450 | انشقاق | 28846 | الفلق | 8675 |
| النمل | 340962 | الواقعہ | 102965 | البروج | 32155 | الناس | 4901 |
| القصص | 305120 | الحدید | 198924 | الطارق | 17765 | گلفام علی حسینی | |
| العنکبوت | 275297 | المجادلہ | 34237 | الاعلیٰ | 17704 | 0321-4534910 | |

# نہج البلاغہ میں حضرت امیر المومنین (مولا علی علیہ السلام) کا اہم خطبہ

## (خدا شناسی اور خدا خوفی کا درس)

**اس خطبہ کا نام خطبہ غراء ہے جو امیر المومنین کے عجیب و غریب خطبوں میں شمار ہوتا ہے۔**

تمام حمد اُس اللہ کے لیے ہے جو اپنی طاقت کے اعتبار سے بلند، اپنی بخشش کے لحاظ سے قریب ہے۔ ہر نفع و زیادتی کا عطا کرنے والا اور ہر مصیبت و ابتلاء کا دور کرنے والا ہے۔ میں اسکے کرم کی نوازشوں اور نعمتوں کی فراوانیوں کی بناء پر اس کی حمد و ثنا کرتا ہوں، میں اس پر ایمان رکھتا ہوں۔ چونکہ وہ اول و ظاہر اور اس سے ہدایت چاہتا ہوں چونکہ وہ قریب تر اور ہادی ہے اور اس سے مدد چاہتا ہوں چونکہ وہ قادر و توانا ہے اس اُس پر بھروسہ کرتا ہوں چونکہ وہ ہر طرح کی کفایت و اعانت کرنے والا ہے اور میں گواہی دیتا ہوں کہ محمدؐ اس کے عبد و رسولؐ ہیں۔ جنہیں احکام کے نفاذ اور حجت کے اتمام اور عبرتناک واقعات پیش کر کے پہلے سے متنبہ کر دینے کے لیے بھیجا۔

خدا کے بندوں! میں ے تمہیں اس اللہ سے ڈرنے کی وصیت کرتا ہوں جس نے تمہارے (سمجھانے کے لیے) مثالیں پیش کیں اور تمہاری زندگی کے اوقات مقرر کیے۔ تمہیں (مختلف) لباسوں سے ڈھانپا اور تمہارے رزق کا سامان فراواں کیا۔ اُس نے تمہارا پورا جائزہ لے رکھا ہے اور تمہارے لیے جزا مقرر کی ہے اور تمہیں اپنی وسیع نعمتوں اور فراخ عطیوں سے نوازا اور موثر دلیلوں سے تمہیں متنبہ کر دیا ہے۔ وہ ایک ایک کر کے تمہیں گن چکا ہے اور اس مقام آزمائش و محل عبرت میں اُس نے تمہاری عمریں مقرر کر دی ہیں۔ اس میں تمہاری آزمائش ہے اور اس کے درآمد و برآمد پر تمہارا حساب ہوگا ۔اس دنیا کا گھاٹ گندلا اور سیراب ہونے کی جگہ کیچڑ سے بھری ہوئی ہے۔ اسکا ظاہر خوشنما اور باطن تباہ کن ہے۔ یہ ایک مٹ جانے والا دھوکا، غروب ہو جانے والی روشنی، ڈھل جانے والا سایہ اور جھکا ہوا ستون ہے۔ جب اس سے نفرت کرنے والا اس سے دل لگا لیتا ہے اور اجنبی اس سے مطمئن ہو جاتا ہے تو یہ اپنے پیروں کو اُٹھا کر زمین پر دے مارتی ہے اور اپنے جال میں پھانس لیتی ہے اور اپنے تیروں کا نشانہ بنا لیتی ہے اور اُسکے گلے میں موت کا پھندا ڈال کر تنگ و تاریک قبر اور وحشت ناک منزل تک لے جاتی ہے کہ جہاں سے وہ اپنا ٹھکانہ (جنت یا دوزخ) دیکھ لے اور اپنے کیے کا نتیجہ پالے۔ بعد میں آنے والوں کی حالت بھی اگلوں کی سی ہے نہ موت کاٹ چھانٹ سے منہ موڑتی ہے اور نہ باقی رہنے والے گناہ سے باز آتے ہیں ۔باہم ایک دوسرے کے طور طریقوں کی پیروی کرتے ہیں اور یکے بعد دیگر منزل منتہاؤ مقام فنا کی طرف بڑھ رہے ہیں یہاں تک کہ جب تمام معاملات ختم ہو جائیں گے اور دنیا کی عمر تمام ہو جائے گی، اور قیامت کا ہنگامہ آ جائے گا تو اللہ سب کو قبر کے گوشوں، پرندوں کے گھونسلوں، درندوں کے بھٹوں اور ہلاکت گاہوں سے نکالے گا۔ گروہ در گروہ، صامت و ساکت، ایستادہ و وصف بستہ امر الٰہی کی طرف بڑھتے ہوئے اور اپنی جائے بازگشت کی جانب دوڑتے ہوئے، نگاہ قدرت ان پر حاوی اور پکارنے والے کی آواز ان سب کا کان میں آتی ہوئی ہوگی۔ وہ ضعیف و بے چارگی کا لباس پہنے ہوئے ہوں گے اور عجز و بے کسی کی وجہ سے ذلت اُن پر چھائی ہوئی ہوگی۔ حلیے اور ترکیبیں غائب اور اُمیدیں منقطع ہو چکی ہوں گی۔ دل مایوسانہ خاموشیوں کے ساتھ بیٹھتے ہوں گے۔ آوازیں دب کر خاموش ہو جائیں گی۔ پسینہ منہ میں پھندا ڈال دے گا، وحشت بڑھ جائے گی اور جب انہیں آخری فیصلے سنانے، عملوں کا معاوضہ دینے اور عذاب و عقوبت اور اجر و ثوابکے لیے بلایا جائے گا تو پکارنے والے کی گرجدار آواز سے کان لرز اٹھیں گے ۔یہ بندے اُس کے اقتدار کا ثبوت دینے کے لیے وجود میں آئے ہیں اور غلبہ و تسلط کے ساتھ ان کی تربیت ہوئی ہے۔ نزع کے وقت اُن کی روحیں قبض کر لی جاتی ہیں اور قبروں میں رکھ دئے جاتے ہیں (جہاں) یہ ریزہ ریزہ ہو جائیں گے اور (پھر) قبروں سے اکیلے اُٹھائے جائیں گے اور اعمال کے مطابق جزا پائیں گے اور سب کو الگ الگ حساب دینا ہوگا انہیں دنیا میں رہتے ہوئے گلوخلاصی کا موقع دیا گیا تھا اور سیدھے راستہ بھی دکھایا جا چکا تھا۔ اور اللہ کی خوشنودی حاصل کرنے کے لیے مہلت بھی دی گئی تھی شک و شبہات کی تاریکیاں ان سے دور کر دی گئی تھیں اور اس مدت حیا تو آماجگاہ عمل میں انہیں کھلا چھوڑ دیا گیا تھا تاکہ آخرت میں دوڑ لگانے کی تیاری اور سوچ بچار سے مقصد کی تلاش کر لیں اور اتنی مہلت پائیں جتنی فوائد حاصل کرنے اور اپنی آئندہ منزل کا سامان کرنے کے لیے ضروری ہے۔ یہ کتنی ہی صحیح مثالیں اور شفا بخش نصیحتیں ہیں بشرطیکہ انھیں پاکیزہ دل اور سننے والے کان اور

مضبوط رائیں اور ہوشیار عقلیں نصیب ہوں۔

اللہ سے ڈرو اس شخص کے مانند جس نے نصیحت کی باتوں کو سنا تو جھک گیا، گناہ کیا تو اعتراف کیا، ڈرا تو عمل کیا، خوف کیا تو نیکیوں کی طرف بڑھا، قیامت کا یقین کیا تو اچھے اعمال بجالایا، عبرتیں دلائی گئیں تو اس نے عبرت حاصل کی اور خوف دلایا گیا تو برائیوں سے رُک گیا اور (اللہ کی پکار پر) لبیک کہی تو پھر اس کی طرف رخ موڑ لیا اور اسکی طرف توبہ و انابت کے ساتھ متوجہ ہوا (اگلوں کی) پوری پوری پیروی کی اور حق کے دکھائے جانے پر اُسے دیکھ لیا۔ ایسا شخص طلب حق کے لیے سرگرم رہا، اور (دنیا کے بندھوں) سے چھوٹ کر بھاگ کھڑا ہوا۔ اُس نے اپنے لیے ذخیرہ فراہم کیا، اور باطن کو پاک و صاف رکھا، اور آخرت کا گھر آباد کر لیا سفر آخرت اور اُس کی راہ نوردی کے لیے اور احتیاج کے مواقع، اور فقر و فاقہ کے مقامات کے پیش نظر اُس نے زاد اپنے ہمراہ بار کر لیا ہے۔ اللہ کے بندوں! اپنے پیدا ہونے کی غرض و غایت کے پیش نظر اُس سے ڈرتے رہو اور جس حد تک اُس سے خوف کھاتے رہو جس حد تک اُس نے تمہیں ڈرایا ہے، اُس حد تک اُس خوف کھاتے رہو اور اس سے اس کے سچے وعدے کا ایفاء چاہتے ہوئے اور ہول قیامت سے ڈرتے ہوئے اُن چیزوں کا استحقاق پیدا کرو، جو اُس نے تمہارے لیے مہیا کر رکھی ہے۔

اسی خطبہ میں یہ الفاظ بھی ہیں: اُس نے تمہارے لیے کان بنائے تا کہ ضروری اور اہم چیزوں کو سن کر محفوظ رکھیں اور اُس تمہیں تمہیں آنکھیں دی ہیں تا کہ وہ کوری و بے بصری سے نکل کر روشن و ضیاء بار ہوں اور جسم کے مختلف حصے جن میں سے ہر ایک میں بہت سے اعضاء ہیں جن کے پیچ و خم اُن کی مناسبت سے ہیں اپنی صورتوں کی ترکیب اور عمر کی مدتوں کے ساتھ ساتھ ایسے بدنوں کے ساتھ جو اپنی ضروریات کو پورا کر رہے ہیں اور ایسے دلوں کے ساتھ ہیں جو اپنی غذائے روحانی کی تلاش میں لگے رہتے ہیں علاوہ دیگر بڑی نعمتوں اور احسان مند بنانے والی بخششوں اور سلامتی کے حصاروں کے اور اس نے تمہاری عمریں مقرر کر دی ہیں جنہیں تم سے مخفی رکھا ہے اور گذشتہ لوگوں کے حالات و واقعات سے تمہارے لیے عبرت اندوزی کے مواقع باقی چھوڑے ہیں۔ ایسے لوگ جو اپنے حظ و نصیب سے لذت اندوز تھے اور کھلے بندوں آزاد پھرتے تھے کس طرح امیدوں کے بر آنے سے پہلے موت نے اُنھیں اُن امیدوں سے دور کر دیا۔ اُس وقت انھوں نے کچھ سامان نہ کیا کہ جب بدن تندرست تھے، اور اُس وقت عبرت و نصیحت حاصل نہ کی کہ جب جوانی کا دور تھا۔ کیا یہ بھرپور جوانی والے کمر جھکا دینے والے بڑھاپے کے منتظر ہیں اور صحت کی تر و تازگی والے ٹوٹ پڑنے والی بیماریوں کے انتظار میں ہیں۔ اور یہ زندگی والے فنا کی گھڑیاں دیکھ رہے ہیں؟ جب چل چلاؤ کا ہنگام نزدیک اور کوچ قریب ہوگا اور (بستر مرگ پر) قلق و اضطراب کی بے قراریاں اور سوز و تپش کی بے چینیاں اور لعاب دہن کے پھندے ہوں گے اور عزیز و اقارب اور اولاد و احباب سے مدد کے لیے فریاد کرتے ہوئے اِدھر اُدھر کروٹیں بدلنے کا وقت آ گیا ہوگا۔ تو کیا قریبیوں نے موت کو روک لیا؟ یا رونے والیوں کے (رونے نے) کچھ فائدہ پہنچایا؟ اُسے تو قبرستان میں قبر کے ایک تنگ گوشے کے اندر جکڑ باندھ کر اکیلا چھوڑ دیا گیا۔ سانپ بچھوؤں نے اس کی جلد کو چھلنی کر دیا ہے اور (وہاں) پامالیوں نے اسکی تر و تازگی کو فنا کر دیا ہے۔ آندھیوں نے اسکے آثار مٹا ڈالے اور حادثات نے اس کے نشانات تک محو کر دیئے۔ تر و تازہ جسم لاغر و پژ مردہ ہو گئے۔ ہڈیاں گل سڑ گئیں اور روحیں (گناہ کے) بار گراں کے نیچے دبی پڑی ہیں اور غیب کی خبروں پر یقین کر چکی ہیں لیکن ان کے لیے اب نہ اچھے عملوں میں اضافہ کی کوئی صورت، اور نہ بد اعمالیوں سے توبہ کی کچھ گنجائش ہے۔ کیا تم اُن ہی مرچکنے والوں کے بیٹے، باپ، بھائی، اور قریبی نہیں ہو۔ آخر تمہیں بھی تو ہو بہو اُن ہی کے سے حالات کا سامنا کرنا اور اُن ہی کی راہ پر چلنا ہے اور انہی کی شاہرہ پر گزرنا ہے۔ مگر دل اب بھی حظ و سعادت سے بے رغبت، اور ہدایت سے بے پروا ہیں اور غلط میدان میں جا رہے ہیں۔ گویا ان کے علاوہ کوئی اور مراد و مخاطب ہے۔ اور گویا ان کے لیے دنیا سمیٹ لینا ہی صحیح راستہ ہے۔ یاد رکھو کہ تمہیں گزرنا ہے صراط پر اور وہاں کی ایسی جگہوں پر جہاں قدم لڑکھڑانے لگتے ہیں اور پیر پھسل جاتے ہیں اور قدم قدم پر خوف و دہشت کے خطرات ہیں۔ اللہ سے اس طرح ڈرو جس طرح وہ مرد زیرک و دانا ڈرتا ہے کہ جس کے دل کو (عقبیٰ کی) سوچ بچار نے اور چیزوں سے غافل کر دیا ہو اور خوف نے اُس کے بدن کو تعب و کلفت میں ڈال دیا ہو، اور نماز شب نے اسکی تھوڑی بہت نیند کو بھی بیداری سے بدل دیا ہو اور اُمید ثواب میں اس کے دن کی تپتی ہوئی دوپہریں پیاس میں گزرتی ہوں اور زہد و ورع نے اسکی خواہشوں کو روک دیا ہو۔ اور ذکر الٰہی سے اُسکی زبان ہر وقت حرکت میں ہو خطروں کے آنے سے پہلے اس نے خوف کھایا ہو اور کٹی پھٹی راہوں سے بچتا ہوا سیدھی راہ پر ہو لیا ہو، اور راہِ مقصود پر آنے کے لیے سیدھا راستہ اختیار کیا ہو۔ نہ خوش فریبیوں نے اس میں پیچ و تاب پیدا کیا ہو، اور نہ مشتبہ باتوں نے اسکی آنکھوں پر پردہ ڈالا ہو۔ **باقی آئندہ**

# حسین علیہ السلام اور لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ

محمد اکبر تراؔبی
بستی شادو خان لیہ
0345-7621912
0305-6964470

١

حسینؑ ناطقِ قرآن لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ
حسینؑ نماز کی اذان لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ

تیرا عقیدہ و ایمان لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ
تحتِ خنجر بر زبان لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ

شہیدِ تشنہ دہاں لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ
تیرا نعرہ، تیرا نشان لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ

تمام کاوش و کوشش تیری خدا کے لیے
حسینؑ تیری شہادت تھی فقط اللہ کے لیے

٢

حسینؑ تیرا وجود لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ
تیرے لہو میں موجود لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ

تیری تسبیح تیرا درود لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ
تیرا قیام تیرا قعود لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ

تمہارا باطن کہ یا شہود لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ
حسین ہست یزید نابود لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ

تمہارے خون کی مٹی سے سجدہ گاہ بنی
تیرے نشانِ قدم سے عدن کی راہ بنی

٣

حسینؑ تیری قیادت ہے لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ کے لیے
تمام حمد، عبادت ہے لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ کے لیے

حسینؑ تیری امامت ہے لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ کے لیے
تیری عظیم شہادت ہے لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ کے لیے

زہے نصیب سعادت ہے لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ کے لیے
حسینؑ تیری ولادت ہے لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ کے لیے

نماز، روزہ و حج و زکوٰۃ خمس و جہاد
تیرے اعجاز لہو سے ہیں مسجدیں آباد

٤

حسینؑ تیرا حرم ہے لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ کے لیے
جلوس، مجلس و ماتم ہے لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ کے لیے

یہ ذوالجناح و علم ہے لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ کے لیے
عباسِ غازی کا پرچم ہے لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ کے لیے

امام خانہ میں یہ غم ہے لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ کے لیے
ہماری آنکھوں میں نم ہے لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ کے لیے

علم وفا کا جو ہر گھر پہ ہم لگاتے ہیں
کہ ساتھ مہدیؑ کی نصرت کو ہم بھی آتے ہیں

٥

حسینؑ وردِ تیرا لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ
حسینؑ تو ہے بنا لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ

الٰہی گھر میرا اجڑے مگر بچے کلمہ
حسینؑ تیری دعا ہے لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ

ہمارے پاس وراثت حسینؑ سے ہے
جلوس، گریہ عزا لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ

حسینؑ تیری شہادت سے دین باقی ہے
حسینؑ وجہ بقا لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ

تمہارے خون کی مٹی کو کیا شرف ملا
بنی ہے خاکِ شفا لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ

یزید جیت کے نہ جیتا لعین ہار گیا
شہید جیت گیا لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ

مری اذان و اقامت کے اپنے کلمہ میں
علیؑ، نبیؐ اور خدا لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ

حسینؑ کلمے کو خنجر تلے نہیں بھولے
گلے پہ تیغ جفا زبان پہ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ

حسینؑ مرجعِ خلقت ہے سجدہ گاہ تیری
کہ بعد عرش، معلیٰ ہے کربلا تیری

تراؔبی احقر و عاصی، غلام ہے تیرا
گناہ معاف کرا دو یہ کام ہے تیرا

# دُعائے مُجرّب وَ عَجِیبُ التَّاثِیرِ

برائے حفاظت از آفات وبلیات وحادثات وسحر وزہر وشر شیاطین وجن وانس وغیرہ

کتاب **زین المتقین** سے منقول ہے کہ امام زین العابدین علیہ السلام کے زمانہ میں ایک بدکار شخص کو 3 مرتبہ آگ میں ڈالا گیا نہ جلا، پھر پانی میں ڈالا گیا نہ ڈوبا، گردن پر شمشیر چلائی گئی کارگر نہ ہوئی۔ امامؑ سے سبب دریافت کیا گیا آپؑ نے فرمایا اس کے پاس ایک تعویذ ہے دیکھا گیا تو اسکے پاس سے یہ دعا نکلی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط

يَامَنْ لَّا يَعْلَمُ الْغَيْبَ اِلَّا هُوَ ط يَامَنْ لَّا يُدَبِّرُ الْاَمْرَ اِلَّا هُوَ ط يَامَنْ لَّا يَصْرِفُ السُّوْٓءَ اِلَّا هُوَ ط يَامَنْ لَّا يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا هُوَ ط يَامَنْ لَّا يُحْيِى الْعِظَامَ الْمَوْتٰى اِلَّا هُوَ ط هُوَ الْاَوَّلُ وَالْاٰخِرُ وَالظَّاهِرُ وَالْبَاطِنُ وَهُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ط وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ ط وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا مُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا وَبِحَقِّ كٓهٰيٰعٓصٓ وَبِحَقِّ حٰمٓ عٓسٓقٓ وَبِحَقِّ الْوَاحِدِ الْاَحَدِ الصَّمَدِ الْفَرْدِ الَّذِيْ لَمْ يَلِدْ ۙ وَلَمْ يُوْلَدْ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ط كَامِلًا هَادِيًا يَا سِرًّا يَامِلًا صَادِقًا بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ

## دعا رد بلا

بلاؤں کے دور ہونے کے لیے درج ذیل دعا بعد ہر نماز 70 مرتبہ روزانہ پڑھیں

يَا اللّٰهُ يَا مُحَمَّدُ يَا عَلِيُّ يَا فَاطِمَةُ يَا حَسَنُ يَا حُسَيْنُ يَا صَاحِبَ الزَّمَانِ اَدْرِكْنِيْ وَلَا تُهْلِكْنِيْ ● اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ

**ترجمہ** اے اللہ، اے محمدؐ، اے علیؑ، اے فاطمہؑ، اے حسنؑ، اے حسینؑ اے زمانہ کے سردار میری مدد فرمائیے ورنہ میں ہلاک ہو جاؤں گا۔

# حضرت امام زین العابدین علیہ السلام کی پُر اثر دُعا

# دُعائے مقاتل بن سلیمان

اوّل و آخر ۱۵ مرتبہ دُرود پڑھیں۔ پھر حاجت طلب کریں۔ شیخ کفعمی نے مقاتل بن سلیمان سے نقل کیا۔ امامؑ نے فرمایا! سو مرتبہ اس دُعا کو پڑھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ دُعا مستجاب ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط

اِلٰهِيْ كَيْفَ اَدْعُوْكَ وَاَنَا اَنَا وَكَيْفَ اَقْطَعُ رَجَائِيْ مِنْكَ وَاَنْتَ اَنْتَ اِلٰهِيْ اِذَا لَمْ اَسْئَلْكَ فَتُعْطِيَنِيْ فَمَنْ ذَا الَّذِيْ اَسْئَلُهٗ فَيُعْطِيَنِيْ اِلٰهِيْ اِذَا لَمْ اَدْعُوْكَ فَتَسْتَجِيْبَ لِيْ فَمَنْ ذَا الَّذِيْ اَدْعُوْهُ فَيَسْتَجِيْبُ لِيْ اِلٰهِيْ اِذَا لَمْ اَتَضَرَّعْ اِلَيْكَ فَتَرْحَمُنِيْ فَمَنْ ذَا الَّذِيْ اَتَضَرَّعُ اِلَيْهِ فَيَرْحَمُنِيْ اِلٰهِيْ فَكَمَا فَلَقْتَ الْبَحْرَ لِمُوْسٰى عَلَيْهِ السَّلَامُ وَنَجَّيْتَهٗ اَسْئَلُكَ اَنْ تُصَلِّيَ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَنْ تُنَجِّيَنِيْ مِمَّا اَنَا فِيْهِ وَتُفَرِّجَ عَنِّيْ فَرَجًا عَاجِلًا غَيْرَ اٰجِلٍ بِفَضْلِكَ وَرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ

**ترجمہ**: اے میرے معبود کیسے تجھے پکاروں اس حال میں کہ میں ہوں اور کیسے اپنی اُمید تجھ سے منقطع کرلوں حالانکہ تو تو ہے۔ اے میرے معبود جب میں تجھ سے نہیں مانگتا تب بھی تو مجھے عطا کرتا ہے۔ تو وہ کون ہے کہ اُس سے مانگوں اور وہ مجھے عطا کرے اے میرے معبود جب میں تجھے نہیں پکارتا تب بھی تو میری دُعا قبول کرتا ہے تو وہ کونسی ذات ہے کہ میں اُسے پکاروں اور وہ میری دُعا قبول کرے۔ اے میرے معبود جب میں تیرے حضور میں نہیں گڑگڑاتا تو مجھ پر رحم کرتا ہے۔ تو وہ کونسی ہستی ہے کہ اس کے سامنے گڑگڑاؤں اور وہ مجھ پر رحم کرے اے میرے معبود جس طرح تو نے موسیٰ علیہ السلام کے لیے دریا کو شگافتہ کیا اور اُن کو نجات دی میں تجھ سے درخواست کرتا ہوں محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور اُن کی آل پر رحمت نازل فرما اور مجھ کو اُس چیز سے جس میں میں مبتلا ہوں نجات دے اور میری تمام پریشانیوں کو جلد از جلد بلا تاخیر (فوری) اپنے فضل اور اپنی رحمت سے دُور فرما۔ اے سب سے بڑے رحم کرنے والے۔

## حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دُعا

حضرت امام رضا علیہ السلام سے منقول ہے کہ حضرت رسولؐ خدا ہر نئے سال کی پہلی شب میں دو رکعت نماز ادا فرماتے تھے اور دونوں ہاتھ اُٹھا کر یہ دُعا پڑھتے تھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ اِلٰهُ الْقَدِيْمُ وَهٰذِهٖ سَنَةٌ جَدِيْدَةٌ
فَاَسْئَلُكَ فِيْهَا الْعِصْمَةَ مِنَ الشَّيْطٰنِ وَالْقُوَّةَ
عَلٰى هٰذِهِ النَّفْسِ الْاَمَّارَةِ بِالسُّوْءِ وَالْاِشْغَالَ
بِمَا يُقَرِّبُنِيْ اِلَيْكَ يَا كَرِيْمُ يَا ذَا الْجَلَالِ
وَالْاِكْرَامِ يَا عِمَادَ مَنْ لَا عِمَادَ لَهٗ يَا ذُخْرَ مَنْ لَا ذُخْرَ
لَهٗ يَا حِرْزَ مَنْ لَا حِرْزَ لَهٗ يَا كَنْزَ مَنْ لَا كَنْزَ لَهٗ يَا
حَسَنَ الْبَلَاءِ يَا عَظِيْمَ الرَّجَاءِ يَا عِزَّ الضُّعَفَاءِ يَا
مُنْقِذَ الْغَرْقٰى يَا مُنْجِيَ الْهَلْكٰى يَا مُنْعِمُ يَا مُجْمِلُ
يَا مُفْضِلُ يَا مُحْسِنُ اَنْتَ الَّذِيْ سَجَدَ لَكَ
سَوَادُ اللَّيْلِ وَنُوْرُ النَّهَارِ وَضَوْءُ الْقَمَرِ وَشُعَاعُ
الشَّمْسِ وَدَوِيُّ الْمَاءِ وَحَفِيْفُ الشَّجَرِ يَا اَللّٰهُ لَا
شَرِيْكَ لَكَ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنَا خَيْرًا مِّمَّا يَظُنُّوْنَ
وَاغْفِرْ لَنَا مَا لَا يَعْلَمُوْنَ وَلَا تُؤَاخِذْنَا بِمَا
يَقُوْلُوْنَ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ
وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ اٰمَنَّا بِهٖ كُلٌّ مِّنْ عِنْدِ
رَبِّنَا وَمَا يَذَّكَّرُ اِلَّا اُولُوا الْاَلْبَابِ ط رَبَّنَا لَا
تُزِغْ قُلُوْبَنَا بَعْدَ اِذْ هَدَيْتَنَا وَهَبْ لَنَا
مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ ط

**برائے حفاظت** ہر روز 45 مرتبہ **یَا غَفُوْرُ** پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں

## حضرت علیؑ کی ایک مخصوص دُعا

منقول ہے کہ جب حضرت علیؑ کو کوئی نہایت پریشان کن اور اضطراب آگیں مہم درپیش ہوتی تو آپ دو رکعت نماز ادا کر کے (۱۰۰) سو مرتبہ " اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ " پڑھنے کے بعد دُعائے ذیل کو پڑھتے۔ اس کے بعد اپنے کام کو شروع فرماتے تھے۔ جس کی وجہ سے آپ کو کسی کام میں نقصان نہیں پہنچتا تھا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ قَدْ هَمَمْتُ بِاَمْرٍ قَدْ عَلِمْتَهٗ فَاِنْ
خدایا! میں نے جو ارادہ کر رکھا ہے تو اُس سے ضرور واقف ہے
كُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّهٗ خَيْرٌ لِّيْ فِيْ دِيْنِيْ وَ
دیکھا اگر وہ دینی، دنیاوی و اخروی حیثیت سے میرے لئے
دُنْيَايَ وَ اٰخِرَتِيْ فَيَسِّرْ لِيْ وَ اِنْ كُنْتَ
بہتر ہے تو سہل و آسان فرما دے اور اگر تیری حقیقت میں نظر
تَعْلَمُ اَنَّهٗ شَرٌّ لِّيْ فِيْ دِيْنِيْ وَ دُنْيَايَ وَ اٰخِرَتِيْ
سے دینی، دنیاوی اور اخروی حیثیت سے میرے لئے بُرا ہے
فَاصْرِفْهُ عَنِّيْ كَرِهَتْ ذٰلِكَ اَوْ اَحَبَّتْ
تو رد فرما دے چاہے مجھے بُرا لگے یا وہ مجھے اچھا لگے کیونکہ تو سب کچھ جانتا ہے
فَاِنَّكَ تَعْلَمُ وَ لَا اَعْلَمُ وَ اَنْتَ عَلَّامُ الْغُيُوْبِ
اور میں کچھ نہیں جانتا اور تو ہی ذاتی طور پر غیب کا جاننے والا ہے۔

**نادِ علیؑ صغیر** نماز فجر اور عشاء کے بعد 15-15 مرتبہ پڑھیں تمام مشکلات کا حل ہے اول و آخر 15-15 مرتبہ درود پڑھیں۔ مجرب ہے۔

نَادِ عَلِيًّا مَّظْهَرَ الْعَجَائِبِ تَجِدْهُ عَوْنًا لَّكَ
فِي النَّوَائِبِ كُلُّ هَمٍّ وَّغَمٍّ سَيَنْجَلِيْ
بِعَظَمَتِكَ يَا اَللّٰهُ وَبِنُبُوَّتِكَ يَا مُحَمَّدُ
وَ بِوَلَايَتِكَ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ

# تقویم کی تقسیم

تحقیق و تدوین
مولانا فیاض حسین جعفری
سرپرست دارالفلاح / درس عمل لاہور
0300-4344139

## لقد خلقنا الانسان فی احسن تقویم 30 والتین 4

**انسانی تقویم** خداوند کریم قادر مطلق ہے اسکی قدرت کاملہ انسانی جسم میں ملاحظہ فرمایئے۔ خون ایک دن میں ایڑی سے چوٹی تک 269 کلومیٹر کا سفر طے کرتا ہے۔ گردوں کی باریک نالیاں اپنے سرکل میں بالترتیب 448 کلومیٹر کا چکر لگاتی ہیں۔ انسان کا صحت مند دل ایک دن (24 گھنٹے) 103680 مرتبہ دھڑکتا ہے جو اس کی زندگی کا اہتمام کرتا ہے اور تقریباً 2000 گیلن خون کو گردش دیتا ہے۔ قدم اٹھاتے وقت جسم کے 300 عضلات حرکت میں آتے ہیں۔ دماغ میں Cells کی تعداد 2 کھرب ہے یہی وجہ کہ 24 گھنٹے سوچنے میں مد دملتی رہتی ہے دماغ سوتا نہیں اسکا جاگنا صحیح زندگی ہے جسمانی قوت 1/8 ہارس پاور کے برابر ہوتی ہے دن بھر کام میں مصروف رکھتی ہے، نیند کے بعد پھر تازہ دم ہو جاتی ہے ایک عام آدمی اوسط زندگی میں اتنا پیدل چلتا ہے کہ دنیا کے تین چکر لگا لے۔ ہماری زمین کا قطر (ایک سرے سے دوسرے سرے تک) 12600 کلومیٹر ہے۔ گردن کے اوپر سات سوراخ رکھے گئے ہیں جو حسب موقع امر الٰہی سے کھلتے اور بند ہوتے رہتے ہیں ایک سوراخ منہ کا ہے دو نتھنے دو آنکھیں اور دو کان کے سوراخ جو مصروف



**سبق** اس تقویم سے درس حاصل کیجئے اور اپنی زندگی کو خدائی احکام کے مطابق باقاعدہ بنا لیجئے افلا یومنون ......... افلا تعقلون پارہ 17 سورۂ انبیاء آیات 30، 67

## علی

**تقویم اسم علی** بیضوی شکل کے چوکھٹے میں ابھرے ہوئے حروف کے ساتھ یہ بڑا تمغہ مسجد اقصیٰ میں لگا ہے جو تقویمی اعتبار سے ایک شاہکار ہے اور ایک اعلیٰ شخصیت کا نام جو اسم الٰہیٰ سے مشتق ہے اسے اجاگر کرتا ہے۔ Dr Collin gem کی تحقیقی کتاب Religions of world میں عبارت غور سے پڑھیے Medallion on the interior wall af Al-aqsa mosque in jerusalem is showing the word Ali in Arabic script

**تقویم معراج** پارہ 15 سورۂ بنی اسرائیل آیت نمبر 1" ترجمہ پاک ہے وہ ذات جو اپنے بندے کو ایک رات کے دوران مسجد الحرام سے مسجد اقصیٰ تک اپنی نشانیاں دکھانے کے لیے لے گیا" حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم دریائے نور کو عبور کر کے قاب قوسین او ادنیٰ (سورۂ نجم 9) کی منزل پر پہنچے۔ سرعت رفتار کا اندازہ کیجئے بجلی ایک سیکنڈ میں 297600 کلومیٹر طے کر لیتی ہے چوتھے آسمان تک فاصلہ 14.4 کروڑ کلومیٹر ہے جہاں سورج سے روشنی آتی ہے اسکے بعد پانچواں۔ چھٹا ساتواں آسمان پھر عرش معلی کا بلند مقام جہاں جبرائیل بھی نہیں جا سکتے۔ کوئی مادہ شے جو ذی روح ہے فضائے بسیط میں 323 کلومیٹر سے اوپر جا کر زندہ نہیں رہ سکتی کیونکہ آکسیجن نہیں ہے ان حقائق کے ہوتے ہوئے حضور نے یہ نوری سفر کیسے طے کیا؟

سبق ملا ہے یہ معراج مصطفٰےؐ سے مجھے
کہ عالم بشریت کی زد میں ہے گردوں اقبال

نتائج حبیبؐ خدا نوری تھے اور نوری رفتار سے کھربوں کلومیٹر کا سفر قدرت کاملہ سے کیا معراج کا واقعہ حقیقی ہے خواب کی بات نہیں قادر مطلق نے نظام کائنات کو جام (jam) رکھا نبی اکرم تمہاری فرضی براق کے محتاج نہیں نہ انہیں عرش معلی پر جانے کے لیے آکسیجن کی احتیاج ہے۔

**نظام شمسی کی تقویم** سورج کا قطر 1382400 کلومیٹر ہے اس میں ہماری دس لاکھ زمینیں آسکتی ہیں۔ چاند کا قطر صرف 3464 کلومیٹر ہے ہماری زمین چاند سے 50 گنا بڑی ہے۔ سورج زمین سے 14 کروڑ کلومیٹر دور ہے اس کی شعاعیں 17856000 کلومیٹر فی منٹ کی رفتار سے پونے آٹھ منٹ میں زمین پر پہنچتی ہیں۔ چاند زمین سے 3360000 کلومیٹر دور ہے چاند کی کرنیں پھلوں میں رنگت اور ذائقہ پیدا کرتی ہیں۔ سورج کی ڈیوٹی فصلوں کو پکانا، رات دن کا ظہور اور سمندروں سے آبی بخارات اوپر پہنچانا ہے۔ زمین مشرق سے

مغرب تک 12664 کلومیٹر طویل ہے جس پر 200 سے زیادہ ملک موجود ہیں۔ چاند زمین کے گرد 40-7-28 دن میں ایک چکر پورا کرلیتا ہے ہر شب 50 منٹ کی تاخیر کرتا ہے عموماً سات چاند 30 دن کے اور 5 چاند = 29 دن کے ہوتے ہیں یوں 355 دن مکمل ہو جاتے ہیں۔ زمین سورج کے گرد 1/4. 365 شمسی دن میں چکر پورا کرتی ہے اسکی رفتار km.ph5315 ہے شمس وقمر کی تقویم کو سمجھنے کے لیے سورہ یٰسین 39 پڑھیے والقمر قدرنا منازل۔۔۔۔۔۔۔۔۔

## تقویم کے چار عناصر

قہاری وغفاری وقدوسی وجبروت

یہ چار عناصر ہوں تو بنتا ہے مسلمان (اقبالؒ)

گرم تر سرد خشک — سودا صفرا دما جمدا

احسن الخالقین نے انسانی عقل کو دماغ میں رکھا اور جسم کو چار مزاج اور چار خلطیں دیں خون کو پورے بدن میں زندگی کی رمق باقی رکھنے کے لیے 96 کلومیٹر فی گھنٹہ کی رفتار سے متحرک رکھا جو دوڑ کر غذا مہیا کرتا اور چاروں خلطوں کو معتدل رکھتا ہے۔ دماغ میں خون پہچانے کے B.P کا اہتمام کیا مگر اس وقت جب سر جھکے۔ سر جھکنے کے واسطے سجدہ نماز کی ضرورت ہے معبود حقیقی نے نماز واجب کر کے سجدے کو عبادت عظیم کا تمغہ دیا یوں الصلوۃ معراج المومن بھی مکمل ہوا، واجب ادا ہوا خون کی انتہائی گردش نے جسم اور روح کا ناطہ جوڑ دیا۔

**سبق** اللہ تعالیٰ نے ہمارے لئے حیات کا بندوبست کیا ہے مگر نماز نہ پڑھنے والے خدائے مطلق کی ناشکری کر رہے ہیں لازم ہے سجدے کے لیے سر بسجود ہوں دوران خون کی تکمیل ہو نماز کی ادائیگی سے واجب ادا ہو وما خلقت الجن و الانس الا لیعبدون کا فریضہ بھی انجام بخیر ہو

## تقویم کے ممکنات

قطب شمالی کے دروازے پر شمالی یورپ کا ایک ترقی یافتہ ملک ناروے ہے۔ ❁ جہاں گھروں، دفتروں گاڑیوں کو تالا لگانے کی ضرورت نہیں۔ ❁ اگر پرس گر جائے اس میں ایڈریس موجود ہے آپکے گھر صحیح سالم پہنچ جائے گا۔ ❁ 6 مہینے کا دن 6 مہینے کی رات ہے۔ اپنا ٹائم ٹیبل 24 گھنٹے کا خود وضع کر لیتے ہیں۔

❁ 34000 پاکستانی بہترین ذریعہ معاش کے ساتھ مذہبی آزادی سے زندگی بسر کر رہے ہیں۔ ❁ گرمی، سردی کے موسم میں قریبی مقامی ملک کے مطابق اپنا دن رات کا نظام چلاتے ہیں۔

❁ پولیس نظر نہیں آئے گی مگر ایمرجنسی میں حاضر اور ریسکو شروع۔

❁ کھانے پینے کی چیزوں میں مضر صحت ملاوٹ نہیں کرتے نہ ہی غیر موزوں ریٹ بڑھاتے ہیں۔

**درس عبرت** پڑھنے والوں کی خدمت میں گزارش ہے کہ یہ حصہ پڑھنے کے بعد اگر ایسا نظام کسی اور جگہ نظر آئے تو بندہ ناچیز کو مطلع فرمائیں

0300-4344139

## 1 تقویم کے دو نادر تحفے

جولائی 1951ء میں چند روسی ماہرین ارض کو وادی قاف میں لکڑی کی ایک لوح 14 × 14 دستیاب ہوئی اس پر چند کلمات نقش تھے۔ 1952ء تک تحقیق ہوتی رہی معلوم ہوا یہ تختی حضرت نوح علیہ السلام کی کشتی سے متعلق ہے جو کہ وادی میں ہزاروں سال پہلے اتری تھی۔ ماہرین لسانیات نے مزید 8 ماہ تحقیق کے بعد بتایا کہ یہ تحریر ساسانی زبان میں ہے۔ مسٹر این الف میکس (مانچسٹر) نے اسکا ترجمہ انگلش میں کیا۔ اردو میں ترجمہ پیش خدمت ہے۔

"اے میرے خدا میرے پرودگار مجھ پر اپنی رحمت نازل فرما ان مقدس ہستیوں (محمدؐ ایلیا شبر شبیر فاطمہ) کے توسل سے میری مدد فرما۔ بے شک تو ہی سیدھے رستے پر لانے والا ہے" یہ تختی Center Of Fossils Research Moscow میں آج بھی محفوظ ہے

## 2 خطبہ

آج سے 2035 سال قبل حضرت ابو طالب علیہ السلام نے حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور حضرت خدیجۃ الکبریٰ سلام اللہ علیہا کے عقد کے وقت جو خطبہ پڑھا تھا ہمارے پاس آج بھی محفوظ ہے یہ خطبہ قرآن پاک نازل ہونے سے پندرہ سال پہلے پڑھا گیا الحمد للہ سے شروع ہوتا ہے اور کلام الٰہی بھی تسمیہ کے بعد الحمد للہ سے آغاز پذیر ہوتا ہے یہ خطبہ متبرکہ حضرت ابو طالب علیہ السلام کے ایمان کامل کا واضح ثبوت ہے قرآن مجید نے بھی سورۃ والضحیٰ میں اس پناہ گاہ کا تذکرہ کیا ہے۔ حوالہ کتب برائے خطبہ۔ تذکرۃ الخواص۔ اعلام الوریٰ، البلاغ المبین

# ہر آرزو کی تکمیل کیلئے مخفی اسم اعظم

نادر فیضان امامیہ

تحریر
آغا حسنین احمد بہاولپور
0331-7560412
0300-6802983
aghahasnainahmed@gmail.com

دنیا کی اکمل واصدق ترین کتاب قرآن مقدس کا دعویٰ یہ ہے کہ رَطْبٍ وَّلَا یَابِسٍ اِلَّا فِیْ کِتٰبٍ مُّبِیْنٍ۔ اس کتاب ظاہر میں ہر خشک وتر کا ذکر ہے۔ اسم اعظم کا ذکر بھی قرآن پاک میں ہے مگر جستجو کرنا ہوتی ہے۔ وَلِلّٰهِ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى فَادْعُوْهُ بِهَا اور اللہ کے احسن نام ہیں۔ پس انہی سے اللہ سے دعا مانگو (القرآن پارہ نمبر 9 قال الملاء سورت 7 الاعراف آیت نمبر 180) تفسیر معانی صفحہ 187 بحوالہ کافی لکھا ہے کہ حضرت امام رضا علیہ السلام سے پوچھا گیا کہ اسم کیا ہے تو مولاؑ نے فرمایا۔ موصوف کی صفت اسم ہے تفسیر عیاشی حضرت امام رضاؑ سے منقول ہے کہ جب تم پریشان ہو یا آرزو پوری نہ ہو تو حضرت محمدؐ و آل محمدؑ کا واسطہ دے کر اللہ سے مانگو تو حاجت ضروری پوری ہوگی کیونکہ ہماری معرفت اور وسیلہ کے بغیر کوئی عمل قبول نہیں ہوتا۔

القرآن پارہ نمبر 11 یعتذرون سورت نمبر 10 یونس آیت نمبر 1 آلر تفسیر صافی صفحہ نمبر 220 پر بحوالہ تفسیر قمی لکھا ہے کہ تینوں حرف اسم اعظم کے حروف میں سے ہیں جو قرآن مجید میں پھیلے ہوئے ہیں جن کو رسولؐ یا امامؑ ترتیب دے کر اسم اعظم بنا کر دعا مانگتے تو فوراً قبول ہو جاتی ہے۔ اسی کو معجزہ کہتے ہیں۔ تقدیر بدل جاتی ہے۔ القرآن پارہ نمبر 9 وقال الذین سورت نمبر 27 النمل آیت نمبر 40 قَالَ الَّذِیْ عِنْدَهٗ عِلْمٌ مِّنَ الْكِتٰبِ حضرت سلیمانؑ کے وزیر آصف بن برخیا نے کہا میں پلک جھپکنے میں تخت بلقیس منگواتا ہوں۔ پس اس نے کتاب زبور میں سے اسم اعظم پڑھ کر دعا کی تو بلقیس تخت سمیت حضرت سلیمانؑ کی کرسی کے نیچے سے سرک آئی۔ روضۃ الواعظین میں ہے کہ آنحضرت محمد رحمۃ اللعالمین سے پوچھا گیا کہ جس کے پاس کتاب زبور کا علم تھا وہ کون تھا؟ تو حضورؐ نے فرمایا کہ وہ اللہ کے پیغمبر سلیمانؑ بن داودؑ کا وصی تھا یعنی نبی کے وصی کی یہ صفت لازمی ہو کہ وہ آسمانی کا کتاب کا علم رکھتا ہو۔ گنجائش نہیں ہے۔



امامیہ جنتری لاہور 2019ء میں میرا مضمون قرآن مقدس سے مستند اسم اعظم شائع ہونے کے بعد ہزاروں مومنین نے استفادہ کیا اور سینکڑوں نے مجھے فون کیے اور خطوط لکھے کہ چھ ادوار کے اسمائے اعظم کی چلہ کشی عام آدمی کیلئے آسان نہیں۔ تن آسانی کا دور ہے۔ لہٰذا ایسا اسم اعظم تحریر کروں جو آسان ہو اور طویل المیعاد نہ ہو جس نے ہر جائز مقصد جلد پورا ہو جائے۔ فی زمانہ مسائل زیادہ اور وسائل کم ہیں۔ ہر شخص کسی نہ کسی پریشانی کا شکار ہے۔ معاشرہ میں انصاف ناپید ہے۔ انسانیت کی بنیاد احساس ہے احساس مر چکا ہے۔ روحانیت کی بنیاد خلوص ہے خلوص کی بجائے اب زر پرستی ہے ملک میں بجلی، گیس، پیٹرول، پانی اور تعلیم مہنگی ہو چکی ہے۔ حکومت کوشاں ہے لاکھوں تعلیم یافتہ لڑکے اور لڑکیاں بے روزگار ہیں۔ شرفاء کے گھروں میں جوان بیٹیوں کی عمریں ڈھلتی جا رہی ہیں۔ مناسب رشتے نہیں آتے۔ قدم قدم پر دھوکہ، فراڈ ہے ہر کام میں بندش ہے۔ ملک مقروض ہے جس کی وجہ سے مہنگائی کا عروج ہے۔ حکومت کوشاں ہے۔

انسان کو جب ہر طرف سے گھمبیر الجھنیں اور پریشانیاں گھیر لیں تو ان سے تحفظ اور خوشحالی کیلئے عام فہم، آسان، مختصر عمل اسم اعظم مخفی پیش کر رہا ہوں۔ میرا 2016ء سے مجرب ہے۔ کثیر الفوائد ہے۔ 2000ء میں کتاب شموس الانوار میں یہ عمل نظر نواز ہوا مگر عیاں نہ تھا۔ معمہ تھا۔ اس کو حل کرنے میں میرے 14 سال صرف ہوئے۔ متقدمین علمائے عظام اور مجتہدین کرام نے اسم اعظم کو ہمیشہ مخفی رکھا۔ مگر اب سائنسی علوم کی ترقی کا زمانہ ہے روحانیت کو اب بطور سائنس تسلیم کیا جا چکا ہے۔ اسم اعظم سے بوسیلہ معصومین علیہم السلام غیبی امداد کا نزول وظہور ہوتا ہے۔ استفادہ کیلئے ایمان اور یقین لازم ہو۔ اللہ تعالیٰ کے 856 اسمائے حسنیٰ میں سے ایک نام ذاتی ہے جو اللہ ہے باقی تمام نام صفاتی ہیں۔

ہر اسم کی الگ الگ معانی اور تشریح ہے خاصیت اور اثر ہے اسم اعظم رب کو پکارنے کی دعا ہے۔ بار بار دروازہ کھٹکھٹانے سے ضرور کھلتا ہے۔ اللہ طلبگار کی آرزو کو سن کر پوری فرماتا ہے اس میں شک کی کوئی گنجائش نہیں ہے۔

شموس الانوار میں جس اسراری نقش کا مجھے نظارہ ہوا وہ یہ ہے

تحریر تھا کہ اس نقش میں اسم اعظم مخفی ہے کوشش سے تلاش کرو صاحب کتاب نے نہ نقش کی چال لکھی نہ ہی اسم اعظم لکھا۔ میں نے 14 سال کی ریاضت سے اس راز کو پالیا۔ نقش کو مکمل کیا اور اسم اعظم مخفی تلاش کر لیے۔ مثلث کو الگ کر کے مربع کو مکمل کیا تو ظاہر ہوا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| | ۷۸۶ | | |
| ۱۰ | ۴۰ | ۱۰۰ | ۴۰ |
| ۱۰ | ۱۰۰۰ | ۳۰ | ۱۰ |
| ۴ | ۴۰۱ | ۱۰۰۰ | ۴۰ |
| ۱۰۰۰ | ۱۰ | ۴۰ | ۱۰۰ |

اس نقش مربع کی چال کسی کتاب میں درج نہیں ہے خاکسار کی سعی کا ثمر ہے کہ دائیں سے بائیں اور اوپر سے نیچے وفق ۱۹۰ عدد ہے۔ ۱۹۰ عدد ہے اللہ کے اسم مقیم کا (ہمیشہ سے قائم) اس نقش کو شرف قمر میں محلول مشک و عنبر و زعفران سے نئے قلم سے لکھیں۔ اس نقش کے ہر خانہ کا عدد کسی نہ کسی اسم اعظم کی نمائندگی کرتا ہے۔ اوپر والے نقش مربع میں پوشیدہ نقش مثلث کی چال کسی کتاب میں درج نہیں ہے خاکسار کی نظر کا ثمر ہے۔ ہر خانہ کا عدد کسی نہ کسی اسم اعظم کی نمائندگی کررہا ہے۔ ان تمام اعداد کو جمع کرنے سے 30+1000+10+1000+40+40+10+100 کا کل میزان 3495 ہے

نقش مربع نمبر 1

| | | | |
|---|---|---|---|
| یامقیم | | ۷۸۶ | یامقیم |
| ۱۰ | ۴۰ | ۱۰۰ | ۴۰ |
| ۴۰ | ۱۰۰ | ۴۰ | ۱۰ |
| ۱۰۰ | ۴۰ | ۱۰ | ۴۰ |
| ۴۰ | ۱۰ | ۴۰ | ۱۰۰ |
| یامقیم | | | یامقیم |

دائیں سے بائیں اور اوپر سے نیچے تمام اعداد کو جمع کرنے کا وفق ۳۴۹۵ ہے یعنی نقش صحیح ہے۔ ۳۴۹۵ کے اسمائے اعظم = یَا ذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَام (مرتبے والا بخشنے والا) =1100 + یامغنی (امیر غنی کرنے والا) = 1100 + یَا غَفَّارُ (بخشنے والا) = ۱۱۸۱ + یَا وَھَابُ معاف فرمانے والا ۱۴ کل میزان ۳۴۹۵ مربع اور مثلث نقوش کو لکھ کر ان کے پیچھے یہ عزیمت لکھیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِاَسْمَائِكَ الْمُقِیْمُ الذُّوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ الْمُغْنِی وَ الْغَفَّارُ الْوَھَابُ O رَبِّ زِدْنِیْ عِلْمًا وَّ رِزْقًا وَّعِزَّۃً بِحَقِّ مُحَمَّدٍ رَحْمَۃً لِّلْعَالَمِیْنَ وَاٰلِہِ الطَّیِّبِیْنَ الطَّاھِرِیْنَ الْمَعْصُوْمِیْنَ عَلَیْھِمُ السَّلَامُ O بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ O اَلْعَجَلْ اَلْعَجَلْ اَلْعَجَلْ نقش یا لوح کو پلاسٹک کوٹڈ کرا کر بحفاظت اپنے پرس بریف کیس الماری کی دراز، زیورات یا انعامی بانڈ میں رکھیں۔ صدقہ 200 روپے کسی غیر سید مسکین یا یتیم یا بیوہ یا مستحق مریض کو دیں۔

## نقش مربع میں پوشیدہ نقش مثلث کو یوں بنائیں

| | | |
|---|---|---|
| یامُغْنِی | ۷۸۶ | یَاذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَام |
| ۱۰ | ۱۰۰۰ | ۳۰ |
| ۴ | ۴۰۱ | ۱۰۰۰ |
| ۱۰۰۰ | ۱۰ | ۴۰ |
| یَاوَھَابُ | نام۔۔۔بن/بنت | یَاغَفَّارُ |

**فوائد:** تنگدستی اور بندش کا خاتمہ، عہدہ میں ترقی، تسخیر خلق، الحب، رشتہ شادی، بخت کشائی، کاروبار میں اضافہ، ہر کام میں کامیابی، مقدمہ میں فتحیابی، رزق، غنا سے بہا، چانس انعام بانڈ، صحت سلامتی، سفر و یزہ تعلیم میں سہولت، تسخیر اولاد، خاوند، بیوی وافسران، تکمیل اشتیاق حج و زیارات مقامات مقدسہ، عمل کا کوئی جزو سمجھ نہ آئے تو فون یا جوابی لفافہ کے ذریعہ دریافت کرلیں۔ میری جانب سے تمام مومنین کو اس عمل، نقش اور لوح کی اجازت ہے اس کی جزا میں آغا نثار احمد مرحوم بانی امامیہ جنتری لاہور کی مغفرت کی دعا مانگیں فاتحہ پڑھیں۔ خود نہ بنا سکیں تو نقش یا لوح صدقہ ادا شدہ، ورد شدہ سونا پالش مجھ سے بنوالیں۔

ڈاک اور ملاقات کا پتہ: آغا حسنین احمد

ہاؤس نمبر 41 ستلج ویلی ہاؤسنگ سکیم بالمقابل ٹویوٹا شوروم کراچی چوک احمد پور بائی پاس نیشنل ہائی وے بہاول پور۔ فون صبح 9 تا 2 بجے دوپہر۔ شام 7 بجے تا عشاء 10 بجے 0300-6802983

آیت اسم اعظم: اگر کوئی اس آیت کی سات مرتبہ روزانہ تلاوت کریگا تو اسکی دعائیں مستجاب ہوں گی

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ O اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ لَیَجْمَعَنَّکُمْ اِلٰی یَوْمِ الْقِیٰمَۃِ لَا رَیْبَ فِیْہِ وَمَنْ اَصْدَقُ مِنَ اللّٰہِ حَدِیْثًا (سورۂ نساء: ۸۷)

# لوح ننانوے اسمائے الحسنیٰ

تحریر
راجہ افتخار حسین (کراچی)
0333-2312068

وَلِلّٰہِ الْاَسْمَاءُ الْحُسْنٰی فَادْعُوْہُ بِھَا

قارئین امامیہ جنتری میری ہر سال یہ کوشش ہوتی ہے کہ آپ کیلئے اور امامیہ جنتری کیلئے اچھی سے اچھی تحریر لکھوں اس دفعہ ننانوے اسمائے الحسنیٰ کی لوح کے عنوان سے لکھ رہا ہوں پروردگار عالم کا نام اللہ اسم ذات ہے باقی تمام اسماء اسمائے صفات ہیں۔ یوں تو خالق کائنات کے ہزاروں نام ہیں مگر میں نے صرف امامیہ جنتری کی جدول ننانوے اسمائے الحسنیٰ کے اعداد لے کر یہ لوح تیار کی ہے۔ یہ لوح برسوں سے میرے مجربات میں سے ایک ہے میں اس کے صرف فوائد لکھ رہا ہوں کیونکہ ننانوے اسمائے الحسنیٰ میں ہر اسم کی تعریف لکھنا جنتری کے صفحات کی کمی کی وجہ سے اچھا نہیں ہے۔ میں صرف اور صرف لوح کے فوائد تحریر کر رہا ہوں۔ اس لوح کے فوائد لکھنا کاغذ اور قلم یا زبان سے بیان کرنا میرے بس کی بات نہیں ہے۔

یہ لوح پاس رکھنے سے سحر وجادو باطل ہو جاتا ہے۔ اگر کسی کو ایسا مرض ہو جائے کہ کسی طبیب سے علاج نہ ہو تو ہر روز اس نقش کو زعفران سے چینی کی پلیٹ پر لکھ کر پلایا جائے تو کیسی ہی بیماری ہو خدا تعالیٰ اسے عافیت بخشے گا۔ اگر کسی کی اولاد نہ ہو رہی ہو تو دونوں میاں بیوی الگ الگ اس نقش کو زعفران سے لکھ کر گلے میں پہنیں اور اسکو چینی کے برتن پر لکھ کر اکیس روز پئیں تو ان شاء اللہ تعالیٰ اولاد نیک عطا ہو۔

اس لوح کے حامل کو اللہ تعالیٰ چغل خوروں اور غیبت کرنے والوں سے اور تمام بلیات ارضی وسماوی سے محفوظ رکھے گا۔ اگر کوئی شخص اس لوح کو کشادگی رزق کے واسطے بنائے گا تو اللہ تعالیٰ روزی میں کشادگی عطا فرمائے گا۔ اگر اس پر قرض ہو تو خدا تعالیٰ قرض اتارنے کے اسباب پیدا کرے گا۔ اس لوح کو حمائل کرکے اپنے پاس رکھے گا تو تمام آفتوں سے امن میں رہے گا اگر کوئی حاجت روائی کے لئے لوح کو بنائے تو خدا تعالیٰ اس کی حاجت برلائے گا۔ اور اس کے دشمنوں کو مقہور کریگا۔ جو شخص کبھی راہ بھولے گا تو راہ پائے گا۔ اگر بد بخت ہوگا تو بخت اسکا بلند ہوگا اگر کوئی اس لوح کو اپنے پاس رکھے گا تو فاقہ سے محفوظ رہے گا اور کبھی بھوکا نہیں مرے گا۔ اس لوح کو پاس رکھنے سے سفر میں امن وسلامتی رہے مال و دولت کی فراخی ہو اگر دکان کی چوکھٹ پر لگائے یا غلہ کی جگہ پر رکھے تو مال و دولت کی حفاظت ہو اور کاروبار کی فراخی ہو اس کو ہر فرض نماز سے پہلے اپنے مصلے پر رکھا کرے اور نماز کے بعد اسے اپنی جیب میں رکھیں تو مکمل روحانی فیوض حاصل ہوں اور ایک عرصہ کے بعد ایک روحانی مخلوق حاضر ہو اور روحانی درجہ میں کمال پیدا ہوگا۔ اس طرح ہر عادت بد کے خاتمے کیلئے اور اگر بات بات پر غصہ آتا ہو تو اس نقش کو کسی میٹھی شے پر پڑھ کر کھائے یہ تمام فوائد اس لوح کے ادنیٰ کرشمات میں سے ہیں۔




اسمائے الحسنیٰ کی لوح کے کل اعداد 33934 ہیں ۔ جن کو میں نے چال اسم ذات سے پُر کیا ہے یہ لوح ہر ستارے کے شرف واوج، شمس مشتری تثلیث، قران السعدین میں تیار کر سکتے ہیں۔ شرف قمر ہر ماہ آتا ہے یہ تمام اوقات آپ کو امامیہ جنتری میں مل جائیں گے۔

لوح تیار کرنے کے بعد 313 مرتبہ اسم ذات یا اللہ پڑھ کر لوح پر دم کریں لوح کندہ کرتے وقت کونوں کے چھوٹے ہندسے ہر گز کندہ نہ کریں کیونکہ یہ ہندسے لوح کی چال کو ظاہر کر رہے ہیں۔ اگر آپ یہ لوح تیار کرنے میں کامیاب ہو جائیں اللہ تعالیٰ کی ذات آپ کی حاجتیں روا کر دے تو بانی امامیہ آغا نثار احمد زوجہ محترمہ آغا افتخار حسین والدہ محترمہ علی فرزاد کیلئے دعائے مغفرت کریں اور مجھ ناچیز اور آغا افتخار حسین اور علی فرزاد کیلئے دعائے صحت اور درازی عمر کیلئے دعا کریں۔ اگر مضمون کی کوئی جز سمجھ نہ آئے تو جوابی لفافے سے وضاحت مفت طلب کریں۔ کیونکہ فون پر بات کرنا میرے لئے مشکل ہے۔

راجا افتخار حسین مکان نمبر A-12، سروے نمبر 553، عقب مرکزی امام بارگاہ جعفر طیار سوسائٹی ملیر کراچی۔ E-mail: zihussain133@gmail.com

# لوح اسمائے الحسنیٰ باموکل

## برائے تسخیر رزق، ترقی کاروبار، ترقی ملازمت

تحریر ظہیر عباس (کراچی)
0341-7571679
0333-3854175

قارئین امامیہ جنتری کی خدمت میں لوح اسمائے الحسنیٰ باموکل کے عنوان پر لکھ رہا ہوں۔ فی زمانہ کائنات کا ہر فرد رزق کے حوالے سے پریشان حال اور سرگرداں ہیں۔ ان کیلئے یہ عمل اپنی نوعیت کا ایسا منفرد عمل ہے کہ جس کی کوئی مثال نہیں۔

یہ لوح جو آپ کی نظر کر رہا ہوں ہر فرد کے اپنے ستارے سے منسوب ہے اور ستارہ داؤدی کی چال پر یہ تیار کی جاتی ہے۔ مثال کے طور پر اگر آپ کا ستارہ شمس ہے تو اسم اعظم یا حی یا قیوم اور شمس کا موکل یا روفیائیل لوح پر کندہ کریں اور اسم اعظم یا حی یا قیوم 174 مرتبہ روزانہ پڑھیں۔ اسی طرح جسکا جو ستارہ ہو اس ستارے کا اسم اعظم اور موکل کندہ ہوگا۔ آپ کی آسانی کیلئے ہر ستارے کا اسم اعظم اسکا موکل اور تعداد ورد اسم اعظم کی جدول پیش کر رہا ہوں۔ جو خوش نصیب بھی اپنے ستارے کے حالت شرف واوج یا نظر تثلیث میں تیار کر کے اپنے پاس رکھے تو ان شاء اللہ تعالیٰ العزیز دن بدن بدنصیبی کے اندھیرے ختم ہونگے اور اس کے نصیب ایسے کھلیں گے کہ انسانی عقل حیران ہو جائے گی۔ بدنصیبی سے یہ لوح جو آپ کی خدمت میں پیش کر رہا ہوں عدد 4، 5 اور 6 کو کام نہیں دے گی۔ یعنی جس شخص کے نام کا مفرد عدد 4،5 اور 6 ہوگا تو یہ لوح اُس شخص کو فائدہ نہیں دے گی۔

لوح تیار کرنے سے پہلے اپنا برج اور ستارہ معلوم کریں اور اپنے ستارے کے شرف واوج یا نظر تثلیث یعنی سعد وقت میں تیار کر کے اپنے پاس رکھیں۔ تمام ستاروں کے شرف واوج ونظرات کے اوقات آپ کو امامیہ جنتری سے مل جائیں گے۔ اس چیز کا سخت خیال رکھیں کہ بحالت نجاست اس لوح کو اپنے پاس نہ رکھیں اور نہ ہی باتھ روم میں لے کر جائیں۔ کیونکہ یہ لوح باموکل تیار کی جاتی ہے۔ میں نے کافی افراد کو یہ لوح تیار کر کے دیں ہیں جن میں کچھ افراد اپنی تھوڑی سی غفلت کی وجہ سے یہ لوح گم کر بیٹھے ہیں یعنی نہ جانے آنکھوں کے سامنے سے کہاں گئی۔ جو بھی مومن یا مومنہ اس کو اپنے استعمال میں لائے تو اُوپر والی ہدایت پر سختی سے عمل کرے۔ ستارہ زہرہ، عطارد، شمس و مریخ کا شرف و اوج ہر سال آتے ہیں اور شرف قمر ہر ماہ آتا ہے۔ جن افراد کا یہ ستارہ ہے تو وہ باآسانی سے یہ لوح تیار کر سکتے ہیں۔ مگر ستارہ زحل کو 30 سال بعد اور ستارہ مشتری کو 13 سال بعد شرف و اوج حاصل ہوتا ہے۔ اس وجہ سے جس شخص کا ستارہ زحل ہو تو وہ شمس زحل تثلیث میں تیار کر سکتے ہیں۔ اور جس شخص کا ستارہ مشتری ہو تو وہ قران السعدین یا زہرہ مشتری تثلیث میں تیار کر سکتے ہیں۔ جس ستارے کی لوح تیار کریں تو اسی ستارے کے شرف اور اسی ستارے کی ساعت میں تیار کرتے وقت رجال الغیب کا سخت خیال رکھیں وہ آپ کے پس پشت کی جانب ہونا چاہیے۔ جس ستارے کی لوح تیار کریں اسی ستارے کا اسم اعظم پڑھ کر لوح پر دم کریں لوح میں چھوٹے ہندسے نقش کی چال کو ظاہر کر رہے ہیں کندہ کرتے وقت ہرگز نہ لکھیں۔ میں نے آپ کی سہولت کیلئے سب واضح کر دیا ہے۔ تاکہ آپ کو کسی قسم کی پریشانی کا سامنا نہ ہو۔ لوح تیار کرنے کے بعد منسوبہ اسم اعظم کو بحالت پاکیزہ روزانہ اپنے ورد میں رکھیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ العزیز دن بدن کاروبار میں ترقی و ترقی ملازمت اور تسخیر رزق ہوتی جائے گی۔ وہ بچیاں جن کی شادی میں مسائل درپیش ہیں ان کیلئے یہ لوح اکسیر اعظم کا درجہ رکھتی ہے۔ اگر مضمون کی کوئی جز سمجھ نہ آئے تو جوابی لفافے سے وضاحت مفت طلب کریں۔




## جدول یہ ہے

| ستارہ | اسمائے الحسنیٰ | تعداد ورد | نام موکل |
|---|---|---|---|
| زحل | یا فتاح یا رزاق | ۷۹۷ مرتبہ | کسفیائیل |
| شمس | یا حی یا قیوم | ۱۷۴ مرتبہ | روفیائیل |
| قمر | یا رحمن یا رحیم | ۵۵۶ مرتبہ | شمعائیل |
| مریخ | یا مالک یا قدوس | ۲۶۱ مرتبہ | مسائیل |
| عطارد | یا علی یا عظیم | ۱۱۳۰ مرتبہ | نوائیل |
| مشتری | یا کبیر یا متعال | ۷۷۳ مرتبہ | صرفیائیل |
| زہرہ | یا کافی یا غنی | ۱۱۷۱ مرتبہ | میکائیل |


E-mail: zabbas693@gmail.com
ظہیر عباس، مکان نمبر 13-H، فلیٹ نمبر 27، پیکسٹنشن ماڈل کالونی، ملیر کراچی۔

# قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ

تحریر عابد حسن علوی (کراچی)
+92 331-9128133
+92 333-3300913

محترم قارئین کرام! سورۃ لتوحید کی آیات مبارکہ قل ھو اللہ احد کے عنوان سے کچھ سطور لے کر حاضر خدمت ہوا ہوں جو کہ اس سے پہلے کسی کتاب میں میسر نہ آئی ہونگی۔ اول اصول دین توحید ہے اور موضوع توحید پر نازل ہونے والی سب سے محکم اور جامع مفہوم لئے سورۃ، سورۃ اخلاص ہے جس میں بسم اللہ سمیت پانچ آیات مبارکہ ہیں۔ قل ھو اللہ احد میں قل کے بعد اللہ ہے جو کنت کنزاً مخفیہ کی منزل پر عالم ھوئیت ہے جسے اس نے خود پوشیدہ کہا کہ جہاں تک زبان کی رسائی ممکن نہیں تو جس شے کو انسان جانتا نہ ہو اس کا اقرار و انکار برابر ہیں تو پھر ماننے کے لئے ضروری ہے کہ اس کا علم ہو۔

| ظاہر | باطن | اعداد |
|---|---|---|
| ا | ل ف | 110 |
| ل | ا | 41 |
| ل | ا | 41 |
| ہ | ا | 1 |

زمان + مکان + توانائی میں، اس سے باہر مشاہدہ کا تصور نہیں۔ لہٰذا جس توحید پر ایمان کے لئے کہا گیا وہ مقام خفی + مقام ظہور ہے۔ مقام ظہور کا مشاہدہ ممکن ہے جو کہ ساری حد آخر ہے۔

اسمِ اللّٰہ اللہ کی تمام صفات کا جامع ہے۔

اسماء کا جب تک خارج میں وجود نہ ہوگا تب تک انکا ظہور ممکن نہیں لہذا یہ اسم بھی مظہر چاہتا ہے۔ اسم اللہ کا مظہر ہی مظہر کل اور مظہر تامہ کہلائے گا جو بلحاظ جامعیتِ کمالات اسم جامع اللہ سے مناسبت رکھتا ہے۔

| ظاہر | باطن | اعداد |
|---|---|---|
| ا | ل ف | 110 |
| ح | ا | 1 |
| د | ا ل | 31 |

الاعلیٰ

لہٰذا اسم اللہ جب باطنی لحاظ سے دیکھا گیا تو عَلِیٌ اِمَامًا حاصل ہوا۔ لہٰذا قل ھو اللّٰہ احد میں اسم اللہ کے فوراً بعد جو اسم آیا وہ احد ہے۔ ہفتہ کے سات دن چہاردہ معصومین سے نسبت رکھتے ہیں۔ جمعہ امام زمانہؑ سے، ہفتہ رسول اللہؐ سے اور اتوار مولائے کائنات مولا علیؑ سے اور عربی میں اتوار کو احد کہتے ہیں۔ اسم احد کو جب ہم نے باطنی لحاظ سے دیکھا تو اِلاَّعلی حاصل ہوا۔

لہٰذا ولایت اقتدار و تصرفِ کلی اور مطلقاً ظہور وحدت کا نام ہے۔ اسم احد مظہر اسم اللہ اور سرکار علی کی ولایت پر مدلل ہے چنانچہ سورۃ التوحید میں قل ھو اللّٰہ احد کے فوراً بعد اسم احد واضح کر رہا ہے کہ اللہ نے علیؑ کو اپنی معرفتِ تامہ کیلئے تکمیل معرفت کے آخری درجہ پر ظاہر فرمایا۔ کیونکہ علتِ ظہور ہی معرفت تھی جس کی سند اسم اللہ اور اسم اللہ کے باطن سے بھی ملی لہٰذا فیض الوہیت مخلوق تک پہنچانے کے لئے یہ ہی مظہر اکمل فوق المخلوق تحت الخالق یہ ہی مظہر کامل و ہستی جامع یہ ہی مظہر ذات، یہ ہی مظہر صفات، یہ ہی مظہر افعال، یہ ہی حقائق وجوبیہ کا جامع اور یہ ہی حقائق امکانیہ کا مالک ہے۔ سلسلۂ وجودیہ کے تمام مراتب پر محیط یہ ہی برزخ کبریٰ ہے۔ بحر وجوب اور دریائے امکان کے درمیان یہ ہی وہ راز ہے جو تمام انبیاء و اوصیاء پر ظاہر کیا گیا۔ اسی پر ایمان لانے کے لئے کہا گیا اسی کو ولایت مطلقہ ذات علیؑ، لسان شرع میں امام اور یہ ہی قل ھو اللہ احد کا راز ہے۔




خاتم سورۃ الاخلاص خاتم سورۃ الاخلاص پُر کرنے کا قاعدہ یہ ہے کہ تمام حروف سورۃ توحید کو بسط حرفی کریں اور پھر ملفوظی کریں۔ ملفوظی کرنے کے بعد ان کے اعداد ابجد قمری سے استخراج کریں جو 2858 ہیں اب اس کے حروف بنائیں جو " ح، ن، ض، ر " ہیں آگے کلمہ ائیل کا اضافہ کیا تو موکل حنضرائیل بنا۔ خاتم کے چاروں کونوں پر جو اعداد ہیں ان کا قاعدہ یہ ہے کہ پوری سورۃ التوحید ۴۷ حروف پر مبنی ہیں جن میں ۳۶ حروف نورانی

ہیں اور گیارہ دیگر ہیں۔ نورانی حروف کے اعداد ابجد قمری سے لیں جو ۸۷۲ بنے۔ اب خاتم کے چاروں کونوں پر نقش یا بُدُّوحُ ۲۲x کے قاعدے سے پر کریں۔ **فوائد:** یہ خاتم ہر ستارے کے اوج و شرف، تثلیث و تدریس، قرآن السعدین میں بنایا جا سکتا ہے۔ جو لوگ یہ کہتے ہیں کہ اعمال ونقوش میں کسی قسم کا اثر نہیں انہیں دعوت عام ہے اور جو عاملین ہیں جستجو میں کہ ہے خوب سے خوب تر کہاں ان کے لئے علم کے کئی باب کھول دیئے ہیں۔ فراخی رزق، تسخیر خلائق اور حصول روزگار خواہ کسی بھی قسم کا مسئلہ ہو اس خاتم سے کام لے کر رفع ہو سکتا ہے کیونکہ حامل خاتم ایک غیبی و روحانی حصار میں آجاتا ہے اگر با طہارت صوم وصلوٰۃ کا پابند رہے تو تمام کام مستجاب اللہ ہوتے رہتے ہیں۔ عاملین حضرات سے گزارش ہے کہ نااہل کو ہرگز نہ بنا کر دیں۔ مضمون کا کوئی جز سمجھ نہ آیا ہو تو وضاحت لی جا سکتی ہے۔

**اہم:** ۲۵ ذی الحجہ سے ۱۸ محرم الحرام تک میں کربلا معلی میں ہوتا ہوں اور ۲۷ جمادی الاول تا ۱۰ جمادی الثانی (ایام فاطمیہ) ایران میں ہوتا ہوں۔ اس دوران مجھ سے رابطہ نہیں کیا جا سکے گا۔ (عابد حسن علوی)



# سورۂ قریش اور سورۂ کافرون کے فوائد

محمد علی کمیلی
0332-6996581
چک نمبر 3/42 تحصیل احمد پور سیال ضلع جھنگ

قارئین کرام السلام علیکم! میری ہر سال کوشش ہوتی ہے کہ قارئین امامیہ جنتری کے لیے اچھے سے اچھے آسان اور بافہم عمل تحریر کروں جس سے مومنین و مومنات فائدہ حسب منشاء حاصل کر سکیں۔

**سورۂ قریش کے فوائد** اگر سواری نہ ملتی ہو تو سفر کی مشکلات آسان ہو، گاڑی خراب ہو گئی ہو، موبائل، موٹر، فریج یا کوئی مشین خراب ہو یا کہیں دشواری ہو تو سورۂ الحمد ایک مرتبہ، سورۂ اخلاص 3 مرتبہ اور سورۂ قریش 101 مرتبہ پڑھیں اول و آخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھیں۔ حاملہ خاتون صبح وشام اسی طرح پڑھے تو اس کی ڈلیوری آسان ہوگی۔ گھر کے راشن پر پڑھنے سے بے حد برکت ہوگی کبھی کمی نہ ہوگی ہمیشہ کے لیے بیماریاں و مشکلات پریشانیاں ختم ہو جائینگی زندگی میں سکون و چین، برکت و عافیت نصیب ہوگی۔ ہمیشہ صبح وشام اس طرح اس تسبیح کا ورد کرنے سے کامیابی مقدر بن جائینگی۔ جو شخص کھانے کے بعد ایک مرتبہ پڑھے گا کھانا بیماری نہیں بنے گا بلکہ بیماریاں دور ہو جائینگی۔ دو مرتبہ پڑھنے سے رزق ہمیشہ ملتا رہے گا۔ جو اسکو تین مرتبہ پڑھے گا اسکی نسلوں سے کبھی رزق ختم نہ ہوگا اسکی اجازت عام ہے۔

**سورۂ کافرون کا عمل** 1001 مرتبہ خود پڑھنا ہے اور روغن زیتون پر دم کریں۔ یہ بہت بڑا عمل ہے بہت بڑی تاثیر ہے دنیاوی لذتیں چھوٹ جاتی ہیں۔ یہ ایسی سورۃ ہے جو شیطانیت ختم کر دیتی ہے اس عمل سے پتھر پگھل جاتے ہیں۔ لاعلاج امراض اور نافرمانوں کے لیے پانی، شہد اور روغن زیتون پر 1001 مرتبہ سات نصاب سے پڑھیں مریض کو چند قطرے اس تیل / روغن سے مالش کریں تو برکتوں کے دروازے کھل جائینگے گھریلو جھگڑے، رنجشیں ختم ہو جائینگی۔ موسیقی سے پرہیز کریں رزق حلال اور صدق مقال کا لازمی خیال رکھیں۔ نیز بذریعہ سورۂ الحمد و دعائے کمیل امراض کی صحت یابی۔ شوگر کا علاج مفت۔

# عمل حاجت روائی الوَدُودُ

تحریر
راجہ اعجاز حسین (کراچی)
Mob:0321-2542434
0345-2887962

قارئین امامیہ جنتری السلام علیکم! دعا ہے کہ اللہ پاک محترم قبلہ آغا افتخار حسین صاحب کو تندرستی اور سلامتی عطاء فرمائے اور بانی امامیہ جنتری آغا نثار احمد مرحوم واہلیہ مرحومہ کی مغفرت فرمائے اور ان کے درجات بلند فرمائے۔ (آمین) قارئین! اللہ تعالیٰ کے صفاتی اسمائے حسنہ میں سے ایک اسم مبارک اَلْوَدُوْدُ کا عمل قارئین کی خدمت میں لے کر حاضر ہوا ہوں۔ اللہ تعالیٰ خود قرآن حکیم میں ارشاد فرماتا ہے۔ وَلِلّٰهِ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى فَادْعُوْهُ بِهَا (سورۃ اعراف، آیت:180) **ترجمہ:** اچھے اچھے نام خدا ہی کے لیے مخصوص ہیں۔ تم اسے انہی ناموں سے پکارو۔ پھر فرمایا:

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اذْكُرُوا اللّٰهَ ذِكْرًا كَثِيْرًا وَّسَبِّحُوْهُ بُكْرَةً وَّاَصِيْلًا (سورۃ احزاب، آیت:41-42)

**ترجمہ:** اے وہ لوگو! جو ایمان لائے ہو۔ اللہ تعالیٰ کا ذکر کثرت سے کرو اور اس کی تسبیح صبح وشام کیا کرو۔ اسمائے حسنہ کی تعداد مخصوص نہیں البتہ ان میں مقبول ترین وہ اسمائے حسنہ ہیں جن کا ذکر اللہ پاک نے قرآن حکیم میں خود کیا ہے۔ اسم وَدُوْدٌ قرآن حکیم کی سورۃ ہود کی آیت نمبر 90 میں نازل ہوا ہے (اِنَّ رَبِّيْ رَحِيْمٌ وَّدُوْدٌ) سورۃ ہود آیت نمبر 90۔ اس مبارک اسم حسنہ کا ایک مجرب المجرب عمل پیش کر رہا ہوں جو کہ حب وتسخیر کے لئے لاجواب ہے۔ جمعہ کے دن ساعت زہرہ میں نقش تیار کریں یا پھر چاندی کے پترے پر کندہ کریں جو خود تیار نہ کر سکے وہ کسی صاحب علم مومن یا مومنہ سے تیار کروا لے اور نقش کو سامنے رکھ کر بتائے ہوئے درج ذیل طریقے اور تعداد کے مطابق ورد کریں۔ ان شاء اللہ کامیابی ہوگی۔

1. اِنَّ رَبِّیْ رحیمٌ ودودٌ کو بسط حروفی کریں۔

ا۔ن۔ر۔ب۔ی۔ر۔ح۔ی۔م۔و۔د۔و۔د

2. اب ان حروف کو تخلیص کریں یعنی جو حروف دو بار یا سہ بار آئے ان کو کاٹ دیں۔ تخلیص کے بعد جو حروف برآمد ہوئے وہ یہ ہیں۔

ا۔ن۔ر۔ب۔ی۔ح۔م۔و۔د

3. اب ان حروف سے عمل تیار ہوگا۔ اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنہ میں سے ہر حروف کا اسم اعظم لیں۔

ا سے اللہُ۔ ن سے نافعُ۔ ر سے رئوف۔ ب سے بدیعُ۔ ی سے یسیرُ۔ ح سے حقُ۔ م سے مبینُ۔ و سے واسعُ۔ د سے دیانُ۔

| نمبر شمار | ورد | تعداد |
|---|---|---|
| 1 | یَااَللّٰہُ بِحَقِ اِنَّ رَبِّیْ رحیمٌ وَدُوْدٌ | 66بار |
| 2 | یَانَافِعُ بِحَقِ اِنَّ رَبِّیْ رحیمٌ وَدُوْدٌ | 201بار |
| 3 | یَارَؤُفُ بِحَقِ اِنَّ رَبِّیْ رحیمٌ وَدُوْدٌ | 286بار |
| 4 | یَابَدِیْعُ بِحَقِ اِنَّ رَبِّیْ رحیمٌ وَدُوْدٌ | 86بار |
| 5 | یَایَسِیْرُ بِحَقِ اِنَّ رَبِّیْ رحیمٌ وَدُوْدٌ | 280بار |
| 6 | یَاحَقُ بِحَقِ اِنَّ رَبِّیْ رحیمٌ وَدُوْدٌ | 108بار |
| 7 | یَامُبِیْنُ بِحَقِ اِنَّ رَبِّیْ رحیمٌ وَدُوْدٌ | 102بار |
| 8 | یَاوَاسِعُ بِحَقِ اِنَّ رَبِّیْ رحیمٌ وَدُوْدٌ | 137بار |
| 9 | یَادَیَّانُ بِحَقِ اِنَّ رَبِّیْ رحیمٌ وَدُوْدٌ | 65بار |




فرو ابتول بنت فاطمہ کا مسخر مہربان کر یا رحیمارحم کر علی حسنین بن کلثوم کو
صرف میاں بیوی کے لیے

**فوائد عمل:** تسخیر زوجین، تسخیر اولاد، تسخیر افسران

**نوٹ** نقش کے نیچے اپنا نام مع والدہ اور مقصد ضرور لکھیں۔ میں نے ہر چیز کی وضاحت کر دی ہے اگر پھر بھی سمجھ نہ آئے تو فون پر وضاحت طلب کریں۔

# فضیلت و اسرار و رموز سورۃ الفاتحہ (سورۃ الحمد)

زیب النساء خواجہ
مغل حویلی موچی گیٹ لاہور
0304-9105975

السلام علیکم! یا علیؑ مدد۔ آپ سب کی خیریت کے لیے دعا گو ہوں خصوصاً آغا افتخار حسین صاحب اور میرے بہت ہی شفیق و محترم استاد آغا حسنین احمد صاحب کے لیے دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ انکو صحت و سلامتی کے ساتھ عمر خضرؑ عطا فرمائے اور انکی نیک توفیقات میں اضافہ فرمائے۔ آمین!

آج میں آپکی خدمت میں سورۃ الفاتحہ کے چند اسرار و رموز اور فضائل بیان کرنے کی سعادت حاصل کر رہی ہوں، گر قبول اُفتد، زہے عزّ و شرف!

"فاتحہ" کے لغوی معنی فاتحہ کے لغوی معنی ہیں فتح کرنے والی یعنی (کھولنے والی) ابتداء، آغاز

## سورۃ الفاتحہ کے دیگر اسماء

✪ سورۃ الحمد ✪ سورۃ شفا (سورۃ شافیہ) ✪ سورۃ کافیہ ✪ سورۃ وافیہ ✪ سورۃ الکنز ✪ سورۃ الدعا ✪ سورۃ المناجات ✪ سورۃ الصلوٰۃ ✪ سورۃ السوال ✪ سورۃ رقیہ ✪ سورۃ تعلیم السلہ ✪ سورۃ التفویض ✪ اُم الکتاب ✪ نور الکتاب ✪ فاتحۃ القرآن ✪ سبع المثانی

احادیث میں اس سورۃ کا نام "فاتح الکتاب" ہے جس کا مخفف "فاتحہ" ہے فاتحہ کے معنی ایسی چیز کے ہیں جس سے شروع کیا جائے چونکہ قرآن مجید کا آغاز اسی سورۃ سے ہوتا ہے اس لیے اسے "فاتحہ" کہا گیا ہے۔ ترتیب نزول کے لحاظ سے صرف سورۃ علق کی پہلی پانچ آیات اس سے قبل نازل ہوئیں۔ یہ مکی سورۃ ہے۔ مدینہ میں بھی نماز کے لیے نازل ہوئی۔

اسرار و رموز اور فضیلت سورۃ الفاتحہ

☆ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا! سورۃ الحمد سے بہتر کوئی سورہ قرآن میں نہیں۔ ☆ سورۃ الحمد کی تلاوت بارگاہ ایزدی میں دعا و مناجات ہے۔

☆ یہ سورۃ موت کے سوا ہر مرض کے لیے شفا ہے۔ ☆ روایت میں ہے کہ مریض کی عیادت کے وقت اسکا دایاں ہاتھ پکڑ کر سورۃ الحمد کو سات (7) مرتبہ پڑھنا، موجب شفا ہے ☆ جب کوئی شخص بیمار ہو تو چینی کی پلیٹ پر سورۃ الحمد زعفران سے لکھ کر دھو کر اسے پلائی جائے تو وہ بہت جلد اچھا ہو جائے گا۔ ☆ اگر کوئی شخص سورۃ الحمد کو طلوع آفتاب سے پہلے لکھ کر پاس رکھے تو جس ظالم کے پاس جائے گا وہ مہربان ہو جائے گا۔ ☆ معاشی تنگی نہ ہوگی، رزق غیب سے ملے گا نیز عزیز خلائق ہوگا۔ اسکو کوئی مشکل پیش نہ آئے گی، فتوحات غیب سے ہونگی، جملہ خلائق مسخر ہونگی۔ یہی وجہ ہے کہ اسے "فاتحہ" یعنی فتح کرنے والی کہا جاتا ہے۔

☆ اس سورۃ کو تین (3) مرتبہ خلوص دل سے پڑھنا دو قرآن ختم کرنے کا ثواب ہے۔ ☆ امام جعفر صادقؑ نے فرمایا کہ اگر مردہ پر ستر (70) مرتبہ سورۃ الحمد پڑھی جائے اور اسکی روح پلٹ آئے تو تعجب نہیں کرنا چاہیے۔

☆ سورۃ الحمد کی سات آیات ہیں اور یہ ہر نماز میں دو مرتبہ پڑھی جاتی ہے اس لیے اسے "سبع المثانی" بھی کہا جاتا ہے یعنی "دو مرتبہ سات" 7+7=14 (یہ چودہ معصومینؑ کی طرف ایک لطیف اشارہ ہے) 5=4+1=14 پانچ سے مراد پنجتن پاکؑ ہیں۔ سات غازی عباسؑ کے نام کا مفرد عدد ہے اور یہ عدد اللہ تعالیٰ کے نزدیک کیا اہمیت رکھتا ہے اسکی چند مثالیں پیش خدمت ہیں۔

سات زمین، سات آسمان، ماں کی کوکھ کے سات پردے، جنت و جہنم کے سات درجات، قوس قزح کے سات رنگ، ہفتے کے سات دن، نظام شمسی کے سات سیارے، قرآن کریم میں سات سلام، اور لفظ "یقین" کے سات نقطے۔ غرضیکہ اگر صرف عدد سات کے بارے میں لکھنے لگیں تو اسکے لیے ایک علیحدہ مضمون درکار ہے۔ آئمہ اطہارؑ کے اسما گرامی میں سے اگر مشترک لیے جائے تو تین محمدؐ اور چار علیؑ 7=4+3 سورۃ الفاتحہ کے 140 حروف ہیں (14 معصومینؑ)۔ سورۃ الفاتحہ کی کوئی آیت ناسخ و منسوخ نہیں ہے۔

☆ کتاب منتخب التواریخ میں ہے کہ حضرت امام محمد تقیؑ نے فرمایا کہ سورۃ الحمد میں یہ سات حروف (ث، ج، خ، ز، ش، ظ، اور ف) نہیں ہیں۔ جن سے مراد علی الترتیب ثبور، جحیم، خباثت (خبیث)، زقوم، شقاوت، ظلمت اور فرقت ہے لہٰذا جو شخص صدق دل سے اور خشوع و خضوع سے اس سورۃ کی تلاوت کرے گا تو اللہ تعالیٰ درج بالا آلائشوں سے اسکو محفوظ رکھے گا اور اس پر دوزخ کی آگ حرام ہو جائے گی (اور یہی حکم 14، 12، 5 کی مودت رکھنے والوں کے لیے بھی احادیث سے ثابت ہے)۔ علامہ عرفان حیدر شہید فرمایا کرتے تھے کہ سورہ الحمد محمدؐ و آل محمدؐ کی دعا ہے جسے اللہ تعالیٰ نے بوجہ قربت اپنا کلام قرار دیا ہے۔ "ہم تیری ہی عبادت کرتے ہیں اور

تجھی سے مدد مانگتے ہیں۔ ہمیں صراط مستقیم پر قائم رکھ ان لوگوں کا راستہ جن پر تو نے اپنی نعمتیں نازل فرمائیں نہ کہ انکا راستہ جو مغضوب اور گمراہ ہیں" میری ناقص رائے کے مطابق یہ دعا ہم ماننے والوں کو تعلیم دی گئی ہے کہ دعا کیسے مانگی جائے۔ سب سے پہلے حمد باری تعالیٰ ہے پھر اسماء الحسنیٰ ہیں اسکے مالک ہونے کا اقرار ہے

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ مٰلِكِ یَوْمِ الدِّیْنِ

پھر اپنی عبودیت اور عاجزی کا اظہار ہے اور دعا ہے کہ ہمیں صراط مستقیم

اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ صِرَاطَ

دکھاتا رہ (محمدؐ و آل محمدؐ) کا راستہ جن پر تو نے اپنی نعمتیں نازل کیں

الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْهِمْ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْهِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ

نہ کہ تو جن پر غضب ناک ہوا اور نہ گمراہوں کا پتا چلا کہ اللہ کی عبادت اور اسکی مدد کے بغیر صراط مستقیم کی طرف ہدایت نہیں ملتی نہ انسان اس پر قائم رہ سکتا ہے اور یہ بھی ایک مسلمہ حقیقت ہے کہ "ہمیں قرآن کافی ہے" کہنے والے ہمیشہ گمراہ ہوئے۔ حدیث رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کہ جب تک قرآن و عترت کا دامن تھامے رہو گے کبھی گمراہ نہیں ہو گے کیونکہ وارثان قرآن اہلبیتؑ ہیں اور انہوں نے ہی ہمیں قرآن کی تعلیم دی ہے اور اسکی تاویل کا علم بھی صرف انہی کے پاس ہے۔

دعا ہے کہ خدائے رحمن و رحیم ہم سب کو قرآن کریم پڑھنے اسے سمجھنے اور اس پر عمل کرنے کی توفیق عطا فرمائے اور ہمیں محمدؐ و آل محمدؐ کے راستے پر ہمیشہ قائم رکھے۔ آمین یارب العالمین بحق آل یسینؑ

## سورۃ الفاتحہ کا عمل حلال مشکلات

اگر کوئی شخص کسی امر یا مہم میں پریشان ہو یا دوران سفر حادثات، ڈاکوؤں، چوروں، رہزنوں، درندوں وغیرہ سے محفوظ رہنا چاہے تو اپنے مقصد کی نیت سے سورۃ الحمد پڑھنا شروع کرے آیت ایاک نعبدہ وایاک نستعین کو 100 مرتبہ تکرار کر کے سورہ مکمل کرے۔

ان شاء اللہ ہر قسم کی پریشانی دور ہوگی۔ نقش لکھ کر اپنے پاس رکھیں تو مشکل کشاء کا کام دے گا۔ مریض کو زعفران سے لکھ کر دھو کر پلانا ہر درد اور بیماری کے لیے موجب شفا ہے۔

### نقش مکرم سورہ فاتحہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳۶۵ | ۲۳۶۸ | ۲۳۷۱ | ۲۳۵۷ |
| ۲۳۷۰ | ۲۳۵۸ | ۲۳۶۴ | ۲۳۶۹ |
| ۲۳۵۹ | ۲۳۷۳ | ۲۳۶۶ | ۲۳۶۳ |
| ۲۳۶۷ | ۲۳۶۲ | ۲۳۶۰ | ۲۳۷۲ |

**عمل برائے توفیق حج:** معتبر روایات میں آئمہ اطہار علیہم السلام سے منقول ہے کہ اگر کوئی شخص بلا ناغہ (سورۂ نباء پارہ نمبر ۳۰) کی تلاوت کو اپنا معمول بنا لے تو اسے اسی سال حج بیت اللہ نصیب ہوگا۔ ☆ کتاب صفوۃ الاخبار میں ہے کہ حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جو کوئی خواہشمند اور مشتاق ہو وہ نئے کپڑے پہن کر پانی سے ایک ظرف پر کر کے 30 مرتبہ اس پر سورۂ قدر پڑھے پھر اس پانی میں سے کچھ مقدار خود پئے اور کچھ کپڑوں پر چھڑک لے بعد ازاں چار رکعت نماز دو دو کر کے بجا لائے تو اس عمل کے سبب سے اسکو حج و عمرہ نصیب ہوگا۔ ☆ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے منقول ہے کہ اگر کوئی شخص ایک ہی نشست میں 1000 مرتبہ درج ذیل کلمات کہے تو اسے اسی سال حج نصیب ہوگا اگر اس سال حج سے مشرف نہ ہو تو اللہ تعالیٰ اسے دنیا سے اس وقت تک نہ اٹھائیگا جب تک اسے حج نصیب نہ ہو مجرب ہے۔ ☆ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے منقول ہے گر کوئی برائے توفیق حج، وسعتِ رزق اور حصول مال و متاع ایک ہی نشست میں 1000 مرتبہ درج ذیل کلمات پڑھے گا تو اسکا دامن ثمرات مراد سے بھر جائے گا اور اسے اسی سال حج نصیب ہوگا۔ ☆ بعض عاملین نے کہا اگر کوئی اس وظیفے کو حج کرنے کی نیت سے ہر شب جمعہ ایک 110 پڑھے گا تو اسے حج نصیب ہوگا۔ تجربہ شدہ ہے اور کلمات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○ مَاشَاءَ اللّٰهُ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ

اللہ کے نام سے جو رحمن و رحیم ہے اللہ جو چاہے نہیں کوئی طاقت اور نہیں کوئی قوت سوائے اللہ کے

## خصوصی نوٹ

# درود تاج کے فضائل

سیدہ زہرا بتول کاظمی
0341-4574062
0321-7843062
(صرف خواتین رابطہ کریں)

قارئین امامیہ جنتری السلام علیکم! تمام قارئین کے لئے دعا گو ہوں کہ اللہ رب العزت محمدؐ و آل محمدؐ کے صدقے ہر بیماری، مصیبت، غم، پریشانی، دکھ، درد سے محفوظ رکھے۔ اولاد پر والدین کا سایہ قائم رکھے اور جو بے اولاد ہیں ان کو اولاد کی نعمت عطاء فرمائے۔ (آمین) قارئین کی خدمت میں درود تاج کے چند مجرب اعمال پیش کر رہی ہوں۔ درود شریف اپنی ترتیب اور الفاظ سے ان گنت ہیں مگر بعض درود شریف اپنی فضیلت اور خصوصیات کے لحاظ سے بہت موثر اور اہم ہیں۔ چند درود شریف ایسے ہیں جنہیں بہت شہرت حاصل ہے اور جن کے اندر بے شمار اسرار مخفی موجود ہیں جن کا ورد کرنا دینی و دنیاوی حاجات کے لئے نفع بخش ہے۔ ان میں سے درود تاج ایک ایسا درود پاک ہے جس میں بے پناہ فیوض و برکات موجود ہیں۔ یہ درود پاک عاشقانِ رسول اللہ ﷺ کا محبوب وظیفہ ہے اور بے شمار صوفیاء اکرام اور اولیاء اللہ نے یہ درود پاک کثرت سے پڑھا ہے۔

☆ **حصول رزق** اتوار کے روز نقش بنا کر گلے میں ڈالیں اور ہر روز 7 مرتبہ درود پاک اپنے ورد میں رکھیں۔ ان شاء اللہ ترقی رزق اور دست غیب کے اسباب پیدا ہوں گے۔ ☆ **شفائے امراض** اتوار کے روز نقش لکھ کر 7 یوم تک مریض کو پلائیں اور ہر روز 3 بار ورد درود پاک پڑھ کر مریض پر دم کریں ان شاء اللہ آفاقہ ہو گا۔

**حصول اولاد** اتوار کے روز نقش تیار کریں اور 7 عدد کھجور لے کر ہر ایک کھجور پر ایک بار دورد پاک کا ورد کر لیں۔ بعد ورد کے کھجور دونوں میاں بیوی نے کھانی ہے اور نقش کا پانی 7 یوم تک مسلسل پینا ہے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ اولاد کی نعمت حاصل ہوگی۔ اگر ایک ماہ میں کامیابی نہ ہو تو یہ عمل دوسرے اور تیسرے ماہ بھی کریں۔

☆ **جادو سحر کیلئے** اتوار کے روز نقش لکھ کر مریض کو 7 یوم تک پانی پلائیں اور ہر روز 7 بار پڑھ کر مریض پر دم کریں۔ ان شاء اللہ جادو سحر کے اثرات کا جلد خاتمہ ہو کر آفاقہ ہو گا۔

شمکائیل ۷۸۶ شفقیائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۲۰۲ | ۱۰۲۰۵ | ۱۰۲۰۸ | ۱۰۱۹۵ |
| ۱۰۲۰۷ | ۱۰۱۹۶ | ۱۰۲۰۱ | ۱۰۲۰۶ |
| ۱۰۱۹۷ | ۱۰۲۱۰ | ۱۰۲۰۳ | ۱۰۲۰۰ |
| ۱۰۲۰۴ | ۱۰۱۹۹ | ۱۰۱۹۸ | ۱۰۲۰۹ |

فطلشائیل لوبیائیل
موت زہرا بنت غلام سکینہ کو شفائے امراض ہو

☆ حصول شادی کیلئے: اتوار کے روز نقش بنا کر بازو میں باندھیں اور 21 یوم تک مسلسل ہر روز 5 بار درود پاک پڑھ کر اپنے مقصد کی دعا کریں۔ ان شاء اللہ بہت جلد نیک رشتے کے اسباب پیدا ہوں گے۔



اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَ مَوْلَانَا مُحَمَّدٍ صَاحِبِ التَّاجِ وَالْمِعْرَاجِ وَ الْبُرَاقِ وَالْعَلَمِ ط دَافِعِ الْبَلَآءِ وَالْوَبَآءِ وَالْقَحْطِ وَالْمَرَضِ وَالْاَلَمِ ط اِسْمُهٗ مَكْتُوْبٌ مَّرْفُوْعٌ مَّشْفُوْعٌ مَّنْقُوْشٌ فِي اللَّوْحِ وَ الْقَلَمِ ط سَيِّدِ الْعَرَبِ وَالْعَجَمِ جِسْمُهٗ مُقَدَّسٌ مُّعَطَّرٌ مُّطَهَّرٌ مُّنَوَّرٌ فِي الْبَيْتِ وَ الْحَرَمِ ط شَمْسِ الضُّحٰى بَدْرِ الدُّجٰى صَدْرِ الْعُلٰى نُوْرِ الْهُدٰى كَهْفِ الْوَرٰى مِصْبَاحِ الظُّلَمِ ط جَمِيْلِ الشِّيَمِ ط شَفِيْعِ الْاُمَمِ ط صَاحِبِ الْجُوْدِ وَ الْكَرَمِ ط وَاللّٰهُ عَاصِمُهٗ وَجِبْرِيْلُ خَادِمُهٗ وَالْبُرَاقُ مَرْكَبُهٗ وَالْمِعْرَاجُ سَفَرُهٗ وَسِدْرَةُ الْمُنْتَهٰى مَقَامُهٗ وَقَابَ قَوْسَيْنِ مَطْلُوْبُهٗ وَالْمَطْلُوْبُ مَقْصُوْدُهٗ وَالْمَقْصُوْدُ مَوْجُوْدُهٗ سَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ خَاتَمِ النَّبِيِّيْنَ شَفِيْعِ الْمُذْنِبِيْنَ اَنِيْسِ الْغَرِيْبِيْنَ رَحْمَةً لِّلْعٰلَمِيْنَ رَاحَةِ الْعَاشِقِيْنَ مُرَادِ الْمُشْتَاقِيْنَ شَمْسِ الْعَارِفِيْنَ سِرَاجِ السّٰلِكِيْنَ مِصْبَاحِ الْمُقَرَّبِيْنَ مُحِبِّ الْفُقَرَآءِ وَالْغُرَبَآءِ وَالْمَسٰكِيْنِ سَيِّدِ الثَّقَلَيْنِ نَبِيِّ الْحَرَمَيْنِ اِمَامِ الْقِبْلَتَيْنِ وَسِيْلَتِنَا فِي الدَّارَيْنِ صَاحِبِ قَابَ قَوْسَيْنِ مَحْبُوْبِ رَبِّ الْمَشْرِقَيْنِ وَ رَبِّ الْمَغْرِبَيْنِ جَدِّ الْحَسَنِ وَالْحُسَيْنِ مَوْلَانَا وَ مَوْلَى الثَّقَلَيْنِ اَبِي الْقَاسِمِ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ نُوْرٍ مِّنْ نُّوْرِ اللّٰهِ ط يٰۤاَيُّهَا الْمُشْتَاقُوْنَ بِنُوْرِ جَمَالِهٖ صَلُّوْا عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا۔

کل اعداد 40810 نفی 30 = 40780 تقسیم 4 = 10195 باقی کوئی نہیں بچا تو کسر کوئی نہیں ہوگی۔

نقش کے نیچے اپنا نام بمعہ والدہ اور مقصد ضرور لکھیں جو بھی مومن ان اعمال سے استفادہ کرے وہ بانی امامیہ جنتری آغا نثار احمد مرحوم اور اہلیہ مرحومہ اور آغا افتخار صاحب کی اہلیہ مرحومہ کے لئے ایک بار سورۃ فاتحہ اور ایک بار درود پاک پڑھ کر دعائے مغفرت کرے۔ شکریہ

سیدہ زہرا بتول کاظمی محلہ احمد آباد، وارڈ نمبر 24، گلی نمبر 5 سانگلہ ہل ضلع ننکانہ صاحب

انور علی
لکھ درودی
0310-7078787

# ایک دن کی نمازوں کے حروف اور اُنکی نیکیاں

قارئین امامیہ جنتری السلام علیکم! میری طرف سے آپ سب کو سال نو مبارک ہو۔ خصوصاً آغا نثار احمد مرحوم واہلیہ مرحومہ کو پہلے کی طرح اس مرتبہ پھر ایک لاکھ درود پاک، پورے رمضان کے روزوں کا ثواب اور پورے ختم قرآن کا ثواب 12 مرتبہ حدیث کساء 12 مرتبہ دعائے توسل، 12 مرتبہ دعائے وارثہ، 12 مرتبہ فاتحہ اور چاروں قل 12 ، 12 مرتبہ کا ثواب ہدیہ ہو۔ جنہوں نے ضالین کو صراط مستقیم پر لگایا ہے۔ 2019 میں صرف واجب نمازوں کا ثواب درج تھا۔ اب واجب، سنت اور نفل نمازوں کا ثواب درج ذیل ہے کیونکہ (سنت اور نفل) یہ بھی نماز ہے انکا ثواب بھی لینا چاہیے تب ہمارا نیکیوں کا پلہ بھاری ہوگا۔ باری تعالیٰ فرماتا ہے (پارہ 8 سورۃ الاعراف) ترجمہ پھر جن کے نیکیوں کے پلّے بھاری ہونگے تو یہی کامیاب ہونگے۔ ہمیں نیکیوں کا پلہ بھاری کرنا ہے تو سنت اور نفل پڑھنا ہونگے۔ ورنہ؟ اور تھوڑا سا نماز جائزہ پیش خدمت ہے۔

| سورۃ ذکر نماز | تفصیلات | حروف | مرتبہ | ٹوٹل حروف | ایک حرف کے بدلے 10 نیکیاں | ٹوٹل نیکیاں |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تکبیرۃ الاحرام | اَللهُ اَكْبَرُ | X 08 | =270 | X 2160 | = 10 | 21600 |
| تسمیہ | بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ | X 19 | = 67 | X 1273 | = 10 | 12730 |
| سورۃ الفاتحہ | اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ | X122 | = 41 | X 5002 | = 10 | 50020 |
| سورۃ القدر | اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ فِىْ لَيْلَةِ الْقَدْرِ | X110 | = 13 | X 1430 | = 10 | 14300 |
| اخلاص | قُلْ هُوَ اللهُ اَحَدٌ | X 47 | = 13 | X 611 | = 10 | 6110 |
| دعا قنوت | اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا | X 61 | = 13 | X 793 | = 10 | 7930 |
| درود | اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ | X 21 | =170 | X 3570 | = 10 | 35700 |
| ذکر رکوع | سُبْحَانَ رَبِّيَ الْعَظِيْمِ وَبِحَمْدِهٖ | X 20 | = 41 | X 820 | = 10 | 8200 |
| ذکر قرار | سَمِعَ اللهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ | X 14 | = 41 | X 574 | = 10 | 5740 |
| ذکر سجود | سُبْحَانَ رَبِّيَ الْاَعْلٰى وَبِحَمْدِهٖ | X 20 | = 82 | X 1640 | = 10 | 16400 |
| ذکر استراحت | اَسْتَغْفِرُ اللهَ رَبِّيْ وَاَتُوْبُ اِلَيْهِ | X 22 | = 41 | X 902 | = 10 | 9020 |
| سجدہ سے اٹھتے وقت | بِحَوْلِ اللهِ وَ قُوَّتِهٖ اَقُوْمُ وَاَقْعُدُ | X 22 | = 27 | X 594 | = 10 | 5940 |
| تشہد | اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ | X 52 | = 21 | X 1092 | = 10 | 10920 |
| سلام | اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَةُ اللهِ وَبَرَكَاتُهٗ | X 93 | = 13 | X 1209 | = 10 | 12090 |
| | ٹوٹل میزان | * | =* | 21670 | = 10 | 216700 |

نماز اللہ کی طرف سے چہاردہ معصومینؑ نے پڑھ کر دکھائی ہے وہ قبولیت نماز کا وسیلہ ہیں۔ نماز اللہ اور بندے کے درمیان سیدھا راستہ ہے۔ اللہ تعالیٰ فرما رہے ہیں، میرے نزدیک بھیگ کر گڑگڑا کر آنا اور میرے نزدیک امامؑ ہیں ان کا واسطہ دے کر آنا (جاندار) چیز پانی کے بغیر ایک لمحہ بھی زندہ نہیں رہ سکتی۔ جناب والا چہاردہ معصومینؑ کی محبت ومودت کے بغیر کوئی چیز زندہ نہیں رہ سکتی تو پھر اس کے لیے دنیا اور آخرت کہاں رہی۔ میرے بھائی اگر دنیا اور آخرت میں بھلائی چاہتے ہوتا (نماز، چہاردہ معصومینؑ) کے ساتھ مودت کرنا ہوگی۔ ورنہ بیکار آئے اور بیکار چلے گئے۔

نماز فرمارہی ہے! ادھر دنیا میں میرے بغیر کسی کا گزارا نہیں ہے۔ اُدھر آخرت میں میرے بغیر کسی کا چھٹکارا نہیں ہے

جو شخص مجھے ادھر دنیا میں اپنائے گا اس کے لیے راحت بنوں گی اور اُدھر آخرت میں اس کے لیے شفاعت بنوں گی

فرمان الٰہی! اور میری یاد کے لیے نماز قائم کرو (9 سورۃ توبہ 71) فرمان رسالتؐ! نماز خدا کی پہچان ہے (کنزالعمال 7/279)

نماز اہم ترین عمل دین اسلام ہے یہی وجہ ہے کہ اگر نماز درگاہ الٰہی میں قبول ہوجائے تو باقی اعمال بھی قبول ہیں۔ اگر نماز قبول نہیں ہے تو کوئی عمل قبول نہیں ہے۔ مسلمان پر لازم ہے کہ نماز کو ہر کام پر اہمیت دیں۔ فرمان رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جو شخص نماز کو اہمیت نہیں دیتا وہ عذاب آخرت کا سزاوار ہے۔

آخر میں آغا افتخار حسین صاحب کی اہلیہ مرحومہ کو بھی ایک لاکھ درود پاک، 100 مرتبہ سورۃ فاتحہ 100 مرتبہ سورۃ قدر 100 مرتبہ قل شریف ہدیہ ہوا اور آپ سے بھی فاتحہ کی اپیل کرتا ہوں۔ **نوٹ** لکھ درود کی میل اللہ جس مومن مسلمان کو چاہیے جوابی لفافہ بھیج کر لے سکتا ہے۔ مولوی انور علی لکھ درودی بمقام وڈا کھانہ خاص قائم بھراونہ تحصیل شورکوٹ ضلع جھنگ 0310-7078787

# نمازِ حاجت (صلوٰۃ المضطر)

☆اس نماز کے پڑھنے سے ایسی جگہ سے اسباب مہیا ہوتے ہیں کہ جہاں سے گمان بھی نہ ہو۔

**پہلی رکعت** یہ نماز دو دو رکعت کر کے پڑھی جاتی ہے۔

نیت کے بعد تکبیر کہہ کر سورۂ الحمد کے بعد پچیس مرتبہ سورۂ مومن کی یہ درج ذیل آیت پڑھے۔ اُفَوِّضُ اَمْرِیْٓ اِلَی اللّٰہِ ؕ اِنَّ اللّٰہَ بَصِیْرٌۢ بِالْعِبَادِ

☆رکوع وسجود بجالانے کے بعد دوسری رکعت کیلئے کھڑا ہو۔

**دوسری رکعت** سورۂ الحمد کے بعد پچیس مرتبہ سورۂ انبیاء کی یہ درج ذیل دو آیتیں پڑھے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ ۖ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ۚ فَاسْتَجَبْنَا لَہٗ ۙ وَنَجَّیْنٰہُ مِنَ الْغَمِّ ؕ وَکَذٰلِکَ نُــْۨجِی الْمُؤْمِنِیْنَ ○

☆اس کے بعد رکوع وسجود بجالا کر تشہد اور سلام پڑھ کر نماز ختم کرے۔

**پہلی رکعت** نیت کے بعد تکبیر کہہ کر سورۂ الحمد کے بعد پچیس مرتبہ سورۂ آل عمران کی یہ آیت پڑھے۔ حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ

☆اس کے بعد رکوع وسجود بجالا کر دوسری رکعت کے لیے کھڑا ہو۔

**دوسری رکعت** سورۂ الحمد کے بعد پچیس مرتبہ یہ درج ذیل ذکر پڑھے۔

لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ

☆رکوع وسجود کے بعد تشہد اور سلام پڑھ کر نماز ختم کرے۔

اس کے بعد پچیس مرتبہ صلوٰۃ پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے اپنی حاجات طلب کرے

# نماز کُنْ فَیَکُوْنُ

اگر کسی کا اہم ترین کام یا مشکل ہو بیماری یا تنگدستی ہو۔ شب جمعہ کو غسل کرے اور خلوص کامل کے ساتھ اس عمل کو انجام دے۔

**طریقہ عمل** ۴ رکعت نماز (۲،۲) رکعت کر کے ادا کرے۔

**پہلی رکعت** میں الحمد کے بعد (۱۰۰) مرتبہ کہے،

وَاُفَوِّضُ اَمْرِیْٓ اِلَی اللّٰہِ ؕ اِنَّ اللّٰہَ بَصِیْرٌۢ بِالْعِبَادِ (المومن ۴۴)

**دوسری رکعت** میں سورۂ الحمد کے بعد ۱۰۰ مرتبہ نَصْرٌ مِّنَ اللّٰہِ وَفَتْحٌ قَرِیْبٌ ؕ پڑھ کر نماز مکمل کرے۔ (الصف ۱۳)

**پہلی رکعت** میں سورۂ الحمد کے بعد (۱۰۰) مرتبہ کہے۔ اَلَآ اِلَی اللّٰہِ تَصِیْرُ الْاُمُوْرُ (الشوریٰ ۵۳)

**دوسری رکعت** میں سورۂ الحمد کے بعد (۱۰۰) مرتبہ اِنَّا فَتَحْنَا لَکَ فَتْحًا مُّبِیْنًا پڑھ کر نماز مکمل کریں

کسی سے کلام کیے بغیر ۱۰۰ مرتبہ اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ رَبِّیْ وَاَتُوْبُ اِلَیْہِ۔ پڑھ کر سجدے میں سر رکھ کر سو مرتبہ غُفْرَانَکَ رَبَّنَا وَاِلَیْکَ الْمَصِیْرُ سجدے سے سر اُٹھانے سے پہلے اس کی حاجت پوری ہوجائیگی۔ انشاء اللہ

علامہ سید حسن عسکری نقوی (مشہد ایران) 0300 8104565 0098 9153106265

# عمل نادِ علیؑ صغیر با موکل

سید مرتضٰی حسین
(نادِ علیؑ باموکل) کراچی
0301-2845261,0316-2245861

خدائے واحدہٗ لاشریک نے رحمت العالمین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کل کائنات کے نبی پیغمبر آخرالزماں حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر وحی فرمائی اور نادِ علیؑ نازل ہوئی۔ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ہر مقصد میں کامیابی اور ہر جائز امور میں کامیابی، دعا کے قبول ہونے، ہر رنج و غم اور تکلیف میں کامیابی کے لیے بتایا اور مدینۃ العلم باب الحوائج امام اولیا ید اللہ لسان اللہ عین اللہ مظہر العجائب حضرت علیؑ ابن ابی طالبؑ سے فی سبیل اللہ مدد طلب کریں ان شاء اللہ ہر جائز امور میں کامیابی عطا ہوگی۔



## نادِ علیؑ صغیر

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نَادِ عَلِیًّا مَظْهَرَ الْعَجَآئِبِ تَجِدْهُ عَوْنًا لَّكَ
فِي النَّوَآئِبِ كُلُّ هَمٍّ وَّغَمٍّ سَيَنْجَلِي
بِعَظَمَتِكَ يَا اَللّٰهُ وَبِنُبُوَّتِكَ يَا مُحَمَّدُ
وَبِوَلَايَتِكَ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ

### نادِ علیؑ کے فوائد

**ہر جائز امور میں کامیابی اور دعا کے قبول ہونے کے لیے**

110 مرتبہ نادِ علیؑ۔ 110 مرتبہ یَا قَاهِرَ الْعُدُوِّ یَا وَالِیَ الْوَلِیِّ یَا مَظْهَرَ الْعَجَائِبِ یَا مُرْتَضٰی عَلِیّ

**ہر بیماری سے صحت یابی کے لیے**

110 مرتبہ نادِ علیؑ۔ 70 سورۃ الحمد (سورۃ فاتحہ)

**حافظہ کی زیادتی اور ذہن کی تقویت کے لیے**

110 مرتبہ نادِ علیؑ۔ 21 مرتبہ سورۃ اخلاص۔

70 مرتبہ رَبِّ زِدْنِي عِلْماً

**گمشدہ چیز یا آدمی کے لیے**

110 مرتبہ نادِ علیؑ

70 مرتبہ اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّا اِلَيْهِ رَاجِعُوْنَ بِحَقِّ اِجْمَعْ بَيْنِيْ وَبَيْنَ بِحَقِّ (گمشدہ چیز کا نام لیں)

**نقشِ نادِ علیؑ**

۷۸۶
۱۱۰
یا جبرائیلؑ بحق یا علیؑ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱۲۸ | ۱۱۳۲ | ۱۱۳۵ | ۱۱۲۱ |
| ۱۱۳۴ | ۱۱۲۲ | ۱۱۲۷ | ۱۱۳۳ |
| ۱۱۲۳ | ۱۱۳۷ | ۱۱۳۰ | ۱۱۲۶ |
| ۱۱۳۱ | ۱۱۲۵ | ۱۱۲۴ | ۱۱۳۶ |

یا عزرائیلؑ بحق یا علیؑ
یا میکائیلؑ بحق یا علیؑ
یا اسرافیلؑ بحق یا علیؑ

**دنیاوی مقصد پورے ہونے اور لوگوں کے درمیان عزیز و محترم ہونے اور شر سے محفوظ رہنے کے لیے**

110 مرتبہ نادِ علیؑ۔ 110 مرتبہ یَا کَرِیْمُ یَا رَقِیْبُ یَا مُجِیْبُ

**قرض ادا ہونے اور دولت کے حصول کے لیے**

110 مرتبہ نادِ علیؑ۔ 70 مرتبہ یَا غَنِیُّ یَا مُغْنِیْ

ہر عمل کے لیے ضروری ہے جمعرات سے شروع کریں اول و آخر 14-14 مرتبہ درود پاک پڑھیں اور بعد نماز عشاء پڑھیں۔ 2 رکعت نماز رسولؐ خدا اور حضرت علیؑ کی خدمت میں ہدیہ کریں ہر جمعرات نذر رسولؐ اور نذر حضرت علیؑ کریں۔ 3 دن ایک پاؤ گائے کا گوشت اپنا صدقہ کریں۔ ہر عمل 41 دن کا ہے سمجھ میں نہ آئے تو فون پر رابطہ کر سکتے ہیں۔

**نوٹ** 10 سال سے کم عمر بچوں کو حاضرات ہوتے ہیں جس میں خانہ کعبہ روضہ حضرت علیؑ روضہ امام حسینؑ اور مقدس مقامات کی زیارات ہوتی ہیں اور موکلان نادِ علیؑ سے ملاقات ہوتی ہے **فون کے اوقات دوپہر 2 بجے سے رات 10 بجے**

**وسعتِ رزق کیلئے** جب بھی گھر میں داخل ہوں گھر والوں پر اس طرح سلام کریں۔ (سَلَامٌ عَلَيْكُمْ) اگر گھر میں کوئی نہ ہو تو (اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ) اس کے بعد سورۃ توحید پڑھیں۔ انشاء اللہ کچھ دنوں کے بعد روزی کی زیادتی پر لوگ تعجب کریں گے۔

# فضیلت وخواص نادِ علیؑ صغیر

سیّد مبارک حسین کاظمی
(شاہ صاحب)
R31 فیز II ڈیفنس گارڈن
ابوالحسن اصفہانی روڈ کراچی

امامیہ جنتری 2020 کے قارئین کے لیے اس مرتبہ فضیلت وخواص نادِ علی صغیر پیش خدمت ہیں استفادہ فرمائیں اور مجھ حقیر کو دعاؤں میں یاد رکھیں۔ نیز امامیہ جنتری کے بانی آغا نثار احمد (مرحوم) واہلیہ مرحومہ اور آغا افتخار صاحب کی زوجہ مرحومہ کے ایصال ثواب کے لیے سورۂ فاتحہ تلاوت فرمائیں اور پسماندگان کو پروردگار صحت تندرستی کے ساتھ ساتھ کاروبار میں ترقی واضافہ فرمائے آمین!

## نادِ علیؑ صغیر

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نَادِ عَلِيًّا مَظْهَرَ الْعَجَائِبِ تَجِدْهُ عَوْنًا لَكَ
فِي النَّوَائِبِ كُلُّ هَمٍّ وَغَمٍّ سَيَنْجَلِي
بِعَظَمَتِكَ يَا اللهُ وَبِنُبُوَّتِكَ يَا مُحَمَّدُ
وَبِوَلَايَتِكَ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ

نادِ علیؑ مشہور اور مقبول دعا ہے ہر مصیبت اس سے دور ہوتی ہے ہزاروں سینکڑوں برس سے عالم وعامل فیض پا رہے ہیں۔ نادِ علیؑ کے حیرت انگیز عجیب وغریب خواص ہیں۔ نادِ علیؑ کی بڑی قدر ومنزلت ہے بزرگانِ دین اور ماہر روحانیت پڑھتے ہیں اور اپنی حاجتیں اور مرادیں حاصل کرتے ہیں۔ پروردگار سب حاجتمندوں کی دعائیں قبول فرمائے۔ آمین!

✿ اگر کوئی شخص بیمار ہو جائے تو ہر روز 10 مرتبہ نادِ علیؑ پڑھ کر دم کرنے سے لاعلاج مرض دور ہو جاتے ہیں۔ ✿ مریض کو جب بھی پانی پلایا جائے تو اس پر ایک مرتبہ نادِ علیؑ دم کر کے دیا جائے۔ ان شاء اللہ جلد شفا ملے گی۔ ✿ اگر کوئی شخص دشمنوں میں پھنس جائے اور بچاؤ کا کوئی راستہ نہ ہو تو اسکو چاہیے کہ 7 مرتبہ نادِ علیؑ پڑھ کر ان کی طرف دم کرے تو کچھ نقصان نہیں پہنچے گا ✿ عزت وشوکت کے حصول کے لیے ہر روز 10 مرتبہ نادِ علیؑ پڑھ لیا کریں ✿ اگر کسی شخص سے افسر، حاکم، ناراض ہو جائے تو اسکو چاہیے حاکم، افسر کے روبرو، سامنے جا کر 3 مرتبہ نادِ علیؑ پڑھے ان شاء اللہ وہ افسر مہربانی سے پیش آئے گا۔

✿ اگر کوئی شخص حصول دولت کی خواہش رکھتا ہو تو اسکو چاہیے ہر روز صبح کے وقت 12 مرتبہ نادِ علیؑ پڑھ لیا کرے وہ جلد ہی غنی اور بے نیاز ہو جائے گا ✿ قیدی اگر اپنی رہائی کے لیے روزانہ 160 مرتبہ نادِ علیؑ پڑھ لیا کرے تو رہائی ضرور ہوگی۔ ✿ اگر کوئی شخص گھر سے باہر جاتے وقت ایک مرتبہ نادِ علیؑ پڑھے گا جس کام کی خواہش کریگا تو وہ اپنے کام میں کامیابی حاصل کریگا۔ ایک مرتبہ نادِ علیؑ پڑھ لیں۔ ✿ بد لوگوں کی زبان بندی کے لیے روزانہ 10 مرتبہ نادِ علیؑ پڑھنے سے کامیابی حاصل ہو جائیگی۔ ✿ بدمزاج خاوند کی اصلاح کے لیے روزانہ 99 مرتبہ نادِ علیؑ پانی پر دم کر کے پلایا جائے تو ان شاء اللہ راہ راست پر آ جائے گا۔ ✿ اگر کوئی شخص بیمار ہو جائے اور طبیب اسکے علاج سے عاجز آ جائے تو بارش کے پانی پر ان کلمات کو 18 روز پڑھ کر دم کریں اور پانی مریض کو پلائیں فوراً شفایاب ہوگا۔ ✿ اگر کسی شخص کو کسی جگہ ایلچی بنا کر بھیجا جائے تو 3 مرتبہ نادِ علیؑ پڑھ کر اسکے کان میں پھونکے تو اسکا پیغام قبول ہوگا۔ ✿ اگر کسی شخص پر اسکا بزرگ یا حاکم غضب ناک ہو جائے تو اسکو چاہیے 71 مرتبہ نادِ علیؑ پڑھے اور 3 مرتبہ آہستہ آہستہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے تو اللہ تعالیٰ کے حکم سے اس شخص کا غصہ دور ہو جائے گا اور وہ اس پر مہربان ہو جائیگا ✿ اگر کوئی شخص جمعہ کے دن پہلی ساعت میں 12 مرتبہ نادِ علیؑ پڑھے گا تو جس سے بات بھی کریگا وہ اسکا دوست بن جائے گا۔ ✿ دشمنوں پر غلبے کے لیے ہر روز 17 مرتبہ نادِ علیؑ پڑھے گا تو دشمنوں پر فتح پائیگا۔

## نقش نادِ علیؑ

۷۸۶
۱۱۰

یا جبرائیلؑ بحق یا علیؑ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱۲۸ | ۱۱۳۲ | ۱۱۳۵ | ۱۱۲۱ |
| ۱۱۳۴ | ۱۱۲۲ | ۱۱۲۷ | ۱۱۳۳ |
| ۱۱۲۳ | ۱۱۳۷ | ۱۱۳۰ | ۱۱۲۶ |
| ۱۱۳۱ | ۱۱۲۵ | ۱۱۲۴ | ۱۱۳۶ |

(دائیں جانب) یا عزرائیلؑ بحق یا علیؑ — (بائیں جانب) یا میکائیلؑ بحق یا علیؑ

یا اسرافیلؑ بحق یا علیؑ

# نقش اسم اعظم نورانی

زوار ریاض حسین جعفری 0300-5036347
کنیال ریسٹ ہاؤس نزد سہیل کریانہ مرچنٹ تحصیل وضلع لیہ 0333-5765851

بے حد درود وسلام محمدؐ وآل محمدؐ پر۔ حمد وثناء اس رب کائنات کے لیے جو ہر چیز پر قادر ہے قارئین کرام السلام علیکم! قارئین کے لیے ایک مجرب نقش اسم اعظم نورانی لیکر حاضر ہوا ہوں۔ یہ نقش اپنی مثال آپ ہے اور میرا آزمودہ ہے جو میں فیض کے لیے عام کر رہا ہوں تا کہ اس نقش سے آپ فیضیاب ہوں اور مجھے دعاؤں میں یاد رکھیں۔ یہ نقش چاندی یا گولڈن قلعی پر تیار کیا جائے گا کسی بھی ستارے کی نیک ساعت میں لکھ کر گلے یا بازو میں ڈالیں جو لوگ تیار نہ کر سکیں وہ کرشمہ روحانیت سے منگوا سکتے ہیں

**فوائد** ۞ آدمی، عورت یا بچہ گھر سے بھاگ جائے یا اغوا ہو جائے اس کو واپس لانے کے لیے نقش کرم درخت ہا پنکھے کے ساتھ باندھیں جو ہوا سے متحرک ہو ان شاء اللہ مفرور واپس گھر آ جائے گا ۞ ہر قسم کے آسیب جادو دفعہ کرنے کے لیے نقش کو گلے میں ڈالیں ۞ لڑکے یا لڑکی کی شادی نہ ہو رہی ہو تو گلے میں ڈالیں ۞ کسی عورت کی اولاد نہ ہو تو گلے میں ڈالیں ان شاء اللہ اولاد ہو گی ۞ اس نقش مبارک کو جا پاس رکھنے سے ہر کام میں فتح ہو گی ۞ تمام بلاؤں اور آفتوں سے محفوظ رکھتا ہے ۞ بیگم اور شوہر کے مزاج میں نرمی پیدا ہو جائے گی گلے یا بازو پر باندھیں ۞ اگر کوئی قید میں ہو گا تو قیدی کو قید سے رہائی ملے گی ۞ اگر رزق کی بندش ہو گی تو کھل جائے گی ۞ اگر کسی کو دل میں تکلیف ہو گی تو شفا ملے گی ان شاء اللہ۔ آخر میں دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ بیگم و آغا نثار احمد بانیان امامیہ جنتری کی مغفرت فرمائے اور آغا افتخار حسین صاحب کو صحت و سلامتی کے ساتھ درازی عمر عطا فرمائے اور ان کی اہلیہ مرحومہ کو جنت الفردوس میں جگہ عطا فرمائے۔ آمین




۞ روزانہ 18 مرتبہ نادِ علیؑ پڑھیں تو دشمنوں اور مخالفوں کی زبان بند ہو جائیگی۔ ۞ قید کی رہائی کے لیے سات دن روزانہ 16 مرتبہ نادِ علیؑ پڑھا کرے قید سے رہائی ملے گی۔ ۞ یہ چاہے کہ بخت واقبال کے دروازے اس پر کھل جائیں تو اس نیت سے 50 مرتبہ نادِ علیؑ پڑھتا رہے تو اسکی مرادیں پوری ہونگی۔ ۞ مشکلیں دور کرنے کے لیے 15 مرتبہ نادِ علیؑ پڑھیں تو تمام مشکلات دور ہوں گی۔

۞ حصول علم کے لیے 20 دن تک ظہر کی نماز کے بعد 17 مرتبہ نادِ علیؑ پڑھیں علم وحکمت کے دروازے اس پر کھل جائیں گے۔

۞ دشمن کے شر ومکر وحیلہ سے بچنے کے لیے روزانہ 100 مرتبہ نادِ علیؑ پڑھا کریں دشمنوں کے شر سے بفضل خدا محفوظ اور امان میں رہیں گے۔

۞ نماز عصر کے بعد روزانہ 25 مرتبہ نادِ علیؑ پڑھنے والا شخص ہرگز بیمار نہ ہوگا۔ ۞ ہر روز نماز مغرب کے بعد 28 مرتبہ نادِ علیؑ پڑھنے سے جسم کی تمام بیماریاں دور ہو جاتی ہیں ۞ جو شخص روزانہ صبح 18 مرتبہ نادِ علیؑ پڑھے گا اسکا مرتبہ بلند ہوگا۔ ۞ دفع تنگی معاش اور حل مشکلات کے لیے 40 روز تک 70 مرتبہ نادِ علیؑ پڑھیں۔ مجرب ہے

۞ لوگوں میں اختلاف ودشمنی کے خاتمے کے لیے 20 روز تک روزانہ 30 مرتبہ نادِ علیؑ پڑھنے سے عداوت ختم ہوگی ۞ حضرت امیر المومنینؑ سے منقول ہے کہ اگر کوئی شخص کسی مشکل کام کے لیے صدق دل سے نادِ علیؑ کو پڑھے گا تو اسکا مقصد پورا ہوگا۔

## تخریب کاری وخودکش حملوں سے بچاؤ کیلئے

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ۝

اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَجۡعَلُكَ فِيۡ نُحُوۡرِهِمۡ وَنَعُوۡذُبِكَ مِنۡ شُرُوۡرِهِمۡ

**ترجمہ** اے اللہ ہم تجھے اپنے دشمنوں کے مقابلہ میں ڈھال بناتے ہیں اور آپ کے ذریعہ اُن کے شر وشرارتوں سے پناہ چاہتے ہیں۔

حَسۡبُنَا اللّٰهُ وَنِعۡمَ الۡوَكِيۡلُ يَا حَيُّ يَا قَيُّوۡمُ بِرَحۡمَتِكَ اَسۡتَغِيۡثُ ۝

**ترجمہ** ہمارے لیے اللہ ہی کافی ہے اور وہ اچھا کارساز وکیل ہے اے ہمیشہ زندہ رہنے والے تیری رحمت کے ذریعہ فریادرسی چاہتا ہوں

بس بازار، مسجد، امام بارگاہ میں ورد کرتے رہیں۔

# قرآن کریم سے مسائل کا حل

تحریر
سید حیدر شاہ شیرازی
0344-2420784



محترم ناشر و انتظامیہ امامیہ جنتری السلام علیکم کے بعد دعا ہے کہ مالک کائنات محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم و اہلبیتؑ کے صدقے آپکو عزت و سربلندی عطا کرے اور آپکی توفیقات میں اضافہ فرمائے تاکہ آپ اسی طرح خدمت خلق سرانجام دیتے رہیں۔

اللہ تعالی نے قرآن کریم کو تمام انسانیت کی ہدایت کے واسطے نازل فرمایا اور یہ تا قیامت تمام انسانوں خواہ وہ مسلمان ہوں یا کسی اور مذہب سے تمام کے لیے باعث ہدایت ہے آج کل بہت سے جعلی عاملوں نے لوگوں کو بلند و بالا دعوے کر کے دھوکہ دے رکھا ہے جس وجہ سے لوگ عدم اعتماد کا شکار ہیں۔ مگر قرآن پاک پر ہر انسان کو پورا اعتماد ہے۔ ہمارے بزرگان نے پشتوں سے ہمیں جو علم سکھایا وہ قرآن سے استفادہ ہے حالانکہ بہت سے لوگ قرآن سے عملیات بتاتے ہیں مگر پھر بھی کامیابی نہیں ہوتی اسکی اصل وجہ علم الاعداد کو مخلوط نہ کرنا ہے۔ ہم پورے سال قرآنی آیات کو علم الاعداد سے مخلوط کر کے مختلف کاموں کے واسطے آزماتے ہیں جس میں کامیابی ہو صرف اس کو فلاح انسانیت کے لیے شائع کرواتے ہیں۔

## محافظت و غلبہ دشمن کے واسطے

سورہ طہٰ آیت نمبر 68 قُلْنَا لَا تَخَفْ سے الْاَعْلٰی تک ق+ی 100+10=110 1+1+0=2 مفرد کے حساب سے اس آیت کو صبح صادق کے وقت سیندور اور عرق گلاب سے دو کاغذ پر لکھیں جس دشمن پر غلبہ چاہے اسکا نام مع والدہ لکھ کر پاس رکھے جہاں جائے گا رعب اور تقویت رہیگی یا اسکا نام کیل پہ لکھ کر درخت میں گاڑ دے۔

## غیر شرعی تعلق کے خاتمے کے لیے

سورہ احزاب آیت نمبر 35 کا آخری حصہ وَالْحٰفِظِيْنَ فُرُوْجَهُمْ سے اَجْرًا عَظِيْمًا تک و+الف=6+1=7 اسکا مفرد عدد 7 نکلا ہے۔ لہٰذا اگر کوئی شخص غلط تعلق میں مبتلا ہو یا اسکے آفس کا ماحول ایسا ہو جس وجہ سے خطرہ ہو یا وہ جان بوجھ کر ایسے تعلقات رکھے تو تعلق چھڑانے کے لیے دونوں کے نام مقناطیس پر 7 مرتبہ لکھیں اور آیت کو 7 مرتبہ پڑھیں اور اسکو توڑ کر الگ الگ دفنا دیں جلدی تعلق کا خاتمہ ہوگا۔

## حصول محبت و مابین صلح کے لیے

سورہ ممتحنہ آیت نمبر 7 عَسَى اللّٰهُ اَنْ سے غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ تک ع+م 70+40=110=0=1+1=2 اسکا عدد 2 نکلا ہے اگر کوئی رشتہ نہ ہو رہا ہو یا پہلے محبت اور تعلق رہا ہو مگر اب ختم ہو چکا ہو یا والدین کی باہمی رضا مندی کے لیے حسب توفیق 2000 مرتبہ مٹھائی کے 2 دانوں پر آیت پڑھ کر کھلا دیں یا پھر کامیابی کے لیے آتشی زعفرانی عمل کریں جو کہ مجرب ہے

## ہمہ قسم بندش کے واسطے

سورہ نمل آیت نمبر 92 وَاَنْ اَتْلُوَا الْقُرْاٰنَ سے مِنَ الْمُنْذِرِيْنَ تک و+ن 6+50=56=6+5=11=1+1=2 اسکا مفرد عدد 2 نکلا ہے۔ یہ بندش کے لیے آزمودہ ہے بندش کئی قسم کی ہوتی ہے کاروباری، رشتوں کی، شادی میں رکاوٹ، اولاد کی بندش اسکے یا تو اتارے یا توڑ کا عمل کریں یا پھر اس آیت کو زحل ساعت میں زعفران سے لکھ کر وزن تلے دبا دیں 21 یوم میں بندش کا خاتمہ ہوگا۔ ان شاء اللہ

## کاروباری ترقی و برکت کے لیے مجرب

سورہ فاطر آیت نمبر 30 لِيُوَفِّيَهُمْ اُجُوْرَهُمْ سے غَفُوْرٌ شَكُوْرٌ تک ل+ر 30+200=230=0+3+2=5 اگر کسی کو کاروبار میں فائدہ نہ ہو رہا ہو یا اچانک نقصان کی طرف چلا گیا ہو یا ویسے تنگی رزق ہو تو اس آیت کو پانچ الگ کاغذ پر لکھ کر وزن تلے دبا دیں ان شاء اللہ جلد ٹھیک ہوگا۔

سید حیدر شاہ شیرازی 0344-2420784

**برائے نظر بد، بال لمبے گھنے، قد لمبا** درج ذیل آیات مجیدہ صبح کی نماز کے بعد 11 مرتبہ پانی پر دم کر کے پی لے تو اسکا قد لمبا بال گھنے اور نظر بد کے اثرات سے محفوظ رہے گا (تجربہ شدہ ہے) بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَلَمْ تَرَ اِلٰى رَبِّكَ كَيْفَ مَدَّ الظِّلَّ (الفرقان:۴۵)

فَاِذَآ اَنْزَلْنَا عَلَيْهَا الْمَآءَ اهْتَزَّتْ وَرَبَتْ (الحج:۵) كَزَرْعٍ اَخْرَجَ شَطْئَهٗ فَاٰزَرَهٗ فَاسْتَغْلَظَ فَاسْتَوٰى عَلٰى سُوْقِهٖ (الفتح:۲۹)

وَاِنْ يَّكَادُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَيُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّكْرَ وَيَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ ۝ وَمَا هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِيْنَ ۝

# مجرب عمل

اکرام عباس کاظمی
علی ٹاؤن شاہ اللہ دتہ اسلام آباد
0300-[illegible]15



تمام تعریفیں اللہ تعالیٰ کے لیے ہیں ہم اس کی حمد کرتے ہیں اور اسی سے مدد مانگتے ہیں اور اسی پر ہی ایمان رکھتے ہیں اور اس پر بھروسہ کرتے ہیں سرکار دوعالم رحمت للعالمین حضرت محمد ﷺ اس کے بندے اور رسول ہیں۔

یہ دنیا ایک مسائل کی آماجگاہ ہے برگزیدہ ہستیوں کے علاوہ جو بھی اس دنیا میں آیا مسائل اور پریشانیوں سے دوچار رہا اور ہے ہم زندگی کے کسی بھی شعبہ سے تعلق رکھتے ہوں کسی نہ کسی مسئلہ کا شکار ہو کر پریشان رہتے ہیں۔

قرآن میں کئی مقامات پر اللہ تعالیٰ نے اپنے ناموں کے ذریعے دعا مانگنے کا کہا ہے کہ اللہ کہہ کر پکارو یا رحمٰن۔ اس کے سارے پیارے نام ہیں اور امام علیؑ فرماتے ہیں اللہ کی قسم ہم اللہ تعالیٰ کے اسماء حسنیٰ ہیں اللہ تعالیٰ ہماری معرفت اور شناخت کے بغیر کسی کا کوئی عمل قبول نہیں فرمائے گا (تفسیر عیاشی)۔

اور امام علی نقیؑ نے فرمایا ہم اہل بیتؑ کی محبت ہی دین کا نظام ہے ہمارے بارے میں شک کرنے والوں کے اللہ اعمال قبول نہیں کرتا اور امیر المومنین حضرت علیؑ فرماتے ہیں حاجت طلب کرنے سے پہلے درود شریف پڑھو ورنہ نہ نماز قبول ہوگی نہ دعا نہ حاجت، درود کے بغیر دعا آسمان تک نہیں جاتی آج کا عمل بھی اسی روشنی میں پیش کر رہا ہوں، بہت مجرب عمل ہے اور علماء کرام نے بھی مجرب اور تیر بہدف قرار دیا یہ عمل ہر حاجت پوری کرے گا انتہائی موثر ہے جن جن حاجات کے لیے پڑھیں تو وہ حاجت ان شاء اللہ پوری ہوگی۔ عمل شب جمعہ یعنی جمعرات کی رات سے شروع کریں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے بعد 500 مرتبہ درود پاک اور اسکے بعد زیارت امام حسینؑ پڑھنی ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| شب جمعہ | اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ | 500 مرتبہ |
| شب ہفتہ | اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی امیر المُؤمنینؑ | 500 مرتبہ |
| شب اتوار | اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی فَاطِمَةَ الزہرؑا | 500 مرتبہ |
| شب پیر | اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی الحَسَنؑ | 500 مرتبہ |
| شب منگل | اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی الحُسَینؑ | 500 مرتبہ |
| شب بدھ | اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی علی بن الحسینؑ | 500 مرتبہ |
| شب جمعرات | اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی محمدؑ بن علیؑ | 500 مرتبہ |

| | | |
|---|---|---|
| شب جمعہ | اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی جعفر بن محمدؑ | 500 مرتبہ |
| شب ہفتہ | اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی موسیٰ بن جعفرؑ | 500 مرتبہ |
| شب اتوار | اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی علیؑ بن موسیٰؑ | 500 مرتبہ |
| شب پیر | اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی محمد بن علیؑ | 500 مرتبہ |
| شب منگل | اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی علیؑ بن محمدؑ | 500 مرتبہ |
| شب بدھ | اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی الحَسَن بن علیؑ | 500 مرتبہ |
| شب جمعرات | اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی الحُجَّة بن الحسنؑ | 500 مرتبہ |
| شب جمعہ | اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی العباسؑ الشَّھِید | 500 مرتبہ |

## دعائے امام حسینؑ

**نوٹ ہر دو روز کے بعد دعائے امام حسینؑ پڑھنی ہے**

بِسمِ اللّٰہِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیمِ ○ اَللّٰھُمَّ اِنِّی اَسئَلُکَ بِکَلِمَاتِکَ وَمَعَاقِدِ عَرشِکَ وَسُکَّانِ سَمٰوٰتِکَ وَاَنبِیَآئِکَ وَرُسُلِکَ اَن تَستَجِیبَ لِی فَقَد رَھِقَنِی مِن اَمرِی عُسرٌ فَاَسئَلُکَ اَن تُصَلِّیَ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّاَن تَجعَلَ لِی مِن اَمرِی فَرَجًا وَّمَخرَجًا

# بارگاہ لم یزل، تاثیر بے مثل

سید تجمل حسین شیرازی
(WhatsApp) 0344-7654095
0300-7503638

## آفات وبلیات سے نجات کے لیے

سورۃ البقرہ آیت مبارکہ نمبر 115 وللہ سے واسع علیم تک

قرآن مجید فرقان حمید میں اللہ پاک فرماتا ہے کہ میں کسی کو تکلیف نہیں دیتا بلکہ اس کے اعمال اسے تکلیف دیتے ہیں۔ اس کائنات کا باقاعدہ ضابطہ ہے جو اس کی خلاف ورزی کرتا ہے وہ مختلف آفات وبلیات کا شکار ہو جاتا ہے۔ وہ لوگ جو مختلف قسم کے نہ حل ہونے والے مسائل کا شکار ہوں انہیں چاہیے کہ سب سے پہلے کثرت سے استغفر اللہ ربی من کل ذنب و اتوب الیہ پڑھیں اور اس کے بعد مندرجہ بالا آیات مبارکہ کو 309 مرتبہ روزانہ پڑھیں، چالیس یوم کے بعد آفات وبلیات سے دائمی طور پر نجات ہو جائے گی۔

## اولاد نرینہ کیلئے

سورۃ الذاریات، آیت مبارکہ نمبر 28 وبشروہ بغلام علیم

وہ افراد جو بے اولاد ہیں اور یہ خواہش رکھتے ہیں کہ اولاد نرینہ کی نعمت سے سرفراز ہوں انہیں چاہیے کہ بروز جمعۃ المبارک بوقت طلوع آفتاب کچی پینسل سے ایک کاغذ پر ابراہیم لکھیں اور اس کے چاروں اطراف مندرجہ بالا آیت مبارکہ لکھیں اور اس کاغذ کو آب زم زم میں ڈال کر رکھ دیں اور روزانہ غروب آفتاب سے کچھ ہی منٹ قبل اس پانی میں سے تھوڑا سا پانی دونوں میاں بیوی پی لیا کریں اور آیت مبارکہ کو بوقت عصر 259 مرتبہ پڑھا کریں انشاء اللہ اولاد نرینہ پیدا ہوگی

## ناجائز قابضین سے نجات کے لیے

سورۃ انفال آیت مبارکہ نمبر 17 وما رمیت سے رمیٰ تک

اگر کسی کے پلاٹ یا گھر پر ناجائز قبضہ ہو گیا ہو اور قابض سے نجات کی کوئی صورت نظر نہ آتی ہو تو چاہیے کہ مندرجہ بالا آیت مبارکہ کو قبرستان کے چورستہ کی مٹی جو کہ مٹھی بھر ہو، لیکر اس پر آیت مذکورہ کو 360 مرتبہ پڑھیں اور جس جگہ پر قبضہ ہوا ہو اس کے دروازہ پر یا پلاٹ پر وہ مٹی گرا دیں تو جلد ہی قابضین وہاں سے بھاگ جائیں گے، مجرب المجرب ہے

## روزگار کے حصول کے لیے

سورۃ طلاق آیت مبارکہ نمبر 3 ویرزقہ سے قدرا تک۔

اس آیت مبارکہ کو بعد از نماز فجر 60 مرتبہ مع اول وآخر درود شریف 19 مرتبہ پڑھیں اور مسلسل 70 یوم جاری رکھیں انشاء اللہ اسی دوران غیب سے رزق کے اسباب پیدا ہونگے اور اچھی ملازمت مل جائے گی یا پھر کاروبار بن جائے گا۔

## تعلیمی میدان میں نمایاں کامیابی کے لیے

سورہ اعلیٰ کی آیت مبارکہ نمبر 6 سنقرئک فلا تنسیٰ

اکثر طلباء وطالبات دل لگا کر محنت کرتے ہیں مگر کمرہ امتحان میں وہ تمام تر درسی مواد جو ذہن نشین کیا ہوتا ہے بھول جاتے ہیں، اور مجموعی طور پر ناکامی سے دوچار ہوتے ہیں، انہیں چاہیے کہ کچھ بھی ذہن نشین کرنے سے قبل 11 مرتبہ اول وآخر درود پاک کے ساتھ مندرجہ بالا آیت مبارکہ کو 5 مرتبہ پڑھ کر دائیں ہاتھ پر پھونک مار کر اپنے چہرے پر پھیر لیں اور اس کے بعد درسی مواد ذہن نشین کرنے بیٹھ جائیں۔ ان شاء اللہ نمایاں کامیابی سے ہمکنار ہونگے۔

## امراض سے شفایابی کے لیے

سورۃ قدر یعنی انا انزلنا اس سورۃ مبارکہ کو اسناد کے ساتھ متعدد بار آزمایا گیا ہے کہ بیماری خواہ جتنی بھی شدت اور پیچیدگی اختیار کر چکی ہو چاہے کہ نابالغ بچے جو قرآن پڑھ سکتے ہوں انہیں یہ سورۃ پڑھنے کو کہا جائے کم از کم بیس منٹ وہ لاتعداد پڑھتے رہیں۔ اس کے بعد آپ مریض کیلئے دعا کروائیں اور بچوں کو آمین کہنے کو کہیں ان شاء اللہ مریض روبہ صحت ہوگا۔ مجھے ایک درویش نے اس سورۃ کے متعلق بتایا تھا کہ مرض خواہ کینسر کا بھی کیوں نہ ہو اس سورۃ کی برکت سے شفایاب ہو جاتا ہے۔

## بیرون ملک اپلائی کرنے والوں کے لیے

سورۃ اخلاص کو بروز جمعرات ساعت مشتری میں 1000 مرتبہ پڑھیں مع اول وآخر درود پاک 9 مرتبہ اور بیرون ملک جانے کے لئے دعا کیا کریں تو حیرت انگیز طور پر آپ کامیابی سے ہمکنار ہوں گے۔ اس عمل کو مسلسل 9 ہفتے تک جاری رکھیں۔ آزمائش شرط ہے۔ ان شاء اللہ کامیابی ملے گی

## جائز محبت کے حصول کے لیے

سورۃ بقرہ آیت مبارکہ نمبر 165 یحبونھم سے حباللہ تک

روزانہ بعد از نماز عشاء مطلوب کے نام مع والدہ کے اعداد ملفوظی، قمری کے مطابق آیت مبارکہ کو مع اول آخر 9 مرتبہ درود پاک پڑھیں اور حصول مقصد تک جاری رکھیں انشاءاللہ کامیابی ہوگی

## ہر قسم کے جادو کا مکمل توڑ کرنے کے لیے

سورۃ بنی اسرائیل آیت نمبر 81 یہ وہ آیت مبارکہ ہے کہ جب دنیا مسطلاعات میں گھر چکی ہوگی اور امام زمانہؑ کا ظہور ہوگا تو امامؑ یہی آیت مبارکہ تلاوت فرمائیں گے اور اس کی برکت سے باطل ہمیشہ کے لیے مٹ جائے گا۔ جو کوئی یہ چاہے کہ اس پر کیے گئے جادو کے اثرات ہمیشہ کے لیے ختم ہو جائیں وہ اسے ہر روز بعد از نماز عصر 313 مرتبہ پڑھ کر اپنے لیے دعا کیا کرے انشاءاللہ جادوئی اثرات ختم ہو جائیں گے اور آئیندہ کے لیے بھی حفاظت رہے گی۔

## شادی میں حائل رکاوٹوں کے خاتمہ کے لیے

اکثر افراد کی شادیاں التوا کا شکار ہو جاتی ہیں، نسبت طے پانے کے امکانات واضح ہوتے ہیں لیکن معدوم ہو جاتے ہیں انہیں چاہیے کہ بروز جمعۃ المبارک سورۃ نجم کو بوقت نماز جمعہ ایک مرتبہ تلاوت کریں، جب آیت سجدہ پر پہنچیں تو فوری طور پر سجدہ کریں اور اس کے بعد شادی کے لیئے دعا مانگیں تو ان شاءاللہ جلد شادی کے اسباب پیدا ہونگے، یہ متعدد اسناد کے ساتھ مجرب المجرب ہے۔

## پسند کی شادی کا مجرب عمل

اپنی مرضی کی پسند کی شادی کرنے کے لیے نماز فجر یا نماز عشاء کے بعد 8 رکعت نفل پڑھیں ہر رکعت میں الحمد شریف کے بعد 11 مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھیں۔ نفل دو، دو رکعت کر کے پڑھنے ہیں۔ نوافل پڑھنے کے بعد دعا سے قبل اور آخر میں 11۔11 مرتبہ درود ابراہیمی پڑھیں اور پھر اللہ تعالیٰ کے حضور خشوع وخضوع سے دعا مانگیں۔ ان شاءاللہ جلدی کامیابی حاصل ہوگی۔ عمل کے لیے نیک نیتی اور ہر طرح کی شرعی پابندی شرط اول ہے۔ روزانہ کچھ نہ کچھ صدقہ ضرور دیں۔

مسلسل رہنمائی کے لیے ہمارا YOUTUBE چینل Syed Tajamal Sherazi سبسکرائب کریں اور ہماری کاوشوں سے مزید مستفید ہوں



# تسبیحات مومنین

صوفیہ نقوی 0332-4634315

سب سے افضل تسبیح حضرت فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا کی تسبیح ہے جس کے پڑھنے سے گناہوں کی بخشش ہوتی ہے دعا قبول ہوتی ہے۔ اول و آخر تین، تین مرتبہ درود پاک 34 مرتبہ اَللّٰہُ اَکْبَرُ 33 مرتبہ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ 33 مرتبہ سُبْحَانَ اللّٰہِ ایک مرتبہ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ کہے

## عجیب الانعام تسبیح

حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا فرمان ہے کہ جو شخص روزانہ صبح وشام ایک مرتبہ درج ذیل تسبیح پڑھتا ہے تو اللہ تعالیٰ بہشت کی طرف ایک فرشتہ بھیجتا ہے جس کے ہاتھ چاندی کا بیلچہ ہوتا ہے وہ فرشتہ بہشت کی زمین جسکی مٹی خالص مشک کی ہے اس میں درخت لگاتا ہے اس کے گرد دیوار کھینچتا ہے اور اسکے دروازے پر لکھ دیتا ہے کہ یہ فلاں بن فلاں کا باغ ہے۔ تسبیح ہے

سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ سُبْحَانَ اللّٰہِ الْعَظِیْمِ

اللہ پاک ہے اور اسی کے لئے حمد ہے اللہ پاک بڑی عظمت والا ہے

## مجیر العقول تسبیح

یہ تسبیح تمام دینوی آفات ومشکلات و مہمات وحاجات وحاجتمندوں اور مظلوموں کے لیے سپر و حرز جان ہے اور ورد مقصود ہے بعد از نماز صبح کم از کم 41 مرتبہ پڑھیں۔ اور تسبیح کے عجائبات سے استفادہ فرمائیں۔ تسبیح یہ ہے

یَابَدِیْعَ الْعَجَائِبِ سَھِّلْ بِفَضْلِكَ یَاعَزِیْزُ

اے عجائبات کے بنانے والے (مشکل) آسان فرما تو اپنے فضل سے اے مضبوط گرفت والے

## جلالی تسبیح برائے وصولی قرض

نماز کے بعد سجدے میں جا کر یہ کلمات صرف 101 مرتبہ پڑھیں اور دعا مانگیں کامیابی کے بعد صدقہ دیں پرندوں کو دانہ اور مچھلیوں کو غذا ڈالیں۔ تسبیح یہ ہے۔

یَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ (اے صاحب جلال وکرامت)

## لاجواب تسبیح

ہر نماز کے بعد 100 مرتبہ پڑھے تو جہنم سے نجات کے علاوہ دنیوی تمام مصائب سے محفوظ رہے گا۔

اَسْتَجِیْرُ بِاللّٰہِ مِنَ النَّارِ (میں اللہ کی پناہ طلب کرتا ہوں جہنم کی آگ سے)

اولاد نرینہ کے لیے دوائی بھی مل سکتی ہے۔ صوفیہ نقوی (انٹیریئر ڈیکوریٹر)

صوفیہ نقوی 0332-4634315 صرف خواتین رابطہ کریں

# تحفہ امامیہ جمیع حاجات

عامل زاہد حسین جعفری
رحمن کالونی سٹریٹ نمبر 10-C خانیوال روڈ ملتان
0333-7865470

**اسم اعظم دست غائب برائے حاجات حل مشکلات** آیات قرآنی اللہ عزوجل کے جلالی نام ذکر کرنے سے مشکل حل ہوا سے اسم اعظم کہتے ہیں دست غیب کے معنی کہ انسان کبھی فکر و معاش میں پریشان نہ ہو قاضی الحاجات قدرت الٰہی کیطرف سے اسکی غیب سے امداد ہوا کرے تمام فقراء بزرگانِ دین کی امداد غیب سے ہوا کرتی ہے۔ یہ نقش اور دعا اسم اعظم کا درجہ رکھتی ہے مجرب اور پُر تاثیر ہے حل مشکلات وسعت رزق۔ بے اولادی، بچوں کی شادی، ویزہ میں روکاوٹ، ملازمت کا نہ ملنا، بیماری غرضیکہ تمام پریشانیوں کے حل کیلئے مجرب ہے۔ پچھلے سال میں نے کیمیا گری و دولت وغنا کے لئے سورۃ الطلاق آیت نمبر 2,3 کا نقش دیا تھا جو کہ بہت سے لوگوں نے فائدہ اُٹھایا۔ امیر کائنات ابوالائمہ مولائے متقیان حضرت علی علیہ السلام اور سید الساجدین حضرت امام زین العابدین سے منسوب ہے وضاحت کے لئے اتنی جگہ نہیں بس پاک ہستیوں کا فرمان فرمان الٰہی ہوتا ہے ایک صحابی رسولؐ نے آپ کو اللہ بے نیاز کی واحدنیت عزت وجلال کا واسطہ دیکر اور پیغمبر اعظم کی نبوت کا واسطہ دیکر آپ کو آپکی ولایت کا واسطہ دیکر عرض کیا کہ وہ عظیم چیز یعنی اسم اعظم کیا ہے تو آپ نے فرمایا کہ جب تم چاہو اللہ سریع الرضا رزاق عالم حلال مشکلات کو اسم اعظم کیساتھ پکار جائے تو تمام مشکلیں حل ہوں تو آپ نے فرمایا دو رکعت نماز نفل برائے حاجت مثل فجر کی طرح پڑھنے کے بعد قرآن پاک کی سورہ ال عمران جسے آیت شہادت نمبر 17 شَهِدَ اللّٰهُ سے وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ۔ تک بروایت (علامہ محمد باقر مجلسیؒ) اور آیت ملک قُلِ اللّٰهُمَّ مَالِكَ الْمُلْكِ سے بِغَيْرِ حِسَابٍ آیت نمبر 26,27 تک سورہ حدید کی پہلی چھ آیات وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ تک اور سورۃ حشر کی آخری چار آیات لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ سے وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ تک سورہ حشر کی آخری چار آیات سوائے موت کے ہر بیماری کا علاج ہے جو شخص رات کو تلاوت کرکے مرجائے تو گویا وہ شہادت کی موت مرا نقش اور تینوں آیات ایک ساتھ فوٹو کاپی منگوائی جاسکتی ہیں۔ جو کوئی شخص اس کا نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے گا تلاوت کرے گا دولت مند ہوگا مال بہت آئے گا حق تعالی رزاق عالم غیب سے روزی رزق دیگا تمام حاجتیں پوری ہونگی کبھی کسی کا محتاج نہیں ہوگا۔ (از مفاتیح)

الم المص الرٰ المر کھیعص طٰہ
طسم طس یٰس ص حم حمعسق ق ن
انما یرید اللہ لیذھب عنکم الرجس اھل البیت و یطہرکم تطہیرا

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٣٢٢٠ | ٣٢٢٣ | ٣٢٢٧ | ٣٢١٣ |
| ٣٢٢٦ | ٣٢١٣ | ٣٢١٩ | ٣٢٢٤ |
| ٣٢١٥ | ٣٢٢٩ | ٣٢٢١ | ٣٢١٨ |
| ٣٢٢٢ | ٣٢١٧ | ٣٢١٦ | ٣٢٢٨ |

**اسم اعظم** کتاب انیس الصادقین میں سرورِ کائنات حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کا فرمان ہے اِن آیات میں اسم اعظم باری تعالیٰ پوشیدہ و مخفی ہے ہر حاجت اور کامیابی کے لئے موثر ترین اور آزمودہ ہے لکھ کر اپنے پاس رکھیں عظیم اثرات رکھتی ہیں 1۔ اَللّٰهُ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ۔ (آیت الکرسی)۔ 2۔ اَللّٰهُ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ لَيَجْمَعَنَّكُمْ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ لَا رَيْبَ فِيْهِ۔ سورہ نساء۔ اَللّٰهُ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى (سورہ طٰہٰ) اَللّٰهُ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ (سورۃ نمل) اَللّٰهُ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَعَلَى اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ (سورہ تغابن)

**نظر بد** نظر بد انسان کو اُلٹا کر رکھ دیتی ہے اس کا بہت بُرا اثر ہوتا ہے بعض دفعہ نظر بد انسان کو قبر کی دیواروں تک پہنچا دیتی ہے اور اُونٹ کو حلال کرکے دیگ میں پکنے تک پہنچی دیتی ہے۔ امام ناطق تاجدار ولایت کے چھٹے امام حضرت امام جعفر صادقؑ کا فرمان ہے اگر قبروں کو کھود کر دیکھا جائے تو ان میں سے اکثر اموات نظر بد کی وجہ سے ہوئی ہوتی ہیں انسان کچھ اور سوچتا ہے انسان کو اپنی اور اپنے گھر والوں کی بھی نظر بد لگ جاتی ہے۔ نظر بد کے لئے یہ تعویذ جناب رسالت مآب ﷺ نے حضرت امام حسنؑ اور امام حسینؑ کے لئے جو تعویذ لکھا تھا نیز صحابہ کرامؓ سے بھی فرمایا اپنے بچوں کو اس تعویذ سے محفوظ رکھو۔ اَللّٰهُمَّ ذَا السُّلْطَانِ الْعَظِيْمِ وَالْمَنِّ الْقَدِيْمِ وَالْوَجْهِ الْكَرِيْمِ ذَا الْكَلِمَاتِ التَّامَّاتِ وَالدَّعَوَاتِ الْمُسْتَجَابَاتِ عَافِ فُلَانًا مِنْ اَنْفُسِ الْجِنِّ وَاَعْيُنِ الْاِنْسِ۔ پڑھیں اور لکھ کر گلے میں ڈالیں۔ نیز سورہ قلم کی آیت نمبر 58 وَاِنْ يَّكَادُ الَّذِيْنَ سے ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِيْنَ تک پڑھیں۔ یہ دعا اور نقش ہرن کی کھال پر لکھی ہوئی مل سکتی ہے۔ **نوٹ** شادی کے لئے ہرن کی کھال پر سورۃ احزاب۔ سورۃ طٰہٰ، سورۃ ممتحنہ، سورۃ الکوثر کا نقش اولاد نرینہ کیلئے سورہ فجر کا نقش دستیاب ہے۔ عامل زاہد حسین جعفری 0300-6159033

# سورۃ یٰس۔۔۔ وجہ فرحین برائے مومنین

سید علی رضا رضوی
0333-7351212
0300-5411734

مومنین اکرام گذشتہ سالوں کی طرح کتاب الہی اور فرامین آل محمدؐ سے مومنین و مومنات کے روحانی مسائل کے حل کیلئے کوشش کرتا ہوں۔ اور امامیہ جنتری کے توسل سے مومنین جو اس سے استفادہ کرتے ہیں مولا اس سے ان کی توفیقات میں بھی اضافہ کریں۔ جو مومنین فون کر کے اپنے مسائل بیان کرتے ہیں اگر کچھ پڑھنے کیلئے ان کو بتایا جائے تو وہ یہی جواب دیتے ہیں کہ آپ ہماری نیابت میں پڑھ دیں۔ یعنی بھوک خود کو لگی ہو تو دوسرا سامنے بیٹھ کر بھی کھانا کھائے تو بھوکے بندے کو کوئی فائدہ نہیں ایسے ہی کہ جب تک وہ خود نہ کھائے۔ یہی معاملات روحانیات کے ہوتے ہیں جس کو کوئی پریشانی ہو اسے چاہیے دل سے باوضو صحیح تلفظ کے ساتھ خود پڑھے۔ مولا مہربانی کریں گے۔ گذشتہ سال میں نے سورۃ یسٰین کے اجمالی فوائد لکھے تھے بہت سے مومنین نے فون کر کے دعائیں دیں کہ ہمارا کام ہو گیا۔ اس دفعہ میں نے سال بھر محنت کی۔ سورۃ یسٰین کی 83 آیات اور ہر آیت کے اپنے خواص، اپنے فوائد اور اپنے مطالب ہیں جو آپ تک پہنچا رہا ہوں۔ امید ہے کہ مومنین کو میری محنت پسند آئے گی اور دعا کریں گے۔

(یاد رکھیں عمل جو بھی کریں خود کریں اور طہارت اور صحیح ادائیگی کے ساتھ کریں)

آیت 1: پہلی آیت جو انسان اپنے گناہوں کیوجہ سے حالات سے اتنا تنگ ہو جائے کہ اور کوئی حل نہ ملے وہ پہلی آیت کا ورد کرے آیت 2: جس کی دوکان ہو مکان ہو یا کوئی کاروبار ہو اور وہ چاہے کہ میرے رزق میں کاروبار میں وسعت ہو وہ 100 دفعہ یہ آیت روزانہ پڑھے۔ آیت 3: جو انسان یک دم پاگل ہو جائے دماغ کام کرنا چھوڑ جائے یا شیاطین کا سایہ ہو اس پر پڑھی جائے۔ آیت 4: دنیا سے لڑ لڑ کر تھک جائے اور جب ٹوٹ جائے تو اپنے معاملات اللہ سے ٹھیک کروانے کیلئے فجر کی نماز کے بعد 100 دفعہ یہ آیت پڑھے۔ آیت 5: جادو ٹونے سے بچنے کیلئے 100 دفعہ ہر نماز کے بعد تلاوت کریں۔ آیت 6: دشمنوں سے بچنے کیلئے اور ہر قسم کے حادثہ سے محفوظ ہونے کیلئے یہ آیت لکھ کر پاس رکھ لے اور اس کی تلاوت کرے۔ آیت 7: اگر راستہ بھٹک جائے یا کوئی بندہ گم ہو جائے تو اس کے لئے 100 دفعہ پڑھے۔ آیت 8: محبت کیلئے انگوٹھی پر نقش کروا کر پہن لے۔ آیت 9: بندش کرنے والے دشمنوں سے جو تنگ ہو وہ سرخ مرچ لے اور اس پر یہ آیت لکھ کر رکھ لے۔ آیت 10: بیوی بد زبان ہو یا شوہر دونوں ایک دوسرے پر پڑھ کر پھونک دیں لڑائی نہیں ہو گی۔ آیت 11: مصیبت زیادہ ہو جائے تو کسی پرانی قبر پر لکھنے سے ختم ہو جائے گی۔ آیت 12: کام اور معاشرہ میں عزت کے اضافہ کیلئے لکھ کر پاس رکھے۔ آیت 13: کسی بھی کام پر جانے سے پہلے کاغذ پر لکھ کر کسی پاک پانی سے دھو کر وہ پانی پیے ان شاء اللہ جو بھی کام ہوا ہو جائے گا۔ آیت 14: زعفران سے لکھ کر دھو کر وہ پانی پی لیں جسم میں جتنے درد ہوں گے ختم ہو جائیں گے۔ آیت 15: زعفران سے لکھ کر دھو کر وہ پانی پی لیں آنکھوں میں کبھی درد نہیں ہو گا۔ آیت 16: دمہ کا مریض اس آیت کو لکھ کر دھو کر پی لے سانس کا مسئلہ ٹھیک ہو جائے گا۔ آیت 17: دو بندوں میں ناراضگی ہو جو شدت اختیار کر جائے ان کے دل نرم کرنے کیلئے یہ آیت لکھ کر پاس رکھیں۔ آیت 18: یہ آیت لکھ کر سرکش جانور کے گلے میں ڈال دیں، اولاد نافرمان ہو لکھ کر اس کے گلہ میں ڈال دیں۔ آیت 19: حاملہ عورت آپریشن سے بچنے کیلئے یہ آیت لکھ کر پانی سے دھو کر پی لے۔ آیت 20: اللہ سے بیٹا لینے کیلئے یہ آیت لکھ کر پاس رکھے۔ آیت 21: قرض کی ادائیگی کیلئے اس آیت کا ورد کریں۔ آیت 22: لکھ کر حاملہ عورت کے گلہ میں ڈال دیں بچہ کامل الاعضاء پیدا ہو گا۔ آیت 23: یہ آیت 3 دن لکھ کر جس مرض کیلئے بھی مریض کو پلائی جائے اللہ شفا دے گا۔ آیت 24: جملہ عورتوں کی بیماریوں کی نجات کیلئے آیت لکھ کر دھو کر پی لے اور اس پانی سے غسل کرے۔ آیت 25: جس کا بخار نہ اتر رہا ہو آیت لکھ کر اس کے گلے میں ڈال دو۔ آیت 26: کوئی بندہ کہیں سفر پر جانے لگا ہو جو خطرناک ہو تو اس کی منزل آسان اور پہنچنے کیلئے لکھ کر وہ پاس رکھ لے۔ آیت 27: جو مرگی کا مریض ہو یا کوئی دماغی مرض ہو وہ زعفران سے لکھ کر اس سے سر کو دھوئے اور پانی پی لے۔ آیت 28: جو بندہ بے جرم قیدی ہو اور رہائی کی کوئی شکل نہ ہو وہ مٹی کا ڈھیلہ لے اور اس پر یہ آیت لکھ کر جاری پانی میں ڈال دے۔ آیت 29: جس بچہ کو نیند نہ آتی ہو آیت لکھ کر اس کے سرہانے کے اندر رکھ دیں بے سکونی ختم ہو جائے گی۔ آیت 30: عدالت جانے سے پہلے

یہ آیت زعفران سے لکھ کر جیب میں رکھ لے تو اللہ اسے عزت دے گا۔ آیت31: دشمن کے وار سے بچنے کیلئے لکھ کر پاس رکھے۔ آیت32: جنات سے بچنے کیلئے جادو سے نجات کیلئے لکھ کر پاس رکھ لے۔ آیت33: جس انسان کو چنبل یا پھلبہری ہو جائے وہ زعفران سے لکھ کر متاثرہ جگہ کو دھولے۔ آیت34: سسرال میں کوئی بلاوجہ تنگ کرتا ہو آیت کاغذ پر لکھ کر کسی پتھر کے نیچے رکھ دے اس کی زبان کے قہر سے بچ جائے گا۔ آیت35: گناہگار کے کفن پر لکھنے سے اللہ عذاب سے نجات دے گا۔ آیت36: ناف کے مریض کیلئے اپنی انگلی سے مریض کی پیشانی پر یہ آیت لکھنی ہے۔ آیت37: لوگوں میں اپنی چاہت اور محبت بڑھانے کیلئے 300 دفعہ تلاوت کریں۔ آیت38: دشمن کا وار بے اثر کرنے کیلئے تلاوت کریں۔ آیت39: گھوڑا سرکش ہو جائے اس کے گلے میں لکھ کر تعویذ ڈال دیں۔ آیت40: بڑی سے بڑی حاجت کیلئے شب جمعہ 7 مرتبہ پڑھیں۔ آیت41: پل صراط آسانی سے عبور کرنے کیلئے اس کی تلاوت کریں۔ آیت42: کسی معصوم ع کی زیارت کرنی ہو کسی بھی چاند کی پہلی سے لیکر 29/30 تک ہر رات 30 دفعہ اس آیت کی تلاوت کرے۔ آیت43: دنیا سے کامل ایمان لیکر جانے کیلئے 100 دفعہ روزانہ پڑھیں۔ آیت44: جو بھی لگاتار تلاوت کرے گا بغیر شک و شبہ کے جنت میں جائے گا۔ آیت45: جس بندے کے ہر کام میں نقصان ہوتا ہو اور کوئی کام بھی منافع بخش نہ ہو وہ اس آیت کا تعویذ بنا کر پہن لے۔ آیت46: اس آیت کا ورد کرنے والا کبھی کاروبار میں نقصان رزق کا فقدان نہیں اٹھائے گا اور زندگی میں کسی کا محتاج نہیں ہوگا۔ آیت47: اس بابرکت آیت کی تلاوت قبر میں زبان کی فصاحت کا باعث بنے گی۔ آیت48: دریا کا سفر شروع کرنے سے پہلے ایک دفعہ پڑھ لو غرق ہونے سے بچ جاوگے۔ آیت49: جو بندہ بھی لکھ کر اس آیت کو اپنے پاس رکھ لے وہ کبھی بھی پتھر سے زخمی نہیں ہوگا۔ آیت50: روزانہ اس کی تلاوت کرنے والے پر اسرار ،عجائب کے وہ در کھلیں گے کہ اس کو دعا کیلئے کسی سے کہنا نہیں پڑے گا۔ آیت51: اپنی کسی بھی حاجت کی تکمیل کیلئے ایک دفعہ درود پڑھ کر 7 دفعہ یہ آیت پڑھیں۔ آیت52: لوگوں میں مقام حاصل کرنے کیلئے کسی بھی چھوٹے پودے پر پڑھ کر پھونک مار دو اور اس پودا کو اگنے دو۔ آیت53: دشمنوں کے وار سے بچنے کیلئے اس آیت کو کندھے پر باندھ کر گھر سے نکلیں۔ آیت54: لکڑی کے ٹکڑے پر لکھ کر گھر میں رکھنے سے گھر میں سکون اور برکت میں اضافہ ہوگا۔ آیت55: ازدواجی زندگی میں بے سکونی سے بچنے کیلئے اس آیت کو لکھ کر ساتھ رکھ لیں۔ آیت56: اس آیت کو لکھ کر دوکان یا مکان میں لگانے سے انسان کسی دوسرے کا محتاج نہیں ہوگا۔ آیت57: گھر میں رزق کی بارش کیلئے کثرت سے اس آیت کی تلاوت کریں۔ آیت58: سورۃ یسین کی اس آیت کے سب سے زیادہ فوائد ہیں عمر میں اضافہ، رزق میں برکت، بیماری سے نجات، ایک دفعہ تلاوت سے شہدا کا درجہ حاصل ہوتا ہے۔ آیت59: اس آیت کی تلاوت کرنے والا ایسے ہے جیسے اس نے 1000 دفعہ قران ختم کیا ہو۔ آیت60: لوگوں کی نظر میں اپنا مقام بنانے کیلئے روزانہ اس کی تلاوت کریں۔ آیت61: اس آیت کا ورد اور تعویذ انسان کو ہر قسم کے خودکش حملہ سے امان دیتا ہے۔ آیت62: اس کا قاری کبھی بھی راہ راست سے بھٹکنے والا نہیں ہوگا اور اس کا مقام جنتی لوگوں میں سے ہوگا، اور کبھی بھی وہ کسی کا حق نہیں غصب کرے گا۔ آیت63: کفن پر لکھنے سے قبر کی وحشت ختم ہوگی اور امان ہوگی ہر قسم کے عذاب سے بچا رہے گا۔ آیت64: اگر بندہ پردیس جائے اور جان کا خطرہ ہو تو ایک دفعہ اس کو پڑھ لیں۔ آیت65: سو کاغذ پر لکھ کر اس کاغذ کو پانی سے دھولیں اور پھر وہ پانی اس مریض کو دیں جس کو پیٹ کا مسئلہ ہے، پیٹ کے امراض ٹھیک ہو جائیں گے۔ آیت66: لکھ کر کاندھے پر باندھنے سے دماغی ٹیومر یا دماغی بیماری ختم ہو جائے گی۔ آیت67: دن میں 3 دفعہ پڑھنے سے شیطانی وسوسے ختم ہو جائیں گے۔ آیت68: غربت سے نجات کیلئے فجر کے وقت ایک دفعہ پڑھ لیں۔ آیت69: درد والی جگہ پر ہاتھ رکھ کر 70 دفعہ پڑھ کر دم کریں۔ آیت70: مثانہ کی پتھری سے نجات کیلئے زعفران سے لکھ کر دھو کر پییں۔ آیت71: لکھ کر دھو کر پینے سے اندر کی تپش، پیاس، حرارت ختم ہو جائے گی۔ آیت72: جس عورت کا دودھ کم ہو وہ لکھ کر گلے میں ڈال لے۔ آیت73: جو بچہ زیادہ روتا ہے اس کے جسم کے کسی حصہ پر لکھ کر باندھ دیں۔ آیت74: کسی بڑے برتن کے اندر لکھ کر پانی ڈال کر پینے سے جملہ امراض ختم ہو جائیں گے۔

آیت75: یہ آیت بھی کفن پر لکھنے کیلئے وارد ہے قبر کی وسعت کیلئے مفید ہے آیت76: ہرن کی کھال کا چار کونوں والا ٹکڑا لیکر اس پر لکھ کر اولاد کیلئے باندھ لیں۔ آیت77: نیلے رنگ کا کپڑا لیکر اس پر لکھ کر مرگی والے مریض کے گلہ میں باندھ دیں۔ آیت78: جو مریض کومہ میں ہو یا مرگی کا شکار ہو 70 دفعہ اس آیت کو پڑھ کر اس پر پھونک دیں آیت79: نظر بد سے بچنے کیلئے یہ آیت لکھ کر رکھ لیں اور گھر سے نکلتے

# عمل دست غیب

حاجی عابد حسین جاڑا
03[illegible]28[illegible]
بمقام و ڈاک خانہ جاڑا تحصیل پہاڑپور
ضلع ڈیرہ غازی خان



السلام علیکم! دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ بحق محمدؐ و آل محمدؐ قارئین امامیہ جنتری اور آغا افتخار حسین صاحب کو اپنے حفظ و امان میں رکھے۔ پہلے بھی بہت کچھ لکھ چکا ہو مگر ایک مجرب عمل دست غیب برسوں سے کسی بزرگ کا عطیہ میرے پاس محفوظ تھا یہ عمل میرے زیر استعمال بھی ہے۔ زندگی کا کوئی پتہ نہیں ہے پچھلے سال کی خواہش تھی کہ یہ عمل بھی قارئین مومنین کے سامنے پیش کردوں۔ قرآن مجید کی ہر سورت ہر لفظ ہر حرف میں ایک عظیم طاقت پوشیدہ ہے قرآن پاک سے فیض و برکات حاصل کرنے کے لیے یقین کا ہونا اشد ضروری ہے اگر آپ چاہتے ہیں کہ آپ کے رزق مال میں فراخی ہو پیسے سے جیب کبھی خالی نہ ہو۔ دینی و دنیاوی جائز ضروریات حسب منشاء پوری ہوتی رہیں اور کبھی کسی کے آگے ہاتھ نہ پھیلانے پڑیں بلکہ وقت آنے سے پہلے مسبب الاسباب غیب سے اسباب پیدا کردے اس کے علاوہ ملازمت روزگار ملنے میں رکاوٹ پیدا ہورہی ہو یا رشتے ہونے میں بندش لگ چکی ہو، مقروض کو قرض کی ادائیگی میں آسانی پیدا ہوجائیگی۔ کاروبار چلتے چلتے رک گیا ہو تو کاروبار میں ترقی مل جائیگی۔ ان شاء اللہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم
اللھم صل علی محمد وآل محمد بسم اللہ الرحمن الرحیم ومن یتق اللہ یجعل لہ مخرجا
یاباسط یاباسط یاباسط یاباسط یاباسط یاباسط یاباسط یاباسط یاباسط یاباسط یاباسط یاباسط
صراط علی حق نمسکہ صراط علی حق نمسکہ
سینجلی وبولایتک یاعلی یاعلی یاعلی
اللھم بحق این نقش فلاں بن فلاں کے رزق مال و دولت میں اضافہ و برکت عطا فرما بحق محمدؐ وآل محمدؐ

**طریقہ** عمل نقش تیار کرنے کا یہ ہے ہر قمری ماہ کی پہلی جمعرات کو نماز صبح کے بعد کمرے میں اگربتی سلگائیں تنہائی میں بیٹھیں ایک سفید کاغذ پر عرق گلاب و زعفران سے یہ نقش تیار کریں۔ تیار کرنے کے بعد اول و آخر 14 مرتبہ درود شریف اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ

بسم اللہ الرحمن الرحیم وَمَنْ یَّتَّقِ اللّٰہَ یَجْعَلْ لَّہٗ مَخْرَجًا وَّیَرْزُقْہُ مِنْ حَیْثُ لَا یَحْتَسِبُ وَمَنْ یَّتَوَکَّلْ عَلَی اللّٰہِ فَھُوَ حَسْبُہٗ اِنَّ اللّٰہَ بَالِغُ اَمْرِہٖ قَدْ جَعَلَ اللّٰہُ لِکُلِّ شَیْءٍ قَدْرًا (سورۃ الطلاق 2-3) 3 مرتبہ یاباسط 72 مرتبہ صِرَاطُ عَلِیٍّ حَقٌّ نُمْسِکُہٗ 7 مرتبہ نَادِ عَلِیًّا مَظْھَرَ الْعَجَائِبِ تَجِدْہُ عَوْنًا لَّکَ فِی النَّوَائِبِ کُلُّ ھَمٍّ وَّغَمٍّ سَیَنْجَلِیْ بِعَظَمَتِکَ یَااللّٰہُ وَبِنُبُوَّتِکَ یَا مُحَمَّدُ وَبِوَلَایَتِکَ یَا عَلِیُّ یَا عَلِیُّ یَا عَلِیُّ 1 مرتبہ

پڑھ کر نقش پر دم کریں اس نقش پر خوشبو لگا کر اسی دن بٹوے میں رکھیں، پرس میں رکھیں یا چاندی میں مڑھوا کر گلے میں یا بازو پر باندھ لیں۔ اگر ہو سکے تو ہر ماہ کی پہلی جمعرات کو مندرجہ بالا کلام پڑھ کر نقش کے اوپر دم کرلیا کریں۔ اگر کسی کو لکھنے میں دشواری محسوس ہو تو وہ ہم سے یہ نقش کاغذ پر بنوا سکتا ہے یقین کے ساتھ تیار کریں اگر کسی بات کی سمجھ نہ آئے تو پوچھ سکتے ہیں۔ خداوند کریم آپ کو اس نقش کو تیار کرنے میں کامیاب فرمائے۔

**بقیہ سورۃ یٰسٓ** ہوئے ایک دفعہ پڑھ لیں۔ آیت 80: دشمن پر فتح پانے کیلئے کسی پاک صاف کپڑے پر یہ آیت لکھ کر کسی چلتی نہر میں ڈال دیں۔ آیت 81: دشمن کی نظروں سے اوجھل ہونے کیلئے 2 دفعہ پڑھ کر خود پر پھونک لیں آیت 82: جسم میں سوجن بہت زیادہ ہو جائے تو یہ آیت لکھ کر متاثرہ جگہ پر شفا کیلئے رکھیں۔ آیت 83: اپنی حاجات کی قبولیت کیلئے یا کسی بھی مشکل کے حل کے لیے بار بار اس آیت کی تلاوت کریں۔
(سال 2020 کے لئے میری اس کوشش پر دعا کا طلب گار ہوں)۔ سید علی رضا رضوی سالار وائس آف کربلا دھنی سادات تحصیل کھاریاں ضلع گجرات
میں ہر دو ماہ بعد کربلا ہوتا ہوں نمبر بند ہونے کی صورت میں واٹس ایپ پر رابطہ کر سکتے ہیں 0300-5411734,0333-7351212

# باہمی محبت کا مخفی انمول تحفہ

سیدہ ارم زہرا نقوی
دختر سید ضیاء نقوی (مرحوم)
0301-7899755
0321-5702541

سچی الفت محبت ایک انمول مخفی خزانہ ہے جس کی تلاش میں انسان سرگرداں ہے۔ ہر شخص کو زمانے بھر سے شکایت ہے کہ کسی میں محبت نہیں۔ عزیز و اقارب محبت سے نا آشنا بھائی بھائی سے بیگانہ، غیر تو غیر اپنوں کا بھی خون سفید ہو گیا اس لیے دلوں میں سچی محبت نہیں رہی۔ محبت سچائی وخلوص کا محور ہے۔ خالق کائنات نے اپنے کلام میں سورۃ الانفال (پارہ 10 آیت نمبر 63 میں فرمایا ہے کہ (**ترجمہ** اور اسی خدا نے ان مسلمانوں کے دلوں میں باہم الفت پیدا کر دی کہ اگر تم جو کچھ زمین میں ہے سب کچھ خرچ کر دیتے تو بھی ان کے دلوں میں باہم ایسی الفت پیدا نہ کر سکتے۔ مگر خدا ہی تھا جس نے ان میں باہمی محبت پیدا کر دی۔) صاحب ایمان مسلمان کے لیے مزید شک وشبہ کفر ہے قدر مطلق علی کل شئی قدیر رحمن ورحیم کے رحم کے طلب گار ہوتے ہوئے اسی مقدس آیت سے استفادہ کریں

**فوائد** جو شخص اس عمل سے استفادہ کرنا چاہے تو سورۃ فاتحہ معہ سورۃ اخلاص الحاج آغا نثار احمد مرحوم بانی امامیہ جنتری اور آغا افتخار صاحب کی اہلیہ مرحومہ کے ایصال ثواب کے لیے ہدیہ کریں۔

✿ میاں بیوی کے درمیان ناچاقی، سخت نفرت اگرچہ طلاق تک نوبت ہو ✿ بہن بھائیوں میں رنجش ہو ✿ ساس بہو میں خلش وکشیدگی دور کرنا ✿ قریبی رشتہ داروں میں سخت اختلاف کا خاتمہ ✿ دوست واحباب میں بدسلوکی ہو ✿ نفرت کا مٹانا ✿ دو دوستوں کی باہمی نفرت کو محبت میں بدلنا ہو ✿ پسند کی جگہ پر شادی کے لیے مجرب ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم
جبرائیلؑ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ ۱۲۸۷ | ۱۱ ۱۲۹۹ | ۱۴ ۱۳۱۲ | ۱ ۱۲۵۹ |
| ۱۳ ۱۳۰۸ | ۲ ۱۲۶۳ | ۷ ۱۲۸۳ | ۱۲ ۱۳۰۳ |
| ۳ ۱۲۶۷ | ۱۶ ۱۳۲۰ | ۹ ۱۲۹۱ | ۶ ۱۲۷۹ |
| ۱۰ ۱۲۹۵ | ۵ ۱۲۷۵ | ۴ ۱۲۷۱ | ۱۵ ۱۳۱۶ |

## ایک مثال کے طور پر عمل

طالب فرہاد بن سکینہ — اعداد 435

آیت متعلقہ (سورۃ انفال 63) — اعداد قمری 3607

اعداد معاون آیت الودود الرحیم — اعداد 340

اعداد مطلوب مع والدہ شریں بنت نفیسہ — اعداد 775

کلیہ کے مطابق کل میزان 5157 سے 120 نفی کریں باقی 5037 تقسیم 4 یہ تقسیم پوری ہو گئی۔ حاصل قسمت 1259 ہر خانہ چار کے اضافہ کے سے پر کریں۔ کسر خانہ 13 میں آئے گی عدد 1308 میں لکھا جائے گا وقف صحیح ہوگا **نوٹ** چار سے تقسیم کے بعد ایک بچے تو خانہ نمبر 13 اور دو بچیں تو خانہ نمبر 9، اگر تین بچے تو خانہ نمبر 5 میں ایک عدد کا اضافہ ہوگا۔

دو نقش بنائے جائیں، ایک طالب اپنے پاس رکھے اور دوسرا نقش کاغذ پر خالص زعفران عرق گلاب سے لکھ کر آگ کے نیچے دفن کریں کہ صرف حرارت پہنچتی رہے۔

## شرائط وہدایات

✿ تعویذ لکھنے والے نے کم از کم حراف تہجی کی زکوۃ دی ہوئی ہو ✿ ہر شخص کو اپنی ذات کے لیے لکھنے کی اجازت ہے لیکن حلال وجائز کام ہو ✿ نقش لکھتے وقت قمر در عقرب نہ ہو اور رجال الغیب سامنے نہ ہو ✿ الودود الرحیم کا عدد 340 مرتبہ پڑھے اول وآخر تین تین مرتبہ درود شریف پڑھے ✿ تعویذ جس ستارہ کی ساعت میں لکھا جا رہا ہو تو اسکی متعلقہ دھات کے پرتے پر لکھا جائے اور متعلقہ بخور کریں ✿ اگر متعلقہ دھات کی توفیق نہ ہو تو خالص زعفران یا عرق گلاب میں کاہی کے قلم سے لکھیں لوہے کا قلم استعمال نہ کریں اگر خود نہ کر سکے تو رابطہ کریں۔

سیدہ ارم زہرا نقوی دختر سید ضیاء نقوی نزد امام بارگاہ حسینیہ شین باغ خورد تحصیل وضلع اٹک 0321-5702541, 0301-7899755

**التماس سورۂ فاتحہ** آغا شکیل رضا غزالی (پارٹنر افتخار بک ڈپو) ابن آغا مسعود رضا خاکی مرحوم 18 جولائی 2019 کو انتقال کر گئے ہیں۔ ان کے ایصال ثواب وبلندی درجات کے لیے ایک مرتبہ سورۂ فاتحہ اور تین مرتبہ سورۂ اخلاص مع اول وآخر تین، تین مرتبہ درود کی تلاوت فرمادیں۔ شکریہ

# بانجھ پن کا روحانی تریاق

عابس شبیب (ایم اے، ایڈووکیٹ)
0333-4633999, 0333-4128131
رجانہ روڈ پیر محل ضلع ٹوبہ ٹیک سنگھ
abisshabib@Gmail.com

قرآنِ مجید ایک مکمل اور جامعہ الہامی کتاب ہے۔ اِس میں ہر خشک وتر کا علم ہے۔ یہ شفاءِ کاملہ ہے۔ میڈیکل سائنس بھی اِسی کی مرہونِ منت ہے۔ بانجھ پن اولاد کا نا ہونا یہ بھی ایک خطرناک مرض ہے۔ کیونکہ انسان اپنی نسل کو اپنی زندگی کا سرمایہ جاوداں سمجھتا ہے۔

اگر کسی عورت کا کچا حمل گر جاتا ہو اُسے چاہیے کہ یہ دُعا لکھ کر اُس کے گلے میں باندھے تو اللہ کے حکم سے حمل ٹھہر جائیگا۔ اگر سہ ماہہ حمل والی عورت کو قند پر یہ دُعا پڑھ کر کھلائی جائے تو خداوند تعالیٰ فرزند عطا کرے گا۔ حضرت امام حسین علیہ السلام سے روایت ہے کہ اگر کوئی عورت برسوں سے بانجھ ہو تو اُس کے لئے پندرہ روز تک ایک سپاری ترلائی جائے اور اُس پر تین بار یہ دُعا پڑھ کر عورتِ عقیمہ کو کھلائی جائے ضرور نطفہ قرار پائے گا اور خدا کے فضل سے لڑکا پیدا ہوگا۔ (جواہرِ خمسہ، صفحہ نمبر ۸۳)

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الرَّبُّ وَاَنَا الْعَبْدُ فَمَنْ يَّدْعُ الْعَبْدُ اِلَّا الرَّبَّ يَارَبِّ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْخَالِقُ وَاَنَا
الْمَخْلُوْقُ فَمَنْ يَّدْعُ الْمَخْلُوْقُ اِلَّا الْخَالِقَ يَا رَبِّ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْمَلِكُ وَاَنَا الْمَمْلُوْكُ فَمَنْ يَّدْعُ الْمَمْلُوْكُ
اِلَّا الْمَلِكَ يَارَبِّ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْغَنِيُّ وَاَنَا الْفَقِيْرُ فَمَنْ يَّدْعُ الْفَقِيْرُ اِلَّا الْغَنِيَّ يَارَبِّ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْقَوِيُّ وَاَنَا
الضَّعِيْفُ فَمَنْ يَّدْعُ الضَّعِيْفُ اِلَّا الْقَوِيَّ يَارَبِّ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْقَيُّوْمُ وَاَنَا الزَّائِلُ فَمَنْ يَّدْعُ الزَّائِلُ اِلَّا الْقَيُّوْمَ
يَارَبِّ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْعَفُوُّ وَاَنَا الْمُسِيْئُ فَمَنْ يَّدْعُ الْمُسِيْئُ اِلَّا الْعَفُوَّ يَارَبِّ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْغَفُوْرُ وَاَنَا الْمُذْنِبُ فَمَنْ
يَّدْعُ الْمُذْنِبُ اِلَّا الْغَفُوْرَ يَارَبِّ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الرَّحِيْمُ وَاَنَا الْخَاطِئُ فَمَنْ يَّدْعُ الْخَاطِئُ اِلَّا الرَّحِيْمَ يَارَبِّ اَللّٰهُمَّ
اَنْتَ الْمُغِيْثُ وَاَنَا الْمُسْتَغِيْثُ فَمَنْ يَّدْعُ الْمُسْتَغِيْثُ اِلَّا الْمُغِيْثَ يَارَبِّ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْمُجِيْبُ وَاَنَا الدَّاعِيْ
فَمَنْ يَّدْعُ الدَّاعِيْ اِلَّا الْمُجِيْبَ يَارَبِّ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْمُجِيْرُ وَاَنَا الْمُسْتَجِيْرُ فَمَنْ يَّدْعُ الْمُسْتَجِيْرُ اِلَّا الْمُجِيْرَ
يَارَبِّ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْعَزِيْزُ وَاَنَا الذَّلِيْلُ فَمَنْ يَّدْعُ الذَّلِيْلُ اِلَّا الْعَزِيْزَ يَارَبِّ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْمُعْطِيْ وَاَنَا السَّائِلُ
فَمَنْ يَّدْعُ السَّائِلُ اِلَّا الْمُعْطِيَ يَارَبِّ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْوَهَّابُ وَاَنَا الْبَائِسُ فَمَنْ يَّدْعُ الْبَائِسُ اِلَّا الْوَهَّابَ يَارَبِّ
اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْمُفَرِّجُ وَاَنَا الْمَغْمُوْمُ فَمَنْ يَّدْعُ الْمَغْمُوْمُ اِلَّا الْمُفَرِّجَ يَارَبِّ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْمُنْجِيْ وَاَنَا الْغَرِيْقُ
فَمَنْ يَّدْعُ الْغَرِيْقُ اِلَّا الْمُنْجِيَ يَارَبِّ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الرَّازِقُ وَاَنَا الْمَرْزُوْقُ فَمَنْ يَّدْعُ الْمَرْزُوْقُ اِلَّا الرَّازِقَ يَارَبِّ
اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْغَفَّارُ وَاَنَا الْمُتَضَرِّعُ فَمَنْ يَّدْعُ الْمُتَضَرِّعُ اِلَّا الْغَفَّارَ يَارَبِّ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْكَاشِفُ وَاَنَا الْمُضْطَرُّ
فَمَنْ يَّدْعُ الْمُضْطَرُّ اِلَّا الْكَاشِفَ يَارَبِّ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ السَّيِّدُ وَاَنَا الْمُبْتَهِلُ فَمَنْ يَّدْعُ الْمُبْتَهِلُ اِلَّا
السَّيِّدَ يَارَبِّ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ سَيِّدِيْ وَمَوْلَايَ فَاغْفِرْ ذُنُوْبِيْ وَاَعْتِقْنِيْ مِنَ النَّارِ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ
وَصَلَّى اللهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ اَجْمَعِيْنَ۔

۞ عورت لکھ کر اپنے پاس رکھے اور ان شاء اللہ فرزند کو جنم دے گی۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ حی حی حی حی حی حی حی حی حی قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم وصلی اللہ علیٰ خیر خلقہ محمد و الہ اجمعین برحمتک یا ارحم الراحمین وصلی اللہ علیٰ خیر خلقہ محمد و الہ اجمعین برحمتک یا ارحم الراحمین وصلی اللہ علی خیر خلقہ محمد و الہ اجمعین برحمتک یا ارحم الراحمین وصلی اللہ علیٰ خیر خلقہ محمد و الہ اجمعین برحمتک یا ارحم الراحمین وصلی اللہ علیٰ خیر خلقہ محمد و الہ اجمعین برحمتک یا ارحم الراحمین وصلی اللہ علیٰ خیر خلقہ محمد و الہ اجمعین برحمتک یا ارحم الراحمین وصلی اللہ علیٰ خیر خلقہ محمد و الہ اجمعین برحمتک یا ارحم الراحمین وصلی اللہ علیٰ خیر خلقہ محمد و الہ اجمعین برحمتک یا ارحم الراحمین وصلی اللہ علیٰ خیر خلقہ محمد و الہ اجمعین برحمتک یا ارحم الراحمین

۞ عروجِ ماہ نو چندی جمعرات اول و آخر درود پاک 11 مرتبہ سورہ الحمد شریف معہ آمین پانی پر دم کر کے میاں بیوی سات جمعرات پیتے رہیں ان ان شاء اللہ حمل قرار پائے گا اور اولاد ہوگی۔

۞ غسل ایام مخصوصہ سے فارغ ہو کر روزہ رکھے اور دودھ پر ۷ بار سورہ مزمل پڑھ کر دم کر کے اسی دودھ سے روزہ افطار کرے، اگر دودھ ہضم ہو گیا تو حمل قرار پائے گا اور اگر ہضم نہ ہوا تو حمل قرار نہیں پائے گا۔

۞ بانجھ عورت کو یہ تعویز لکھ کر سات روز تک پلائے

ھو ھو ھو ھو ھو ھو ھو ھو ھو اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ حی حی حی حی حی حی حی حی حی قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم

**نوٹ: اولادِ نرینہ کی دوائی اور نقش دستیاب ہے۔**

**تسبیح اسمائے حسنیٰ** کاروبار میں وسعت و نفع اور ہر نقصان و گھاٹے سے محفوظ رہنے کیلئے ان اسماء کا ورد ہر نماز کے بعد گیارہ بار کریں یہ مؤثر ترین عمل ہے

**یَا رَزَّاقُ یَا نَافِعُ یَا غَنِیُّ یَا وَهَّابُ یَا بَاسِطُ یَا مُعْطِی**

ترجمہ: اے رزق دینے والے، اے نفع پہنچانے والے، اے بے نیاز، اے عطا کرنے والے، اے پھیلانے والے، اے عطا کرنے والے

# قرآن پاک سے مسائل کا حل

## ڈاکٹر و حکیم محمد ثنا اللہ

السلام علیکم! تہہ دل سے دعا گو ہوں کہ معزز قارئین امامیہ جنتری اور محترم آغا افتخار حسین صاحب اور آپکی ٹیم کو اللہ بزرگ و برتر صحت اور عزت اور خوشحالی کی زندگی عطا فرمائے آمین! اور خدائے بزرگ و برتر آپ کو شر شیطان اور شر انسان سے اپنی حفاظت میں رکھے آمین ۔ نیز بانی امامیہ جنتری کے مرحومین کے لیے سورۂ فاتحہ کی استدعا ہے ۔ معزز قارئین آپ کی خدمت میں ایسا نقش پیش کر رہا ہوں جو ہر قسم کی بندش کھول دے ۔ مثلاً نکاح کی بندش، نظر بد، جادو ٹونہ، کالا علم، سفلی علم بلکہ ہر مشکل کا حل اس میں موجود ہے

**نقش لکھنے کا طریقہ :** شروع کے چاند بروز جمعہ کو 2 نفل خاتون جنت ادا کریں اسکے بعد 3 کلو آٹا صدقہ دیں، منہ قبلہ کی طرف کر کے اول و آخر 11-11 مرتبہ درود پاک سورۂ فاتحہ 101 مرتبہ سورۃ کوثر 101 مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کریں اس پانی کو 11 روز پینا ہے یہ عمل ایک مرتبہ کرنا ہے ۔ اسکے بعد نقش زعفران سے تحریر کریں نقش کی چال کے مطابق تحریر کریں نیچے نقش پر کرنے کی چال دی ہے۔

**نوٹ** اگر کوئی بات سمجھ نہ آئے تو فون کر کے معلوم کر لیں ۔ اگر آپ پریشان ہیں تو استخارہ بذریعہ قرآن پاک کروائیں ۔ فی سبیل اللہ

| یا اللہ | | یا علیؑ | یا محمدؐ |
|---|---|---|---|
| ۱ یَافَتَّاحُ | ۱۴ یَافَتَّاحُ | ۱۱ یَافَتَّاحُ | ۸ یَافَتَّاحُ |
| ۱۲ یَافَتَّاحُ | ۷ یَافَتَّاحُ | ۲ یَافَتَّاحُ | ۱۳ یَافَتَّاحُ |
| ۶ یَافَتَّاحُ | ۹ یَافَتَّاحُ | ۱۶ یَافَتَّاحُ | ۳ یَافَتَّاحُ |
| ۱۵ یَافَتَّاحُ | ۴ یَافَتَّاحُ | ۵ یَافَتَّاحُ | ۱۰ یَافَتَّاحُ |
| الا=۱۱۱۹ | ۱۱۱۹ | =۱۱۱ | محطے |

یا اللہ بحق محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم و آلِ محمدؐ فلاں بن فلاں کی مشکل حل جاوے

ڈاکٹر و حکیم محمد ثنا اللہ محلہ گنگ ضلع چکوال
0300-6080973, 0333-6849263

ایم غلام رضا عسکری (ماہر علوم فلکیات)
0333-7014915

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

لَا یَعْلَمُ الْغَیْبَ اِلَّا ھُوَ

2020 عیسوی | ۱۴۴۱ ھجری

# نوروز عالم افروز

طول بلد 73-04E | عرض بلد 33-43N

تحویل آفتاب در برج حمل

## مورخہ 20 مارچ 2020 بروز جمعۃ المبارک

صبح 8 بجکر 49 منٹ 29 سکینڈ پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم بمطابق دارلحکومت اسلام آباد

### مراتب سیارگان برائے نوروز

| | |
|---|---|
| بادشاہ: | زہرہ |
| وزیر: | شمس |
| سپہ سالار: | مریخ |
| مشیر: | قمر |
| رنگ: | سفید |

**نوٹ** سواری، پوشاک وغیرہ کی کیفیت صرف اہل ہنود میں پائی جاتی ہے اسلام میں اسکا تصور نہیں ہے

### زائچہ نوروز بحساب یونانی نجوم

طالع ثور 24:11 درجہ
یورانس 04:32 درجہ
زہرہ 15:56 درجہ
حمل
شمس 00:00 درجہ
حوت
عطارد 02:36:00 درجہ
نیپچون 18:50 درجہ
دلو
قمر 13:32 درجہ
جدی
مریخ 22:35
مشتری کیتو 22:46 04:30
پلوٹو 24:40
زحل 29:50
عقرب
میزان
سنبلہ
اسد
سرطان
راہو 04:30 درجہ
جوزا

### صدقات

چاول، آٹا، میدہ، سوجی، چینی، انڈا، سفید ریشمی کپڑا، کپاس، جوار، سفید مکئی، ساگودانہ، کبوتر سفید، فاختہ آزاد کرنا۔ بہتر ہے چینی، سوجی، کا صدقہ کیڑے مکوڑوں کو دیں یا سفید ریشمی ڈوپٹہ کسی ضعیف خاتون کو دیں۔

### خوارک

برفی، چم چم، چاول کی کھیر ساگودانہ کھویہ، سوجی کا حلوہ دودھ، کسٹرڈ، سفید میٹھے چاول پیٹھہ، قلاقند، وائٹ گوشت اور سفید اجناس جن کا ذائقہ شیریں ہو

### بین الاقوامی اوقات برائے نوروز

بغداد، عراق، جدہ، سعودی عرب 20 مارچ 06:49:30 تہران، ایران 20 مارچ 07:19:29 دمشق شام 20 مارچ 05:49:29 دبئی عرب امارات 07:49:30 دہلی انڈیا 09:19:29 واشنگٹن نیو یارک کیلیفورنیا اوٹاوا کینیڈا امریکہ 19 مارچ 23:49:29 رات لندن برطانیہ 20 مارچ 03:49:30 صبح ٹوکیو جاپان کچھ بڑے ممالک کے نوروز اوقات دیئے جا رہے ہیں

تحویل کے وقت مولا مشکل کشاؑ کی نذر دیکر ان کے وسیلہ سے دعا کریں اللہ تعالیٰ حاجت پوری کرے گا۔

**نوٹ** کچھ بڑے ممالک کے نوروز کے اوقات قارئین کی سہولت کے لیے دیئے جا رہے ہیں۔ امریکہ، کینیڈا کی ریاستوں میں مختلف ٹائم زون ہیں اپنے مقامی وقت کو جمع یا نفی کر کے درست وقت نکال لیں۔ قریب وجوار کے ممالک بھی درست وقت کے لیے مقامی وقت میں جمع یا نفی اپنے قریبی ملک کے مطابق درست وقت نکال لیں۔ پاکستانی وقت نوروز میں سے 5 گھنٹے نفی کرلیں تو گرین واچ ٹائم نکل آئے گا۔

اس کے بعد، دُعا کرے بعض نے لکھا ہے کہ نوروز کے دن موافق اعداد ایام سال نکال کر اس دُعا کو پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ هٰذِهٖ سَنَةٌ جَدِيْدَةٌ وَاَنْتَ مَلِكٌ قَدِيْمٌ اَسْئَلُكَ خَيْرَهَا وَخَيْرَ مَافِيْهَا وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّهَا وَشَرِّ مَافِيْهَا وَاَسْتَكْفِيْكَ مَئُوْنَتَهَا وَشُغْلَهَا يَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ (زادلمعاد)

## سات سلام

مشہور ہے کہ جو شخص یہ سات سلام نوروز کے دن مشک و زعفران سے کسی چینی کے برتن پر لکھ کر گلاب کے عرق سے دھوئے اور اس میں سے پیئے تو آئندہ سال تک کوئی رنج و درد اُس کو نہ ستائے گا۔ اگر زہریلا جانور کاٹے تو اس پر اثر نہ ہوگا۔

1 سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ

2 سَلَامٌ عَلٰى نُوْحٍ فِى الْعَالَمِيْنَ

3 سَلَامٌ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ

4 سَلَامٌ عَلٰى مُوْسٰى وَهَارُوْنَ

5 سَلَامٌ عَلٰى اٰلِ يَاسِيْنَ

6 سَلَامٌ عَلَيْكُمْ طِبْتُمْ فَادْخُلُوْهَا خَالِدِيْنَ

7 سَلَامٌ هِىَ حَتّٰى مَطْلَعِ الْفَجْرِ (از حاشیہ زاد المعاد)

مندرجہ ذیل نقش کو مشک و زعفران سے لکھ کر گلاب میں دھو کر پیئے وبا و امراض جسمانی سے محفوظ رہے گا۔ اس نقش کی انگوٹھی چاندی پر کندہ کر کے پہنے کبھی محتاج نہ ہوگا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
الا=۱۱۱۹ ۱۱۱۹الا=۱۱۱ محطی

برائے دردِ زہ سات مرتبہ اس آیت کو گڑ، شکر یا کسی مناسب عرق پر پڑھ کر کھلائے یا پلائے۔ فوراً بچہ پیدا ہوگا۔

اِذَا السَّمَآءُ انْشَقَّتْ وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ وَاِذَا الْاَرْضُ مُدَّتْ وَاَلْقَتْ مَافِيْهَا وَتَخَلَّتْ

## نقش نوروز

اعداد ۵۰۴۶

تحویل آفتاب کے وقت کسی پاک جگہ باوضو ہو کر گلاب و زعفران سے اس نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھیں تو تمام سال جملہ امراض و بلیات غم و صدمات سے محفوظ رہیں گے دشمن مقہور ہوگا مقاصد پورے ہوں گے۔ نہایت مجرب اور راز سربستہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

العلی العلی العلی العلی

یاعلیؑ یاعلیؑ یاعلیؑ یاعلیؑ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۶۱ | ۱۲۶۴ | ۱۲۶۷ | ۱۲۵۴ |
| ۱۲۶۶ | ۱۲۵۵ | ۱۲۶۰ | ۱۲۶۵ |
| ۱۲۵۶ | ۱۲۶۹ | ۱۲۶۲ | ۱۲۵۹ |
| ۱۲۶۳ | ۱۲۵۸ | ۱۲۵۷ | ۱۲۶۸ |

اور مدت حمل تک واسطے حفاظت حمل کے ایضاً اس شکل کو لکھ کر ران پر اندر کی جانب باندھے اور گرد کی عبارت کو چشم کشادہ لکھے اور بعد پیدائش بچہ کے فوراً کھول دے۔

الشکور البکور

| | | |
|---|---|---|
| اربعہ | ثلثہ | اثنین |
| اربعہ | اثنین | ثلثہ |



# آداب و اعمال نوروز



تحویل آفتاب کا وقت نہایت مبارک ہوتا ہے۔ یہ استجابت دُعا کا وقت ہے۔ مومنین کو چاہیے کہ مقررہ وقت سے پہلے پاک صاف ہو کر لباس مطرہ زیب تن کریں اور کسی پاک جگہ پر پاک فرش کا اہتمام کریں۔ خوشبویات مثلاً لوبان، اگربتی و صندل وغیرہ سلگائیں۔ دسترخوان پر مٹھائی پھل میوے وغیرہ رکھیں اور نذر حضرت امیر المومنین علیہ السلام دیں۔ بعدازاں ایک کٹورے یا پیالے میں پانی بھر کر اس میں گلاب کا سرخ پھول ڈال دیں اور بوقت تحویل آفتاب اس پر نظر رکھیں جو وقت تحویل کا ہوگا اس وقت خود بخود ساکن پھول میں حرکت پیدا ہوگی بس یہ وقت دُعاؤں کے مستجاب ہونے کا ہے۔ اس وقت ۳۶۹ مرتبہ "یَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ" اور کم از کم ۳۶ مرتبہ یہ دُعا پڑھیں۔

یَامُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ وَالْاَبْصَارِ یَا مُدَبِّرَ اللَّیْلِ وَالنَّھَارِ یَا مُحَوِّلَ الْحَوْلِ وَالْاَحْوَالِ حَوِّلْ حَالَنَا اِلٰی اَحْسَنِ الْحَالِ ؕ

مومنین کو چاہیے کہ نوروز کے دن بعد نماز ظہرین چار رکعت نماز اس طرح ادا کریں۔ اوّل یہ نیت کریں کہ دو رکعت نماز نوروز پڑھتا ہوں۔ "قُرْبَۃً اِلَی اللّٰہِ، اَللّٰہُ اَکْبَرُ" اور اوّل رکعت میں بعد سورہ حمد دس مرتبہ سورہ "اِنَّا اَنْزَلْنَاہُ" اور دوسری رکعت میں بعد سورہ حمد دس مرتبہ "قُلْ یٰاَیُّھَا الْکٰفِرُوْنَ" اور بعد سلام ختم کرے اور پھر دو رکعت کی نیت کر کے نماز شروع کریں۔ اوّل رکعت میں بعد سورہ حمد دس مرتبہ "قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ" اور دوسری رکعت میں بعد سورہ حمد دس دس مرتبہ "قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ اور قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ" پڑھے اور بعد سلام ختم کرے اور سجدے میں جائے اور یہ دُعا پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ الْاَوْصِیَاءِ الْمَرْضِیِّیْنَ وَعَلٰی جَمِیْعِ اَنْبِیَائِکَ وَرُسُلِکَ بِاَفْضَلِ صَلَوَاتِکَ وَبَارِکْ عَلَیْھِمْ بِاَفْضَلِ بَرَکَاتِکَ وَصَلِّ عَلٰی اَرْوَاحِھِمْ وَاَجْسَادِھِمْ اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّبَارِکْ لَنَا فِیْ یَوْمِنَا ھٰذَا الَّذِیْ فَضَّلْتَہٗ وَکَرَّمْتَہٗ وَشَرَّفْتَہٗ وَعَظَّمْتَ خَطَرَہٗ اَللّٰھُمَّ بَارِکْ لِیْ فِیْمَا اَنْعَمْتَ بِہٖ عَلَیَّ حَتّٰی لَا اَشْکُرَ اَحَدًا غَیْرَکَ وَوَسِّعْ عَلَیَّ فِیْ رِزْقِیْ یَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ اَللّٰھُمَّ مَاغَابَ عَنِّیْ فَلَا یَغِیْبَنَّ عَنِّیْ عَوْنُکَ وَحِفْظُکَ وَمَافَقَدْتُ مِنْ شَیْءٍ فَلَا تُفْقِدْنِیْ عَوْنَکَ عَلَیْہِ حَتّٰی لَا اَتَکَلَّفَ مَالَا اَحْتَاجُ اِلَیْہِ یَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ

# عالمی حالات 2020



تحریر و تحقیق غلام رضا عسکری اعوان نواب شاہ Ph 0300 3210024, E mail: razaaskri@gmail.com

جمعہ کے دن کا نوروز عورتوں بچوں اور نوجوانوں کے لئے بہتر ہوتا ہے اس سال عملی طور پر خواتین شعبہ ہائے زندگی میں نمایاں کارکردگی کرتی نظر آئیں گی

## پاکستان کے حالات زائچہ نوروز کی روشنی

میں ملکی وقار میں بین الاقوامی سطح پر اضافہ ہوگا، خارجی معاملات میں پاکستان کو واضح کامیابیاں ملنے کی امید ہے خصوصا پڑوسی ممالک میں ایران افغانستان کے ساتھ معاملات میں بہتری آئیگی بھارت کے گٹھ جوڑ اور بھارتی ایجنسیوں کی دہشت گرد کاروائیوں کو پاکستان عالمی اور پڑوسی سطح پر بے نقاب کرتا ہوا ایران اور افغانستان کے ساتھ تعلقات میں مضبوطی لائیگا۔ معاشی طور پر پاکستان کی کرنسی مزید کمزوری سے بچ جائے گی اور روپیہ کی قدر مستحکم رہے گی۔ زہرہ طالع میں زرمبادلہ کے ذخائر میں خاطر خواہ اضافہ اور بیرونی قرضوں میں کمی کا باعث بنے گا۔ تاہم گورنمنٹ میں مشیروں اور وزراء کی سطح پر تبدیلیاں آتی رہیں گی۔ ممکن ہے کہ پاکستانی سیاست میں عالمی سطح پر مشہور خاتون کی شمولیت حکمران پارٹی میں ہو۔ اور نمایاں عہدہ آنے والے وقتوں میں خاتون کو دیا جائے عدلیہ اور ججز کے معاملات میں بہتری اور کارکردگی میں اضافہ کے لئے تبدیلیاں لائی جائیں گی۔ نیب اور دہشت گردی کی عدالتوں میں اضافہ دیکھنے میں آتا ہے۔ لوٹی ہوئی دولت کی خاطر خواہ ریکوری ابتدائی چھ ماہ میں عوام کے سامنے آئے گی۔ حکومت اور افواج پاکستان کی مشترکہ ایک پالیسی پاکستان کو اندرونی بیرونی معاملات سے نمٹنے میں نمایاں کامیابیاں دے گی، راہو کی تیسرے نحس موجودگی شمال مشرقی علاقوں میں سرحدی جھڑپیں معمول کے مطابق چلتی رہیں گی۔ تاہم بین الاقوامی سطح پر سرحدی خلاف ورزیوں کے ٹھوس ثبوت انڈیا کی رسوائی کا سبب بنیں گے، جنگ کا کوئی امکان نہیں ہے عالمی قوتیں دو ایٹمی طاقتوں کو مذاکرات پر لانے میں معاونت اور کردار ادا کریں گی۔ میڈیا وار میں انڈیا کو جگ ہنسائی کا سامنا ہوگا۔ پاکستان کی جانب سے جنگی ساز و سامان کی خریداری اور تجربات میں اضافہ مارچ مئی اکتوبر اور نومبر دسمبر میں دیکھا جا سکتا ہے۔ عوامی سطح پر حکومت کو سخت ردعمل کا سامنا ہوسکتا ہے۔ خصوصا صوبائی معاملات میں وفاقی اور صوبائی معاملات پر اختلافات سامنے آئیں گے۔ اس سال کسی قسم کے مڈٹرم الیکشن کا کوئی امکان نہیں

ہے۔ نویں گھر سیاسی اور مذہبی جماعتوں کا اجتماع حکمرانوں کے لئے دباؤ میں اضافہ کا باعث بنے گا۔ اپریل مئی میں حکومت مخالف مظاہرے اور تحریکیں سامنے آسکتی ہیں تاہم حکومت کی جانب سے کسی نرمی کی توقع نہ رکھی جائے۔ قدرتی آفات یا سمندری طوفان کی وجہ سے اپریل تا جون شمال مشرقی اور جنوب مغربی علاقے متاثر ہوسکتے ہیں۔ مریخ زحل مشتری پلوٹو اور کیتو نویں گھر جنوب مغربی ساحلی پٹی پر آباد شہروں کو قدرتی آفات سے نقصان ہوسکتا ہے۔ 2020 کا بجٹ قدرے بہتر ہوگا تاہم نئی ٹیکس اصلاحات اور مالیاتی قوانین سامنے آئیں گے۔ ممکن ہے کہ کاروباری طبقہ کی جانب سے دباؤ برقرار رہے تاہم تبدیلیاں لانا ناگزیر ہونگی۔ زراعت سے وابسطہ افراد کے لئے اچھا بجٹ ہوگا اجناس کی قیمت خرید میں اضافہ کیا جائے گا۔ کپاس انگور مکئی گندم اور خشک میوہ جات کی پیداوار میں اضافہ کے ساتھ ٹکسٹائل کی صنعت میں بہتری آئے گی۔ تعیش اور آرائش میں اضافہ ہوگا جبکہ کپڑا ملبوسات خوشبو سازی اور سفرات میں ریل اور ہوائی سفرات میں بہتری سامنے آئے گی۔ جبکہ اسٹاک مارکیٹ میں سیمنٹ ٹیکسٹائل ادویات آئل لوہا اور جنرل آئٹم کمپنیوں کے حصص میں نمایاں اضافہ ہوگا۔ انٹرٹینمنٹ کی صنعت میڈیا اور فلم سازی کو مراعات کے ساتھ میڈیا پر نئے اور سخت قوانین کا اطلاق اور ذرائع ابلاغ کو منفی اور سنسنی خیز افواہوں اور خبروں سے روکنے کے قوانین سامنے آئیں گے، کھیلوں کو فروغ دینے کے ساتھ خواتین کی فلاح و بہبود اور صحت کے معاملات پر توجہ دی جائے گی جبکہ انٹرنیٹ اور دیگر روابط کو بہتر بنانے کے لئے موبائل کمپنیز اور اطلاعات عامہ میں بہتریاں لائی جائیں گی۔

موسم مرطوب اور درمیانہ رہے گا۔ برفباری زیادہ ہوگی اور اسکے ساتھ بارشیں معمول کے مطابق اور زراعت کی مناسبت سے اچھی موسمی بارشیں ہونگی۔ مون سون کی بارشیں جولائی کے وسط میں شروع ہوجائیں گی جبکہ اس سال سندھ کے شمال مشرقی حصوں میں زیادہ بارشیں ہونے کا امکان ہے اسکے ساتھ طوفان باد و باراں معمولات زندگی متاثر کر سکتے ہیں۔ بلوچستان میں اس سال خاطر خواہ برفباری اور بارشیں خشک

سالی میں معاون ثابت ہونگی۔ جبکہ دریاؤں میں پانی کی صورتحال معمول کے مطابق بہتر رہے گی۔

**بھارت** اندرونی حالات انڈیا میں خراب ہونے کا خدشہ ہے اقلیتوں کی جانب سے ہندوازم کی نفی اور عدم توازن انڈیا میں اقلیتوں کو ایک محاذ پر اکھٹا کر سکتا ہے۔ نویں گھر میں چار ستاروں کا اجتماع عالمی سطح پر انڈیا کے عزائم کا پردہ چاک ہونے اور انڈیا کو اقوام عالم میں جواب دہی کا سامنا ہوگا بھارت روایتی طور پر اپنے قریبی چھوٹے ممالک پر دباؤ جاری رکھنے کی کوشش کرتا رہے گا بنگلہ دیش نیپال بھوٹان برما اور سری لنکا کو اپنے زیر اثر لانے کی کوششوں میں تیزی لائے گا در پردہ بھارت جنوبی ایشیاء میں سپر پاور بننے کے خواب دیکھ رہا ہے جو کہ ناکام ہونگے۔ انڈین کرنسی روبہ زوال ہوگی۔ اندرونی مداخلت کے واقعات عالمی سطح پر بھارت کو بے نقاب کر سکتے ہیں۔ اسلحہ کی خریداری اور میزائل تجربات کی خبریں منظر عام پر رہیں گی جبکہ کشمیر میں سختیاں اور آرمی کی موجودگی بھارت کی جانب سے انسانی حقوق کی خلاف ورزیوں پر اقوام عالم کی جانب سے دباؤ کا سامنا بھارت کو ہوگا۔ قدرتی آفات میں بھارت کی انتہائی جنوبی علاقے بہار اور نیپال کی سرحدی پہاڑوں پر قدرتی آفات یا برفباری کثیر جانی مالی نقصان کا باعث بن سکتی ہے۔ چین کے ساتھ بھارت کے تعلقات مشروط سطح پر قدرے بہتر ہو سکتے ہیں جبکہ بھارت پاکستان کی ترقی میں رکاوٹیں حائل کرتا ہوا سی پیک اور بلوچستان کے ساتھ افغانستان میں پاکستان مخالف تنظیموں اور دہشت گردوں کی معاونت میں بے نقاب ہوگا۔ مہنگائی میں اضافہ ہوگا۔ اپوزیشن کا دباؤ اور خالصہ تحریک متحرک ہونے کی وجہ سے مودی سرکار کو اندرونی معاملات میں دباؤ کا سامنا ہوگا۔ فصلوں کی پیداوار میں خاطر خواہ کمی ہو سکتی ہے جبکہ بھارت کی ایکسپورٹ کو چند پابندیوں کا سامنا ہونے کے امکانات ہو سکتے ہیں۔ منفی پروپیگنڈا اور غلط افواہیں بھارتی میڈیا کے لئے جگ ہنسائی کا باعث بنے گا۔ بھارتی عزائم کی وجہ سے عالمی منڈیوں میں بھارت کو سختیوں کا سامنا ہو سکتا ہے۔ بھارت کی جانب سے پانی کی تقسیم کی خلاف ورزیاں سامنے آئیں گی۔ انسانی حقوق کی عالمی تنظیموں کی جانب سے بھارت کی سیاسی اور دہشت گرد RSS جماعت کو بین الاقوامی سطح پر پابندی کا سامنا ہو سکتا ہے۔ جبکہ داعش اور القاعدہ جیسی تنظیموں کو بھارت کی جانب سے مالی معاونت کے ثبوت سامنے آنے کے امکانات واضح نظر آتے ہیں۔

**ایران** ایران عالمی سطح پر اپنے ہم خیال دوستوں اور پڑوسی ممالک کی حمایت حاصل کرے گا جبکہ عالمی سطح پر روس چین اور پاکستان کے ساتھ دیگر ممالک کی حمایت ایران پر کسی بھی ممکنہ امریکی جارحیت کے امکانات نا ہونے کے برابر ہونگے۔ عرب ممالک خصوصا سعودی عرب کے ساتھ تعلقات میں بہتری کا کوئی امکان نہیں ہے معاشی طور پر ایران کے حالات بہتر ہونگے جبکہ امریکی ممالک کی پابندیوں کو خاطر میں نا لاتے ہوئے کئی ایک ممالک ایران کے ساتھ تجارتی اور سفارتی روابط استوار کریں گے۔ انڈیا کے ساتھ ایران کے روابط میں خلل پیدا ہو سکتا ہے۔ امریکہ ایران مخالف ممالک کی وجہ سے یہاں مقیم ہے جبکہ ایرانی حکومت دیگر پڑوسی ممالک کے ساتھ معاملات میں نمایاں بہتری لائے گی۔ سرحدی معاملات میں ایران پاکستان سرحد کو دونوں ممالک رضامندی سے دہشت گردوں سے پاک کرنے کے معاہدوں پر کام کریں گے۔ معاشی طور پر ایران کی کرنسی مضبوط ہوگی اور ایران کی برآمدات میں خاطر خواہ اضافہ ہوگا۔ تیل کی پیداوار میں ایران نئے ذخائر کی جانب پیش رفت کرے گا جبکہ ایران کی جانب سے دفاعی تجربات جون جولائی میں سامنے آسکتے ہیں۔ ایران کے جوہری پروگرام پر قدغن لگانے کی کوششیں ناکام ہونگی اور اسکے ساتھ ہی عالمی سطح پر ایران پر لگی پابندیوں کو یکسر نظر انداز کرنے کے سلسلے شروع ہو جائیں گے۔ ترکی کے ساتھ ایرانی تعلقات کے نئے دور کا آغاز ہوگا ممکن ہے شام میں ایران اور ترکی مل کر داعش اور دیگر اسلام دشمن گروہوں کی جانب پیش رفت کریں۔ نوروز میں زہرہ مریخ اور زحل کی اچھی پوزیشن کی وجہ سے ایران کے حالات قدرے بہتر رہیں گے تاہم ایران کو قدرتی آفات کا سامنا ہو سکتا ہے۔ ایران کی دیگر سرحدیں جو عراق اور سعودیہ سے ملتی ہیں ان سرحدوں پر ایران کی جانب سے سخت سرحدی قوانین سامنے آئیں گے جب کہ افغان سرحد پر ایرن کی جانب سے بندش لگائے جانے کے امکانات ہو سکتے ہیں۔ ابتدائی اپریل میں ایران کی جانب سے فوجی قوت میں اضافہ یا ہتھیاروں کے تجربات سامنے آسکتے ہیں۔ راہو کا داخلہ تیسرے گھر میں مئی کے بعد سرحدی کاروائیوں میں اضافہ کی صورتحال پیدا کر سکتا ہے۔

**عراق** عراق میں حکومتی رسہ کشی عروج پر رہے گی حکومت مخالف سرگرمیوں میں اضافہ عراق میں خراب حالات کی نشان دہی کرتے ہیں۔ امریکی آشیر باد پر عرب ممالک کی مداخلت سامنے آنے اور مقامات مقدسہ کے راستے بند یا پریشان کن حالات پیدا کرنے کی منفی

کاروائیاں منظر عام پر آئیں گی۔عراقی معیشت کا بیشتر حصہ زائرین اور سیاحت پر منحصر ہے جبکہ امریکی اور مغربی پابندیوں میں عراق خلاف ورزیوں کی جانب جائے گا۔عراقی معیشت میں بہتری آئے گی اسکے ساتھ ہی عراق میں حکومت مخالف گروپوں کے ساتھ حالات کشیدہ ہو سکتے ہیں خصوصا شام کی سرحدی پٹیوں سے موصل تکریت اور بغداد تک دہشت گرد کاروائیوں میں اضافہ معاملات سنگین کرسکتا ہے۔ایران کی معاونت اور دیگر مجاہد گروپس کی معاونت سے عراق داخلی معاملات پر قابو پالے گا دسویں گھر کا مالک اچھی پوزیشن میں اور دوسرے گھر کا مالک زہرہ عراقی معیشت میں استحکام اور حکومت کی مضبوطی کی جانب اشارہ کرتے ہیں راہو کا چوتھے گھر مئی تک اور مئی کے بعد تیسرے گھر میں راہو کا داخلہ عراقی عوام میں انتشار پیدا کرنے کی کوششیں اور اسکے ساتھ ہی جون تا دسمبر عراق سعودیہ سرحدی پٹی پر جھڑپوں میں اضافہ اور انتشار کی سی صورتحال پیدا ہوسکتی ہے۔قدرتی آفات بارشیں برفباری اور زلزلے جنوبی اور شمالی علاقوں میں جانی و مالی نقصانات ہوسکتے ہیں۔حکومتی سطح پر مالی معاملات اور بے روزگاری کے خاتمہ کی کوششیں اور نئے منصوبے جاری کئے جانے کے امکانات ہوسکتے ہیں جبکہ تباہ حال علاقوں میں عراق کی جانب سے تعمیر نو کے کاموں میں تیزی سامنے آئے گی۔ممکن ہے کہ عراقی حکومت میں مغربی اور دیگر عرب ممالک کی جانب سے تبدیلیوں کی کوشش کی جائے اور شیعہ مخالف لوگوں کو سامنے لایا جائے اندرونی حالات کشیدہ کرکے ایسے حالات پیدا کئے جانے کی ناکام کوششیں ہوسکتی ہیں۔ایران شام کی حمایت اور حزب اللہ کی معاونت سے اندرونی معاملات پر قابو پایا جاسکتا ہے۔سیکیورٹی معاملات پر عراقی حکومت کو خصوصی توجہ کی ضرورت ہوگی۔خصوصا زائرین کی آمد کے سلسلوں کو کم کرنے کی کوششیں کی جائیں گی۔

## شام

شام کے حالات میں بہتری کے امکانات ہیں خصوصا لبنان اسرائیل کی سرحدی پٹیوں پر دہشت گردوں کے خلاف کاروائیوں میں تیزی سامنے آسکتی ہے۔ترکی روس ایران کی حمایت اور شامی افواج کے ساتھ مل کر شام میں جاری خانہ جنگی پر کسی حد تک قابو پایا جاسکتا ہے،شام پر جاری پابندیوں میں کمی کا کوئی خاص امکان نہیں تاہم بشار الاسد کی حکومت کو ہٹانے کی کوششیں اور شام میں عرب نواز حکومت لانے کی کوششیں جاری رہیں گی۔اردن کے ساتھ شام کے تعلقات میں خرابیاں سامنے آسکتی ہیں۔ممکن ہے کہ شام کی جانب سے اردن کی سرحدی پٹیوں میں فوجی آپریشن دہشت گرد گروپوں کے خلاف کیا جائے ۔بین الاقوامی سطح پر شام کے خلاف جاری پابندیوں میں امریکہ کو ناکامیوں کا سامنا ہوگا خصوصا روس اور ترکی کی جانب سے بین الاقوامی پابندیوں کو رد کرتے ہوئے شام کی حمایت اور فوجی مدد کی جائے گی۔معاشی طور پر شام کو مشکلات کا سامنا ہے تاہم ستاروں کی نوعیت عارضی طور پر شام کی مالی حالت میں بہتری لائے گی۔تیل کی پیداوار میں اضافہ شام کی معاشی حالات میں بہتری لائیگا جبکہ شام میں حکومت مخالف گروپوں کو مذاکرات پر لانے کی کوششیں کی جائیں گی تاہم حالات وواقعات اندرونی خلفشار میں کمی کی کوئی نوید نا سنائیں گے۔شامی افواج میں تقویت اور اضافہ ہوگا۔حماس سے رکہ حلب اور دیگر علاقوں کو دہشت گردوں سے پاک کرنے کی کاروائیوں میں شام کی جانب سے اضافہ ہوگا جبکہ لبنان اسرائیل کی سرحدی پٹیاں انتشار کا شکار رہیں گی۔خدائے متعال بی بی زینب سلام اللہ کے مزار اقدس اور دیگر مقامات مقدسہ کی حفاظت کرے اور اہل بیت اطہار کے مزارات اور مقامات مقدسہ کی حفات کرے۔آمین

## سعودی عرب

سعودی عرب نوروز کے زائچہ کے حوالہ سے دیکھا جائے تو لبرل ازم کی جانب بڑھے گا۔خواتین سے متعلق سخت قوانین میں نرمی کے ساتھ نئے قوانین متعارف کرائے جانے کے امکانات ہیں۔میڈیا اور نوجوانوں کی سرگرمیوں کے لحاظ سے مثبت کام کئے جائیں گے۔ممکن ہے کہ سعودیہ بین الاقوامی چینلز کی نشریات انٹرنیٹ اور دیگر پابندیوں میں نرمی کرے۔تاہم پڑوسی ممالک کے ساتھ عرب وعجم کا تضاد باقی رہے گا۔سعودی حکمرانوں اور حکومتی شاہی خاندانوں میں اختلافات سامنے آسکتے ہیں۔ممکن ہے کہ شاہی خاندان میں سے کسی خاتون کو مرکزی عہدے پر لائے جانے کے امکانات ہو سکتے ہیں۔دسویں گھر میں چار ستاروں کا اجتماع شاہی خاندان کی جانب سے ہم خیال عرب ممالک کو ملا کر کوئی نیا اتحاد یا فوجی قوت سامنے آسکتی ہے۔سعودی مالی حالات میں بہتری آئیگی تاہم جنگی کیفیات اور پڑوسی ممالک کے ساتھ فوجی معاملات اور امریکی مداخلت سعودیہ کے بجٹ کو غیر متوازن بناسکتی ہے۔یمن بحرین اور ایران کے ساتھ عراق میں سعودی مداخلت بجٹ کو غیر مناسب کرسکتی ہے۔نئے ٹیکسز کا اطلاق تارکین وطن کے لئے مشکلات کا باعث بن سکتی ہے۔یمن کی جانب سے سعودی تنصیبات پر حملے مالی وجانی نقصانات کا باعث بن سکتے ہیں۔سعودی ذرائع ابلاغ اور میڈیا پر پابندیاں عائد کئے جانے کے امکانات ہیں۔

# شادی میں رکاوٹ

مخدوم سید مبارک علی شمسی
(روحانی سکالر)
0321-7850809
0333-7850809

قارئین اس سال آپ لوگوں کے بھرپور اصرار پر طویل ترین محنت اور تحقیق کے بعد امامیہ جنتری کے توسط سے ایک خاص مضمون کیساتھ حاضر خدمت ہوں جس کا عنوان ہے **شادی میں رکاوٹ** جو کہ آج کے پُرفتن اور پُرفریب دور میں تقریباً ہر گھر کا مسئلہ ہے۔ ایک جائزے کے مطابق ملک میں پچاسی فیصد لڑکیاں ایسی ہیں جن کے رشتے آتے ہی نہیں یا اگر اکا دکا آ بھی جائے تو وہ طے نہیں ہو پاتے کیونکہ اس کے پیچھے نکاح، شادی و منگنی کی بندش وغیرہ کا بہت بڑا عمل دخل شامل ہوتا ہے اور اگر بدقسمتی سے کوئی رشتہ طے پا جائے تو کسی نہ کسی عذر بہانے اور الزام تراشی کی بھینٹ چڑھ کر اپنے اختتام کو پہنچتا ہے یعنی ٹوٹ جاتا ہے جس کی وجہ سے ان لڑکیوں کے والدین سخت پریشان اور خصوصاً لڑکیاں مذکورہ خود اذیت میں مبتلا ہیں۔ اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ آخر شادی میں تاخیر کے اسباب کیا ہیں اور شادی میں رکاوٹ اور نکاح میں بندش کی وجوہات کیا ہیں؟ اس کی وجوہات تو بہت سی ہیں مگر یہاں چند ایک اہم اور بنیادی وجوہات قابل ذکر ہیں۔

- سحر، جادو ٹونہ کی وجہ سے
- خاندانی رنجش و تکرار کی وجہ سے
- غربت و افلاس کی وجہ سے
- ساڑھ ستی کی وجہ سے
- سیارگان کی ناقص و کمزور پوزیشن کی وجہ سے۔

مندرجہ بالا وجوہات کی وجہ سے لڑکیوں کے بالوں میں چاندی اتر آتی ہے مگر ان کے ہاتھ پیلے نہیں ہو پاتے جسکی وجہ سے مایوسی ان کا مقدر بن جاتی ہے اور بات خودکشی تک آ پہنچتی ہے جسکی بہت ساری مثالیں ہمارے سامنے موجود ہیں۔ شادی میں بندش کا شکار خواتین خود یا ان کے والدین توڑ کے لیے براہ راست رابطہ کریں۔ عملیات پیش خدمت ہیں۔

**پیغام نکاح دختران** عروج ماہ میں پہلے غسل کریں پھر جمعہ کے روز زہرہ کی ساعت میں سورۃ الاحزاب (پارہ 21،22) کو مشک و زعفران سے ہرن کی جھلی پر لکھ کر ایک لکڑی کا ڈبہ بنوا کر اس میں بند کر کے گھر میں رکھ دیں اور 41 روز تک روزانہ 3 مرتبہ سورۃ الاحزاب صبح کی نماز کے بعد پڑھیں اور جس روز اس کو لکھنا ہے اسی روز سے پڑھنا شروع کریں ان شاء اللہ العزیز بہت جلد نکاح کا پیغام آئے گا۔ یہ میرا آزمودہ عمل ہے پڑھنے سے پہلے اجازت ضرور لیں عمل کے دوران خوشبو سے لباس معطر کریں اور صندل وغیرہ سلگائیں۔

**جلد شادی ہو** اگر کسی لڑکے یا لڑکی کی شادی میں رکاوٹ ہو یا نکاح میں بندش ہو تو اسے چاہیے کہ نوچندی جمعرات کو غسل کرے اور سرخ لباس معطر کر کے پہنے اور نماز فجر ادا کرے بعدہ مندرجہ ذیل آیت مبارکہ کو 121 مرتبہ تلاوت کرے اور اول و آخر 11-11 مرتبہ درود شریف پڑھے اور 2 آیات کے درمیان جہاں لفظ اللہ دو جگہ متصل ہے وہاں (یعنی دو اللہ کے الفاظ کے درمیان) اپنی شادی اور نکاح کی دعا مانگے اور چلہ مکمل کرے تو بفضل خدا بہت جلد شادی ہوگی۔ آزمودہ ہے۔ عمل شروع کرنے سے پہلے سفید رنگ کا کپڑا، چینی، اور باجرے کا صدقہ دیں۔

آیت مبارکہ یہ ہے

وَإِذَا جَآءَتْهُمْ اٰيَةٌ قَالُوْا لَنْ نُّؤْمِنَ حَتّٰى نُؤْتٰى مِثْلَ مَآ اُوْتِيَ رُسُلُ اللّٰهِ ؘ اَللّٰهُ اَعْلَمُ حَيْثُ يَجْعَلُ رِسَالَتَهٗ ؕ

**آمادگی نکاح** اگر لڑکی یا لڑکا شادی کے لیے آمادہ نہ ہو اور عمر بیت رہی ہو، گھر والے پریشان ہوں تو درج ذیل مبارکہ کو کسی میٹھی چیز یعنی مٹھائی وغیرہ پر دم کر کے (لڑکی/لڑکے کو) کھلا دیں تو وہ فوراً شادی کے لیے راضی ہو جائے گا۔ آیت مبارکہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَاَذِّنْ فِي النَّاسِ بِالْحَجِّ يَأْتُوْكَ رِجَالًا وَّعَلٰى كُلِّ ضَامِرٍ يَّأْتِيْنَ مِنْ كُلِّ فَجٍّ عَمِيْقٍ ؕ

(سورۃ حج آیت نمبر 27)

**نکاح و شادی کی بندش کا توڑ** جس لڑکی کا نکاح باندھ دیا گیا ہو اور شادی کی کوئی صورت نظر نہ آ رہی ہو یا پھر رشتے آتے ہوں مگر طے نہ پاتے ہوں تو اسے چاہیے کہ باوضو ہو کر بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ کو 12000 مرتبہ 41 یوم تک اس طرح پڑھے کہ 1000 مرتبہ مکمل کرے تو 2 رکعت نماز حاجت ادا کرے پھر پڑھنا شروع کرے اور 1000 کے بعد پھر نماز بجا لائے اور اسی ترتیب سے 12000 مکمل کرے۔ اور آخری روز نماز حاجت سے فارغ ہو کر بِسْمِ اللّٰهِ شریف کا نقش مشک و زعفران و کستوری سے ہرن کی جھلی پر

# مجرب نقش برائے دفع بندش شادی

مسز سیدہ نگینہ زہرا
انجم زیدی ایرانی
0300-7029176

رب کریم کی بارگاہ میں التماس ہے کہ وہ ذات رحمن ورحیم بانی امامیہ جنتری بیگم وآغا نثار احمد اور آغا افتخار حسین کی اہلیہ مرحومہ کے درجات بلند فرمائے جو حضرات پڑھیں وہ ان مرحومین کے لیے فاتحہ بھی پڑھیں۔ محترم آغا افتخار حسین صاحب ان کے افراد خانہ اور امامیہ جنتری کے دیگر تمام معاونین کو صحت اور شفاء عطا فرمائے ان کی توقعات خیر میں اضافہ فرمائے ان کو اپنی حفظ و امان میں بصدقہ محمدؐ و آلؑ محمدؐ رکھے۔ آمین محترم قارئین امامیہ جنتری تسلیمات! امامیہ جنتری میں میرے شائع شدہ مختلف مضامین کے حوالے سے امامیہ جنتری کی خواتین (مستورات) قارئین جس کثیر تعداد میں اپنے مسائل کے اور بیماری کے روحانی حل کے سلسلہ میں مجھ حقیر سے رابطہ کر کے میری حوصلہ افزائی اور عزت افزائی کرتے رہے ہیں اس سے مجھے خواتین کے لیے خاص کر لکھنے کا حوصلہ ملا تا کہ میں امامیہ جنتری کی خواتین کی خدمت کے اس روحانی سلسلے کو جاری رکھ سکوں۔ لہٰذا درج ذیل نقش برائے وسعت رزق، دفع نظر بد اور دفع بندش شادی پیش خدمت ہے۔ درج ذیل سورہ ھود کی آیت نمبر 118 کو پڑھ کر پانی پر دم کر کے پورے گھر کو پلایا جائے ان شاء اللہ اس آیت قرآنی کی برکت سے ہر قسم کی نظر بد گھر سے دور ہو جائے گی۔ اس نقش کو گھر میں فریم کر کے لگانا ہے، زعفران، عرق گلاب اور کیوڑہ سے لکھ کر تمام گھر والے بازو یا گلے میں پہنیں۔ قارئین ادارہ افتخار بک ڈپو اور میرے حق میں دعائے خیر کریں سورۂ البقرہ آیت نمبر 163 سورۂ الاعراف آیت نمبر 56 سورۂ الحجر آیت نمبر 47۔ یہ آیات نقش کے تینوں طرف لکھی گئی ہیں۔ نوٹ: نقش کے کونے پر نقش کی چال دی گئی ہے نقش میں تحریر نہ کریں۔

(نقش سورۂ الھود آیت نمبر 118) دفق ۵۳۷۳۲۶

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
جبرائیلؑ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۹۳۷ | ۷۸۲۰ | ۱۲۱ | ۵۲۳۶۹۴ | ۳۷۴۴ |
| ۵۲۳۶۹۲ | ۳۷۴۷ | ۱۹۳۵ | ۷۸۱۸ | ۱۲۴ |
| ۷۸۱۶ | ۱۲۲ | ۵۲۳۶۹۵ | ۳۷۴۵ | ۱۹۳۸ |
| ۳۷۴۸ | ۱۹۳۶ | ۷۸۱۹ | ۱۲۰ | ۵۲۳۶۹۳ |
| ۱۲۳ | ۵۲۳۶۹۱ | ۳۷۴۶ | ۱۹۳۹ | ۷۸۱۷ |

وَلَا تُفْسِدُوا فِي الْأَرْضِ بَعْدَ إِصْلَاحِهَا وَادْعُوهُ خَوْفًا وَطَمَعًا
إِنَّ رَحْمَتَ اللَّهِ قَرِيبٌ مِنَ الْمُحْسِنِينَ
میکائیلؑ

وَلَوْ شَاءَ رَبُّكَ لَجَعَلَ النَّاسَ أُمَّةً وَاحِدَةً وَلَا يَزَالُونَ مُخْتَلِفِينَ — سورہ ھود آیت نمبر 118

مسز سیدہ زہرا انجم زیدی ایرانی سرپرست ادارہ فیض حسینی کراچی Naginazahraanjum110@gmail.com, 0336-9272110

**بقیہ حصہ نقش شادی میں رکاوٹ** پر یا آہنی قلم سے چاندی کی تختی پر کندہ کر کے خوشبو لگا کر اپنے پاس رکھے ان شاء اللہ جلد نکاح کا پیغام آئے گا اور بندش وغیرہ کا خاتمہ ہوگا اور وہ یہ نقش ہے۔ جو نقش خود نہ تیار کر سکیں وہ رابطہ کر کے ہم سے نقش تیار شدہ منگوا سکتے ہیں۔ **نوٹ** کاروبار، دکان، گھر میں برکت کا تعویذ لفافہ بھیج کر فی سبیل اللہ حاصل کریں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۶ | ۱۹۹ | ۲۰۲ | ۱۸۹ |
| ۲۰۱ | ۱۹۰ | ۱۹۵ | ۲۰۰ |
| ۱۹۱ | ۲۰۴ | ۱۹۷ | ۱۹۴ |
| ۱۹۸ | ۱۹۳ | ۱۹۲ | ۲۰۳ |

یا اللہ کریم تجھے تیری کبریائی کا واسطہ یا اللہ تجھے تیرے محبوب کا واسطہ یا اللہ تجھے جناب زہرا سلام اللہ علیہا کی عظمت کا واسطہ فلاں بنت فلاں کے نکاح کی بندش کا خاتمہ ہو اور فلاں کی شادی جلد ہو آمین۔

مخدوم سید مبارک علی شاہ شمسی۔ گدی نشین دربار مخدوم سید پیر محمد حسین شمسی سبزواری الجعفری

# مجربات دامانیہ زائچہ قسمت

سائیں عبداللطیف دامانی
نورزہرا علے المرتضے سٹریٹ جھنگی سیداں اسلام آباد
0333-5638457

محترم قارئین کرام: دعا ہے کہ خداوند کریم بصدقہ پنجتن پاک آغا حسین صاحب کو صحت وسلامتی میں رکھے اور بانی امامیہ جنتری آغا نثار احمد صاحب (مرحوم) کی مغفرت فرمائے جن کی کاوشوں کی بدولت لاکھوں مومنین روحانی فیض حاصل کر رہے ہیں۔

علم الاعداد کے ذریعہ زائچہ بنانے کا طریقہ بہت آسان ہے۔ پندرہ کا نقش اس کا بنیادی پہلو ہے۔ یہ نقش ایک سے لے کر ۹ ہندسوں تک ہوتا ہے اور ہر طرف سے اس کی تعداد پندرہ ہوتی ہے۔ ماہرین نے ۹ کے ہندسوں کو تین حصوں پر تقسیم کر دیا ہے ہر طرف سے اس کی تعداد ۱۵ ہوتی ہے۔

یہ تو آپکو معلوم ہوگا کہ نمبر ا شمس کا نمبر ۲ قمر کا نمبر ۳ مشتری کا نمبر ۴ شمس کا نمبر ۵ عطارد کا نمبر ۶ زہرہ کا نمبر ۷ قمر کا نمبر ۸ زحل کا نمبر ۹ مریخ کا عدد ہے۔ اس نظریہ کے مطابق تین حصوں کے ذریعہ نقش کی ترتیب حسب ذیل ہوگی۔ روحانی ۲۔ ذہنی ۳۔ مادی

روحانی اعداد ۹ ۴، ۲ ہیں
ذہنی اعداد ۵۔ ۳۔ ۷ ہیں
مادی اعداد ا۔ ۸۔ ۶ ہیں

یہ تو آپکو معلوم ہوگا کہ نمبر ا شمس کا نمبر ۲ قمر کا نمبر ۳ مشتری کا نمبر ۴ شمس کا نمبر ۵ عطارد کا نمبر ۶ زہرہ کا نمبر ۷ قمر کا نمبر ۸ زحل کا نمبر ۹ مریخ کا عدد ہے۔ اس نظریہ کے مطابق تین حصوں کے ذریعہ نقش کی ترتیب حسب ذیل ہوگی۔

نقش بلحاظ اعداد

| | | |
|---|---|---|
| ۹ | ۴ | ۲ |
| ۵ | ۳ | ۷ |
| ۱ | ۸ | ۶ |

نقش بلحاظ سیارگان

| | | |
|---|---|---|
| مریخ | شمس | قمر |
| عطارد | مشتری | قمر |
| شمس | زحل | زہرہ |

اس روشنی میں زائچہ اس طرح تیار کیا جاتا ہے کہ اس شخص کا زائچہ بنانا مقصود ہو اور اس کی تاریخ پیدائش معلوم کریں اگر وہ ۱۲ بجے دن سے پہلے ہے تو ایک دن پہلے کی تاریخ شمار کریں۔ مثلاً ایک شخص ۱۲ اکتوبر کو ۱۰ بجے قبل از دوپہر پیدا ہوا ہے تو ۱۱ تاریخ زائچہ علم الاعداد میں شمار ہوگی اور اگر ۲ بجے دوپہر پیدا ہوا ہو تو ۱۲ تاریخ شمار ہوگی۔ تاریخ دن پیدائش کے اعداد کو نقش نمبر ۲ کے مطابق درج کر لیا جائے اگر کوئی عدد دو مرتبہ آئے تو اس عدد کو درج کر کے اس پر خاص نشان لگا دیا جائے اگر وہ عدد تین مرتبہ آئے تو دو مخصوص نشان لگا دیں۔ مثلاً ایک شخص ۱۱ اکتوبر ۱۹۴۴ دن کے ۱۲ بجے پیدا ہوا تو عدد تاریخ ماہ سن کے اس طرح حاصل کریں 11+10=44 (صدی کے اعداد نہ لیں)۔ اب ان اعداد کو نقش میں جہاں جہاں یہ ہندسے ہیں وہاں لکھ لیں۔ ان اعداد میں جو ہندسے نہیں ہیں ان کے خانے خالی رہنے دیں۔ مثلاً اس کا زائچہ یہ ہوا صرف دو خانے پر ہیں۔ نمبر ایک پر دو نشان یہ ظاہر کرتے ہیں کہ نمبر ۴ تین مرتبہ آیا ہے اور نمبر ا پر ایک نشان ظاہر کرتا ہے کہ نمبر ۴ دو دفعہ آیا ہے۔ اب اس شخص کے زائچہ میں روحانی درجات پر نمبر ۴ ہے جو شمس کا نشان ظاہر کرتا ہے۔ ذہنی درجات خالی ہے مادی درجات میں نمبر ا ہے۔ جو دو دفعہ آیا ہے۔ یہ بھی شمس کا نشان ہے۔ ان درجوں کے نمبروں کی تفصیل یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| | ۴ | |
| | | |
| | | ۱ |

(۱) شخصیت۔ انانیت۔ حکومت وتسلط۔ اقتدار پسندی۔
(۲) انقلابات۔ عدم استقلال۔ سیاست۔ قسمت میں مدوجزر۔
(۳) ترقی وسعت۔ افزائش ثروت وامارت
(۴) تکمیل خواہشات، عملی نتائج۔ غرور۔ خودداری
(۵) ذہانت۔ علمیت۔ مستعدی۔ تجارت۔ زبان بندی۔ سائنس
(۶) فنون لطیفہ۔ شعر وسخن حسن معاشرت۔ محبت۔ ہمدردی۔ خلق ومروت۔
(۷) روحانی صفت۔ ذاتی امر۔ ہر دلعزیزی بحری سیاحت رفتار زمانہ کا ساتھ دینا۔ ترقی عروج۔

(۸) بربادی۔ امراض۔ موت۔ دیوانگی۔ نقصانات۔ اخلاقی زوال اور ناکامی۔

(۹) آزادی قوت ارادی۔ سرگرمی عمل۔ مستعدی انہماک۔ جوش، آگے بڑھنے کا جذبہ۔ آتش مزاجی۔

اب مندرجہ بالا زائچہ میں مادی طور پر یہ نمبر ۴ کی تکمیل خواہشات اس کی قسمت کا لازمہ ہوگا۔۔ غرور خودداری کا پتلا ہوگا اور نمبر ۱ ایک شخصیت اقتدار پسندی کی ہوگی۔ نمبر ایک شمس کا ہے اور نمبر ۴ بھی شمس کا ہے۔ گویا اس شخص کا ستارہ شمس ہے اگر اس کی تاریخ پیدائش کے نمبروں کو جمع کر دیں تو 2=11+10+44=11 ہوگا۔ اس کیلئے ۲ تاریخ ہمیشہ سعد ہوگی اور جن تاریخوں کا مجموعہ ۲ ہو وہ بھی سعد ہی رہیں گی یہ یاد رہے کہ مکرر ہندسوں کا مطلب یہ ہے کہ شمس روحانی زندگی میں تجلی اور مادی ترقی میں دوگنی مدد کرے گا۔ ایسا شخص دنیوی مال و دولت سے مالا مال ہوگا۔ اور اگر روحانی طور پر شہرت حاصل کرنا چاہے پھر ایسے کام اختیار کرے تو بہت جلد مشہور ہو جائے گا جو شمس کے ماتحت ہیں۔ اگر کسی شخص کو اپنی تاریخ پیدائش کا علم نہیں صرف نام معلوم ہے اس کا پیدائشی نام لیں اس کو علیحدہ علیحدہ حرفوں میں لکھیں ان کے نیچے اس کی مادی قوتیں لکھ دیں اب اس حرف کو زائچہ میں لکھ دیں اگر مکرر یا سہ مکرر آیا ہے تو اسکی تعداد اور ہندسوں میں لکھ دیں مثلاً محمد علی کا زائچہ اعداد یہ ہوگا۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| م | ح | م | د | ع | ل | ی |
| ۴ | ۸ | ۴ | ۴ | ۷ | ۳ | ۱ |
| د | ح | د | د | ز | ج | ا |

اس کا مطلب یہ ہے کہ روحانی اعداد میں نمبر ۴ تین دفعہ اور نمبر ۸ ایک دفعہ آیا ہے۔ ذہنی اعداد میں نمبر ۷ اور نمبر ۳ ایک ایک دفعہ آیا ہے۔ جبکہ مادی اعداد میں نمبر ۱ ایک مرتبہ آیا ہے۔ اس شخص کی شخصیت کا تجربہ یوں کریں گے کہ مادی ذہنی اور روحانی طور پر اس کی قوتوں کا توازن کیا ہے۔ مثلاً د کی قوت ۳ ہے تو کل قوت ۱۲ ہوئیں ح کی قوت ۸ ہے چونکہ نمبر ۴ کی تشریح تکمیل خواہشات پر مبنی ہے اور نمبر ۸ بربادی اور ناکامی ہے تو مادی لحاظ سے تکمیل خواہشات اور ناکامی کی نسبت ۳، ۴ کی ہے اور روحانی لحاظ سے نمبر ۱ شخصیت میں انانیت کا مرتبہ بلند کرتا ہے اور نمبر ۴ ترقی اور وسعت لاتا ہے اس لئے روحانی نظریہ کرے گا۔ ذہنی اعتبار سے اس کے ۷ نمبر ہیں یہ روحانی صفات کا ہوگا۔ اور ہر دلعزیز اور تفریح کا شائق ہوگا۔ اس شخص کا روحانی ستارہ مشتری ہوگا ذہنی قمر اور مادی شمس و زحل ہیں مادی زندگی میں ۱۲ گنا اور زحل ۸ گنا مدد دے گا شمس کامیابی اور زحل ناکامی کا ستارہ جیسا کہ دونوں مادی عناصر کے متعلق بتایا گیا ہے شمس سب سے باقوت ہے اس لئے محمد علی کا ستارہ شمس ہے اور شمسی قوتوں کے ذریعے مادی امور میں کامیابی حاصل کر سکتا ہے شمسی قوتوں کا مطلب نمبر ایک کی قوت ہے۔ مطلب یہ ہے کہ اگر زندگی میں اسے افسرانہ پوسٹ پر کام کرے یا کسی ذمہ دارانہ یا خود مختار عہدہ کا حامل ہونا چاہیے۔ پھر وہ کامیابی حاصل کرے گا۔ ہم نے اس مضمون میں مقدور بھر ان حروف اور اس سے تیار کردہ عمل کو سمجھانے کی کوشش کی ہے پھر بھی اگر کوئی الجھن ہو تو مدد لے سکتے ہیں۔ آخر میں ادارہ کی پوری ٹیم کی صحت و سلامتی اور روحانی ترقی کیلئے دعا کریں اور مجھ گنہگار کو دعاؤں میں یاد رکھیں۔ والسلام دعا گو۔ سائیں عبداللطیف دامانی

## مجرب دعا برائے وسعت رزق و ادائیگی قرض

ریاض حسین شاہ ٹیچر (ر) 0303-9215921
مکان نمبر F-3/5 پیش امام جعفریہ مسجد اسکندر آباد میانوالی

دعا برائے وسعت رزق و ادائیگی قرض کم از کم 40 دن مسلسل صبح کی نماز کے بعد اسے 10 مرتبہ روزانہ پڑھنا ہے۔ اگر ناغے ہو جائیں تو 2 تین ماہ تک جاری رکھیں۔ ایک مومنہ خاتون کو کسی عالم دین نے اس دعا کا ایک لاکھ کی تعداد میں پڑھنے کو کہا تھا۔ وہ مرحومہ (آج سے 20-30 سال قبل زندہ تھیں) فرماتی تھی کہ مجھے اس دعا سے بہت زیادہ فائدہ ملا ہے۔ صبح کی نماز کے بعد 10 مرتبہ اور باقی اوقات میں جتنی تعداد میں پڑھ سکیں عرصہ کی کوئی پابندی نہیں کہ کتنے ماہ میں ایک لاکھ کی تعداد پوری کریں۔ دعا یہ ہے

اَللّٰهُمَّ اَغْنِنِیْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَبِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ

بہتر ہے کہ اول و آخر 5-5 مرتبہ درود شریف پڑھ لیا کریں۔

حفاظت جان کے لیے فرمان معصومؑ ہے کہ جب گھر سے باہر جانے لگیں تو ایک مرتبہ سورۃ القدر مبارکہ پڑھ کر 7 مرتبہ یَااللّٰہُ پڑھ لیا کریں تو گھر واپس آنے تک آپ اللہ تعالیٰ کی حفاظت میں ہونگے۔ ان شاء اللہ۔

# علم نجوم ایک معتبر روحانی علم

ابن مظفر شیرازی (روحانی مشیر)
673/3/D-2 گرین ٹاؤن لاہور
0336-4811952, 0302-2323319

علم نجوم ایک معتبر اور نہایت پاکیزہ علم ہے جو رب کریم کے پیارے نبی حضرت ادریسؑ پر نازل ہوا تھا۔ اسی علم کی طاقت سے حضرت ادریسؑ نے طوفان نوح کی خبر 150 سال قبل دے دی تھی۔ ربّ کائنات نے زمین و آسمان میں جو کچھ بھی پیدا کیا ہے خالی از حکمت نہ ہے معمولی سے معمولی چیز بھی اپنا مقام رکھتی ہے یہاں تک کہ چھوٹی چھوٹی جڑی بوٹیاں مہلک ترین امراض کا علاج ثابت ہوتی ہیں چھوٹی سی شہد کی مکھی منوں شہد پیدا کر کے مخلوق خدا کے کام آ رہی ہے۔ چھوٹا سا پتھر عقیق پہن لیں تو تقویت قلب کا باعث ہوتا ہے اسکا کشتہ بنا کر کھائیں تو قوت باہ شدید تر ہو جاتی ہے الغرض میرے خالق کی بنائی ہوئی کوئی چیز حکمت سے خالی نہ ہے اور ہر چیز کسی نہ کسی حوالہ سے انسانی خدمت پر مامور ہے اس لیے کہ رب کائنات نے اپنے نائب کو اشرف المخلوقات بنا کر حاکمیت عطا کر رکھی ہے۔ علم سیارگان رب تعالیٰ کی طرف سے اپنے بندوں کے لیے بہت بڑا انعام ہے۔ یہ خالصتاً قرآنی علم ہے سورۃ النحل میں ارشاد رب کریم ہے" اس نے تمہارے لیے رات اور دن سورج اور چاند ستاروں کو اپنے حکم سے تمہارے تابع (کام کرنے کو لگا دیئے) بنا دیا ہے اس میں صاحبان عقل و شعور کے لیے بہت سی نشانیاں پوشیدہ ہیں" رب کریم نے واضح ارشاد فرمایا ہے رات، دن سورج چاند اور ستارے انسان کے تابع (کام کرنے کو لگا دیئے) کر دیئے گئے ہیں مگر ان سے فائدہ وہی لوگ اٹھائیں گے جو فہم و ادراک اور عقل و شعور رکھتے ہیں اور تحقیقی صلاحیتوں کے مالک ہیں۔ پھر سورۃ بنی اسرائیل میں ارشاد ہوتا ہے" ہم نے بنائے رات اور دن دو نمونے اور پھر مٹا دیا رات کا نمونہ اور بنا دیا دن کا نمونہ دیکھنے کو تا کہ تم اپنے رب کا فضل تلاش کرو۔ برسوں کی گنتی اور حساب معلوم کرو یہ سب چیزیں ہم نے کھول کر سنا دی ہیں" اس سے بڑی اور وضاحت کیسی ہوگی کہ میرے پروردگار نے صاف صاف بتا دیا ہے کہ دن اور رات کا جو چکر ہے اس سے تم اپنی منزلوں کا تعین کرو۔ دن، مہینوں اور برسوں کا حساب رکھو اور اپنے رب کا فضل تلاش کرو۔ پرانے وقتوں کا انسان اسی گردش لیل و نہار سے اپنے نظام الاوقات کا تعین کرتا تھا۔ جب دبّ اکبر (ستاروں کا جھرمٹ) جسے پنجابی زبان میں (ترکنڑ) کہتے ہیں فلاں جگہ پہنچے گا تو رات کے 3 بج رہے ہوں گے، جب قطب ستارہ فلاں جگہ پہنچے گا تو یہ تہجد کا ٹائم ہوگا، جب (کھتیاں) (چند چھوٹے ستاروں کا جھرمٹ) قطب ستاروں سے اتنے فاصلوں پر ہوں گی تو رات کا فلاں پہر ہوگا اور اس وقت اتنے بج چکے ہوں گے۔ جب ہم بچے تھے اور دور دراز کے گاؤں میں رہتے تھے تو ان دنوں سکول کے بچوں نے لکڑی کی ایک ڈنڈی زمین میں گاڑ کر اسی کے سائے سے اندازہ لگا رکھا تھا کہ اس وقت اتنے بجے ہیں اور اتنی دیر بعد سکول لگ جائے گا۔ سورۃ مبارکہ یونس میں ارشاد باری تعالیٰ ہے "وہی ہے جس نے بنایا سورج کو چمکتا اور چاند کو روشن اور مقرر کیں ان کی منزلیں تا کہ تم برسوں کی گنتی اور حساب پہنچا سکو۔

یہ سب کچھ رب کریم نے یونہی نہیں بنایا مگر تدبیر سے۔ تمہارا رب ظاہر کرتا ہے نشانیاں ان لوگوں کے لیے جو فکر و تدبر رکھتے ہیں"
سورۃ الرحمٰن میں ارشاد ہوتا ہے۔" چاند اور سورج ایک مکمل حساب کے تابع چل رہے ہیں" مندرجہ بالا آیت قرآنی اور فرمودات ربانی سے یہ امر واضح ہو گیا ہے کہ سورج چاند ستاروں کہ یہ چکر یونہی نہیں بلکہ اس میں میرے پروردگار کی حکمتیں پوشیدہ ہیں اور صاحبان عقل و شعور ان حکمتوں سے استفادہ کرتے ہیں اور فضل ربی تلاش کر کے مخلوق خدا کی خدمت کرتے ہیں۔ پرانے وقتوں کے لوگ اپنے شعور کے مطابق نظام الاوقات کا تعین کرتے تھے۔ بچے سکول جانے سے قبل ڈنڈی لگا کر اس کے سایہ سے سکول کھلنے کے وقت کا تعین کرتے تھے۔ جبکہ ماہرین علم نجوم اس متبرک اور پاکیزہ علم سے انسانی زندگیاں سنوارتے ہیں۔ ارشاد ربانی کی روشنی میں اپنے رب کا فضل تلاش کرتے ہیں اور اپنے رب کے فضل سے مخلوق خدا کو گرد و پیش سے باخبر رکھتے ہیں تا کہ حضرت انسان حوادثات زمانہ سے بچ کر اپنے لیے بہتر راستے تلاش کر سکیں۔ جس طرح طبیب نبض دیکھ کر اپنے مریض کا مرض معلوم کرتا ہے یا ڈاکٹر سائیتھسکوپ لگا کر مریض کے دل کی دھڑکنوں کی رفتار سے اس کے مرض کا اندازہ لگا سکتا ہے۔ اسی طرح ایک ماہر علم نجوم سیارگان کی حرکات و سکنات سے نحوست و سعدیت سے آنے والے واقعات کی نشاندہی کرتا ہے۔ اور اپنے معمول کو حقیقت حال سے آگاہ کرتا ہے۔ سیارگان دوران گردش مختلف بروج میں داخل ہو کر مختلف اثرات قائم کرتے ہیں۔

جن کا انسانی زندگی پر بالکل اسی طرح اثر ہوتا ہے جیسے بیماری اور تندرستی، گندگی اور صفائی یا پھر اچھی اور بری خوراک کا۔ علم نجوم تمام روحانی علوم کی بنیاد ہے۔ علم جفر، علم الاعداد، علم رمل، علم فراست کے بنیادی اصول بھی اسی علم پر مبنی ہیں۔ یہ علم اسقدر وسعت رکھتا ہے کہ اسکا احاطہ کرنا ممکن نہ ہے اس علم کا ماہر بھی تمام عمر طالب علم ہی رہتا ہے۔ یہ بات ذہن نشین ہونا بہت ضروری ہے کہ علم نجوم ایک معتبر اور پاکیزہ علم ہے جو پیغمبروں اور آئمہ طاہرین کے توسط سے ہم تک پہنچا ہے اس علم کا غیب سے کوئی تعلق نہیں ہے اور نہ ہی ماہر علم نجوم غیب دان ہوتا ہے۔ علم نجوم کے ماہرین جو پیشین گوئیاں کرتے ہیں وہ سیارگان کی حرکات وسکنات سے اور ان کے مختلف بروج میں داخلے سے پیدا ہونے والی صورت حال سے کرتے ہیں جو بعض اوقات غلط بھی ہوسکتی ہیں۔ حساب دان یا ماہر علم نجوم جتنا زیادہ صاحب فہم وادراک ہوگا اسکی پیشین گوئی اتنی ہی حقیقت کے قریب ہوگی کیونکہ اس علم کے حصول کے لیے عامل کی محنت شاقہ اور پر خلوص لگن کارفرما ہوتی ہے۔ ایک جگہ پر ارشاد باری تعالیٰ ہے" ہم نے چاند اور سورج کی منزلیں مقرر کر رکھی ہیں" شمس وقمر کی جن منازل کا رب کریم نے ذکر فرمایا ہے۔ صاحبان عقل وشعور نے ان منازل کو نام دے رکھے ہیں۔ چاند یا سورج جس منزل پر ہوتے ہیں ان کی گردش انسانی زندگی پر اثر انداز ہوتی ہے۔ مثلاً چاند جب ہر ماہ برج ثور میں داخل ہوتا ہے تو اسے شرف حاصل ہوتا ہے جسے شرف قمر کہا جاتا ہے یہ بہت سعد اور مبارک وقت ہوتا ہے۔ اس میں ماہرین علم نجوم مخلوق خدا کی بھلائی کا کام کرتے ہیں۔ اس دوران انسانوں سے اچھے اچھے کام سرزد ہوتے ہیں، عوام کا موڈ خوشگوار رہتا ہے، اس دوران شادی بیاہ، منگنی وگھریلو تقریبات بہت مبارک ثابت ہوتی ہیں۔ اسی طرح چاند جب دوران گردش برج عقرب میں داخل ہوتا ہے تو یہ نہایت ناموافق اور تباہ کن اوقات ہوتے ہیں۔ عوام کے مزاج میں چڑچڑاپن آجاتا ہے جس سے گھریلو جھگڑے، لڑائی مارکٹائی اور دیگر مسائل پیدا ہوتے ہیں بعض اوقات سر پھٹول بھی ہو جاتی ہے۔ ان اوقات میں حادثات، لڑائیاں اور فسادات ہوتے ہیں اس دوران ہونے والی شادی بیاہ منگنی کا انجام بخیر نہیں ہوتا اس دوران بعض بدخصلت عامل لڑائی جھگڑے کروانے، بیمار کرنے، ہلاک کرنے، زبان بندی کرنے، اور دوسروں پر بیماریاں منتقل کرنے والے عمل کرتے ہیں۔ جدائی کے اعمال بھی انہی اوقات میں ہوتے ہیں اسے قمر در عقرب کہا جاتا ہے۔

الغرض سورج چاند ستاروں کی گردش انسانی زندگی پر اثر انداز ہوتی رہتی ہے اسی طرح صاحبان عقل وشعور نے یہ بھی واضح کیا ہے کہ ایک انسان پیدائشی زائچہ کے مطابق کسی ایک سیارے سے منسلک ہے جسکے اثرات تادم آخر اثر انداز ہوتے رہتے ہیں جب سیارہ دوران گردش مختلف بروج میں داخل ہوکر قیام پذیر ہوتا ہے تو اسکے اثرات بھی مختلف ہوتے ہیں یعنی متعلقہ سیارہ دوران گردش جس خانے میں ہوگا ویسے ہی اثرات اپنے حامل پر مرتب کرے گا۔ اسی طرح جن افراد کا سیارہ زحل ہوتا ہے جسے علمائے نجوم نحس اکبر کہتے ہیں اس سیارہ کے حامل افراد تمام عمر پریشانیوں میں گزار دیتے ہیں۔ اور خدا سے والدین سے یا پھر معاشرہ سے حالات سے شاکی رہتے ہیں۔ انہیں علم ہی نہیں ہوتا کہ ان کے ساتھ کیا اور کیوں ہو رہا ہے۔ ماہرین علم نجوم سیارگان کی نحوستوں سے بچنے کے لیے ہر ستارہ کی لوح یا طلسم اس وقت تیار کرتے ہیں جب وہ ستارہ شرف یافتہ ہوتا ہے طلسم پہن لینے یا لوح رکھ لینے سے انسان سیارگان کی نحوست سے بچ جاتا ہے اور بہت سے انعامات بھی حاصل کرتا ہے جو درحقیقت رب کریم کی طرف سے ہوتے ہیں۔ مثال ملاحظہ فرمائیں۔ ایک فرد کا ستارہ زہرہ ہے جسے حب وتسخیر کا ستارہ کہا جاتا ہے اسکے شرف میں محبت سے متعلقہ امور، تسخیر خواتین معظمہ وتسخیر کشیر کے کام لیے جاتے ہیں۔ زہرہ کی انگوٹھی پہن لینے یا لوح شرف زہرہ پاس رکھ لینے سے ایک تو زہرہ کی نحوستوں سے بچت ہوگئی جبکہ دوسری طرف عورت مسخر ہوگئیں اب اسکی بیوی تابعدار رہے گی۔ دیگر خواتین اسکی بات مانیں گی اگر کوئی خاتون اعلیٰ آفسر ہو اور اس سے کوئی کام ہو وہ مثبت رویہ اپنائے گی اور حامل کا کام کردے گی۔ اسی طرح جب ستارہ مریخ کو شرف حاصل ہوتا ہے تو عاملین جہاں صحت سے متعلقہ بہت کچھ بناتے ہیں وہاں لوح کی ایک انگشتری بھی تیار کی جاتی ہے جوان افراد کے لیے نعمت خداوندی ہے جن کی قوت مردی کسی وجہ سے متاثر ہوچکی ہو اس کا سو فیصد کامیاب علاج لوہے کی یہ انگوٹھی ہے جو بوقت ضرورت سیدھے ہاتھ کی چھوٹی انگلی میں پہن لینے سے جوانی بحال ہوجاتی ہے اسی طرح لوہے کی ایک طلسمی انگوٹھی ایسے افراد کے لیے تیار کی جاتی ہے جو امراض خون میں مبتلا ہوں۔ مثلاً انیمیا، تھیلیسمیا وغیرہ۔ اس انگوٹھی کو چھوٹی انگلی کے ساتھ والی انگلی میں پہن لینے سے امراض خون کا خاتمہ ہوجاتا ہے۔ اور ان انگوٹھیوں پر زیادہ خرچ بھی نہیں آتا۔ جبکہ ڈاکٹر اور طبیب حضرات لاکھوں روپوں سے ان امراض کا علاج کرتے ہیں۔ یہ ہے تفسیر قرآن پاک کی اس مبارک سورۂ کی جس میں رب کریم نے

ارشاد فرمایا ہے۔" ہم نے بنائے رات اور دن دو نمونے، پھر مٹادیا رات کا نمونہ اور بنادیا دن کا نمونہ دیکھنے کو تا کہ تم تلاش کرو اپنے رب کا کرم فضل اور برسوں کی گنتی او حساب معلوم کرو" اس طرح صاحبان عقل و شعور ان سیارگان کی حرکات و سکنات سے اپنے رب کا فضل تلاش کرتے ہوئے اپنے کمال فن سے بنی نوع انسان کو فیض یاب کرتے ہیں۔ صاحبان عقل و شعور نے دن رات کی 24 ساعتوں کو بھی مختلف سیارگان سے منسوب کر رکھا ہے۔ اگر ساعت سعد ہے تو کام ہوگا، ورنہ نہیں۔ جس سیارے کی جیسی ساعت ہوگی ویسا ہی کام ہوگا۔ ایک دفعہ ایک صاحب استاد مکرم کے پاس تشریف لائے اور عرض کی کہ میں نے ایک شخص کو رقم ادھار دی ہوئی ہے رقم لینا ہے میں اسکی طرف جا کر تقاضا کروں یا نہ کروں؟ استاد گرامی نے حساب لگا کر بتایا کہ ابھی نہ جائیں مگر وہ شخص منع کرنے کے باوجود چلا گیا کس طرح بات بڑھی آخر کار سر پھٹوا کر واپس آنا پڑا۔ استاد گرامی فرمایا کہ اگر آپ شام 5 بجے جاتے تو معاملہ خوش اسلوبی سے نپٹ جاتا اور سر پھٹول بھی نہ ہوتی۔ استاد جی نے بتایا جب تم قرض خواہ کے پاس گئے اس وقت زحل کی ناموافق ساعت تھی ایسے میں سوائے جھگڑا فساد کے کیا ہو سکتا تھا جبکہ اسی روز شام 5 بجے مشتری کی سعد ترین ساعت تھی ایک ساعت اچھی تھی دوسرا رقم کا لین دین اور ساعت بھی دولت کے بادشاہ مشتری کی ایسے میں ممکن نہ تھا کہ وہ شخص خوش اسلوبی سے پیش نہ آتا۔ آخر میں قارئین کو ایک خوبصورت حقیقت سے آگاہ کرتا چلوں کہ میں نے ایک جگہ پڑھا تھا کہ" ہر عورت اس وقت ماں بننے کی انتہائی موزوں حالت میں ہوتی ہے جب قمر اسی حالت میں شمس کے ساتھ تعلقات قائم کرے۔ جب وقت پیدائش ان دو سیارگان کے مابین تھے یعنی جب عورت کی پیدائش کے وقت شمس و قمر کا درمیانی فاصلہ 120 درجہ ہو۔ جسے تثلیث شمس و قمر بھی کہا جاتا ہے۔ اس وقت عورت ماں بننے کی انتہائی موزوں حالت میں ہوتی ہے اور یہ وقت خوش قسمتی سے ہر ماہ آتا ہے یہ میرے پروردگار کا فضل نہ ہے تو اور کیا ہے کہ علمائے نجوم نے اولاد سے محروم خواتین و حضرات کو ایک ایسا نقطہ عطا کیا ہے جس پر پہنچ کر اولاد کی دولت سے مالا مال ہو سکتے ہیں۔ یہ عظیم معتبر علم خالصتاً مسلمان قوم کی میراث ہے مگر غیر مسلموں نے بھی اس پر خاصی تحقیق اور محنت کی ہے اور خاطر خواہ کامیابیاں حاصل کی ہیں۔ نظام سیارگان پر غور و غرض کرتے ہوئے آج سے کئی ہزار سال قبل بابلی، آشوری اور مصری لوگوں نے اپنے اپنے مذاہب کی بنیاد رکھی اور نجومیوں کے بل بوتے پر حکومتیں کیں۔ اسی طرح حضرت موسیٰ کے وقت میں بھی فرعون رعمیس ثانی کے درباری نجومیوں کو اس علم پر دسترس حاصل تھی۔ حضرت عیسیٰؑ کے پیروں کاروں میں اکثریت ایسے دانشوروں کی تھی جو ماہر علم نجوم تھے وفات مسیح سے قبل اس علم کی نہ صرف پوچا کی جاتی تھی بلکہ اسے مذہب کی ایک خاص شاخ تصور کیا جاتا تھا۔ شہنشاہ گستاپ کا بھائی جساپ خود بہت بڑا نجومی تھا اس نے اس علم پر بہت ساری کتب تحریر کیں موجودہ صدی میں سر روبوٹ کبلی سر چارچ و ہارئن لینڈ اگلڈ میں و دیگر کئی ایک نامور لوگ پیدا ہوئے جنہوں نے اس علم پر کتابیں مرتب کیں۔ امریکہ میں اس وقت ماہرین علم نجوم کی تعداد 15-20 ہزار کے لگ بھگ ہے میں نے دیکھا امریکی صبح اخبار خریدنے کے بعد پہلی نظر اس صفحہ پر ڈالتے ہیں جس پر لکھا ہوتا ہے" آج کا دن کیسا رہے گا" آخر میں سورہ مبارکہ الفرقان کی آیت نمبر 61 تا 62 پیش کرتا چلوں" بڑا متبرک ہے وہ جس نے آسمان میں برج بنائے اس میں ایک چراغ اور ایک بڑا چمکتا چاند روشن کیا وہی ہے جس نے رات اور دن کو ایک دوسرے کا جانشین بنایا ہر اس شخص کے لیے جو سبق لینا چاہے اور شکر گزار ہونا چاہے۔" علم سیارگان ایک وسیع و عریض علم ہے جس کا احاطہ کرنا مجھ فقیر کے بس میں کہاں۔ یہ علم صرف صاحبان عقل شعور و صاحبان فہم و ادراک کے لیے ہے ہر کس و ناکس کو اس متبرک علم کی حقیقتوں سے کیا سروکار۔۔۔۔؟



## فالج کا مجرب نسخہ

لہسن کا ایک جوا پہلے روز، دوسرے روز ۲، تیسرے روز ۳، چوتھے روز ۴، اسی طرح سے ہر روز ایک عدد بڑھائیں۔ کہ چالیسویں روز ۴۰ ہو جائیں۔ اور اسی ترکیب سے پانی سے نگل لیں اس کے بعد گھٹانا شروع کردیں۔ یعنی اکتالیسویں روز ۳۹ جوئے، پھر ۳۸، پھر ۳۷، یہاں تک کہ ایک جوئے پر آجائیں۔ انشاء اللہ مریض صحت یاب ہو جائے گا۔ (شمع شبستان رضا)

# کینسر یا سرطان کا روحانی علاج

ابن مظفر شیرازی (روحانی مشیر)
673/3/D-2 گرین ٹاؤن لاہور
0336-4811952, 0302-2323319

یہ مضمون 2002 کی امامیہ جنتری میں شائع ہوا تھا۔ قارئین کی فرمائش پر اس کی افادیت کے پیش نظر دوبارہ شائع کیا جا رہا ہے۔ حسب فرمائش سخاوت علی جعفری راولپنڈی 0333-5579006

کسی بھی مرض کے شافی اور یقینی علاج کے لیے حکیم و طبیب و روحانی معالج کے لیے ضروری ہے کہ وہ مرض کی کامل تشخیص کرے۔ اگر تشخیص سو فیصد درست ہوگی تو علاج و شفا بھی سو فیصد ملے گی۔ اس مضمون سے استفادہ حاصل کرنے سے قبل یہ امر ذہن نشین کرلیں کہ کینسر بذات خود کوئی مرض نہ ہے اور نہ ہی اس کی کوئی حقیقت ہے کسی بھی مرض کے بگاڑ، کہنہ پن، ضدی اور ہٹیلا ہونا اس مرض کے کینسر میں بگڑنے کا موجب بنتا ہے۔ یعنی جو مرض ضدی اور ہٹیلا ہو جاتا ہے پرانا ہو کر بگڑ جاتا ہے وہ کینسر بن جاتا ہے۔ اکثر اوقات جسم میں گلٹیاں بن جاتی ہیں بعض اوقات پھوڑا بن جاتا ہے جو تربوز کے برابر بھی ہو جاتا ہے۔ سرجن کہتا ہے اسے کاٹ کر پھینک دو کیونکہ سرجری کے سوا اسکا کوئی چارہ کار نہیں ہے لیکن بیسیوں شواہد سے پتا چلا ہے کہ کاٹنے کے باوجود جراثیم ختم نہیں ہوتے بلکہ آگے سے آگے سفر جاری رکھتے ہیں جس سے موت بھی واقع ہو جاتی ہے۔ کسی بھی مرض کے علاج کے لیے اپنے تخلیق کار سے رجوع کرنا بنیادی شرط ہے کیونکہ شفاء صرف اللہ کے پاس ہے۔ میرے تخلیق کار کا فرمان عالی شان کچھ اس طرح ہے "جب کوئی بیمار ہوتا ہے تو میں ہی اسے شفا دیتا ہوں" الغرض شفا کا اصل سرچشمہ ذات رب کریم ہے موت و حیات و شفا وہی دیتا ہے جس کے قبضہ قدرت میں ہماری جانیں ہیں۔ اگر طبیب روحانی کامل ہو علوم روحانیہ پر مکمل دسترس رکھتا ہو، باکردار اور راتوں کو جاگنے والا ہو، حب اہل بیتؑ سے سرشار رہتا ہو ، رزق حلال کھانے والا سچ گو ہو تو ہر مرض کا کامل اور مکمل علاج کر سکتا ہے۔ اس کے سامنے کوئی مرض مرض نہیں رہتا کیونکہ اس کے پاس چشمہ فیض روحانی سے شفا حاصل کرنے کے راستے موجود ہوتے ہیں۔ اب میں اصل مقصد کی طرف آتا ہوں۔

کینسر کے علاج کے لیے ایک تازہ صاف ستھرا گول بینگن حاصل کریں جسے کیڑا وغیرہ نہ لگا ہو یعنی یہ اندر اور باہر سے درست ہونا لازمی امر ہے۔ بینگن درمیانہ سا ہو بعد ازیں دیسی کیکر کے 30 کانٹے حاصل کریں یاد رہے کہ بینگن کی ڈنڈی ساتھ ہونا ضروری ہے۔ اب ایک کانٹا لیں اس پر 7 مرتبہ سورۃ الناس پڑھ کر دم کریں اس کانٹے کو ڈنڈی کے پاس کر کے بینگن کے اندر چبھو دیں۔ اس طرح یکے بعد دیگر 30 کے تیس کانٹے ایک قطار میں بینگن کے اندر چبھو دیں۔ اور اس بینگن کو مریض کے سونے کی چارپائی کے اوپر لٹکا دیں۔ مریض اکثر و بیشتر وقت اس بینگن کے سائے میں گزارے۔ دس یوم گزرنے کے بعد بینگن کو قبرستان میں دفن کر دیں۔ البتہ دفن کرنے سے پہلے ایک نیا بینگن تیار کرلیں تاکہ پرانے بینگن کو اتار کے نیا بینگن فوراً لٹکا دیا جائے اس طرح 40 یوم یہ عمل کرنا ہے۔ یعنی چار بینگن قبرستان میں دفنانے ہیں بعد ازیں ایک بوتل میں صاف پانی ڈالیں اس پر 70 مرتبہ سورۃ حمد مع اول و آخر 21 مرتبہ درود بر محمدؐ و آل محمدؐ پڑھ کر دم کریں اور روزانہ نہار منہ کلی کرنے کے بعد تین چار گھونٹ پانی مریض کو پلا دیں۔ اگر یہ پانی چشمہ کا ہو یا بارش کا ہو تو زیادہ نتیجہ ملنے کے امکانات ہوں گے۔




اگر اسکے ساتھ "دھماسہ بوٹی" کا عرق بھی پینا شروع کر دیں تو سونے پر سہاگہ کا کام دے گی۔ "دھماسہ بوٹی" ایک عام سی خودرو جڑی بوٹی ہے جو ساون بھادوں میں پیدا ہو جاتی ہے۔ پنساری حضرات کے پاس وافر مقدار میں موجود ہوتی ہے۔ میں اسے "قدرتی اینٹی بائیوٹک" کہا کرتا ہوں آدھا پاؤ بوٹی لیں اسے خشک کرلیں اور ایک برتن میں ڈال کر اچھی طرح پکائیں جب ایک پیالی پانی رہ جائے تو پی لیں یہ دن میں تین دفعہ پینا ہے۔ صدقہ پنجتنؑ پاک رب کریم مکمل شفا بخشیں گے۔ بالخصوص چھاتی کے کینسر میں مبتلا خواتین کے لیے یہ علاج تحفہ خداوندی ہے۔ چھاتی سے گلٹیاں پھوڑا وغیرہ بالکل ختم ہو جاتا ہے آپریشن کی ضرورت نہیں رہتی جب کہ عورت کی قدرتی خوبصورتی بھی برقرار رہتی ہے۔ اگر کوئی بہن بھائی خدانخواستہ اس مرض میں مبتلا ہے تو اپنا علاج خود کرے۔ وضاحت کے لیے جوابی لفافہ ارسال کرنا ضروری ہے۔ دعاگو ابن مظفر شیرازی

# جفر از اسمائے نورانیہ

تحریر و تحقیق
ایم غلام عباس اعوان
0300-6011925

محترم قارئین امامیہ جنتری السلام علیکم! اس سال بلا تمہید ایک لاجواب جفری قاعدہ پیش خدمت ہے۔ اس قاعدہ کی کلید اسمائے نورانیہ سمیع۔ بصیر و خبیر ہیں۔
۱۔ اپنا سوال بسط حرفی کر کے لکھیں ۲۔ ہر حرف کے نیچے اس کے اعداد مفردہ لکھیں ۳۔ ان اعداد کے مطابق سوال میں گنتی کر کے حروف اٹھالیں۔
کثرت حروف خود ناطق ہوگی۔ بقیہ کو نظیرہ ہم رتبہ سے ناطق کر لیں بہتر تفہیم کے لیے پانچ مثالیں پیش ہیں۔

**مثال نمبر 1** یا علیم: پاکستان کے لیے کس ملک سے دوستی رکھنا بہتر ہے؟

بسط حرفی ب اک س ا ن ک ی ل ی ی ک س م ل ک
س ی دو س ت ی رک ھ ن ا پ ھ ت ر ھ ی

اسمائے نورانیہ بسط حرفی س م ی ع ب ص ی ر خ ب ی ر

اعداد مفردہ ۶ ۳ ۱ ۷ ۲ ۹ ۱ ۲ ۶ ۲ ۱ ۲

حروف مستحصلہ ا ل ی س د ا ب ت ک ت ا ک

ناطق ا ل ی و د س ع ت ب ت ا ک

لا سعودی (عرب) تاب تک

**مثال نمبر 2** یا علیم: کیا پاکستان کی معیشت مستقبل میں مضبوط ہو سکے گی؟

بسط حرفی ک ی ا پ اک س ت ان ک ی م ع ی ش ت
م س ت ق ب ل م ی ن م ض ب و ط ھ و س ک ی ک ی؟

اسمائے نورانیہ بسط حرفی س م ی ع ب ص ی ر خ ب ی ر

اعداد مفردہ ۶ ۳ ۱ ۷ ۲ ۹ ۱ ۲ ۶ ۲ ۱ ۲

حروف مستحصلہ گ ن ک م ت پ و ھ ی ا ا

گن کم بہتری آئے۔ واللہ اعلم

**مثال نمبر 3** یا علیم: حکومت پاکستان معیشت کی بہتری کے لیے کیا حکمت عملی اختیار کرے؟۔

بسط حرفی ح ک و م ت پ اک س ت ان م ع ی ش ت ک ی
پ ھ ت ر ی ک ی ل ی ی ک ی آ ح ک م ت ع م ل ی
اخ ت ی ار ک ر ی؟

اسمائے نورانیہ بسط حرفی س م ی ع ب ص ی ر خ ب ی ر

اعداد مفردہ ۶ ۳ ۱ ۷ ۲ ۹ ۱ ۲ ۶ ۲ ۱ ۲

حروف مستحصلہ ب ت اک ب ی ک ا م ی ا ت

ناطق ب ت ا ب ی ر آ ک م ی س د

بتا برآمدی سے واللہ اعلم الغیب

**مثال نمبر 4** یا علیم: سال دو ہزار بیس عیسوی میں پاکستان کے اندر کونسا اہم واقعہ پیش آئے گا؟۔

بسط حرفی س ال دو ھ زار ب ی س ع ی س و ی م ی ن
ب اک س ت ان ک ی ان در ک و ن س آ اھ م واق ع ھ آ ی ش

اسمائے نورانیہ س م ی ع ب ص ی ر خ ب ی ر

اعداد مفردہ ۶ ۳ ۱ ۷ ۲ ۹ ۱ ۲ ۶ ۲ ۱ ۲

حروف مستحصلہ ھ ب ی م ن ی ا د ا ھ م ا

ناطق ھ ب ی ک ن ا ق د س ق م ا م

بھیانک قدس مقام واللہ اعلم

**مثال نمبر 5** یا علیم: کیا دس جون دو ہزار انیس کے بعد نون لیگ پاکستان میں اقتدار حاصل کرے گی؟

بسط حرفی ک ی ا دس ج ون دو ھ زار ان ی س ک ی ب ع د
ن ون ل ی ک ب اک س ت ان م ی ن اق دار ح اص ل
ک ر ی ک ی؟

اسمائے نورانیہ س م ی ع ب ص ی ر خ ب ی ر

اعداد مفردہ ۶ ۳ ۱ ۷ ۲ ۹ ۱ ۲ ۶ ۲ ۱ ۲

حروف مستحصلہ ج ھ ز ک ب ب ا س ن ق ت ا

ناطق ج ھ ز ک ب ب ا و ن ق ت س

جز کہہ باب قوت سن واللہ عالم

**نوٹ** ذاتی نوعیت کا سوال بذریعہ جفر ہم سے حل کرائیں گے تو 100 روپے فی سوال فیس ادا کرنا ہوگی۔

**پتہ برائے خط و کتابت** دفتر ہفت روزہ ایکشن عبداللہ
خالد پلازہ غلہ منڈی جوہرآباد ضلع خوشاب
دفتری اوقات صبح 10 بجے سے 3 بجے سہ پہر تک
0333-6801653,0300-6011925

# جفر از اسمائے نورانیہ

تحریر و تحقیق
ایم غلام عباس اعوان
0300-6011925

محترم قارئین امامیہ جنتری السلام علیکم! اس سال بلا تمہید ایک لاجواب جفری قاعدہ پیش خدمت ہے۔ اس قاعدہ کی کلید اسمائے نورانیہ سمیع۔ بصیر و خبیر ہیں۔
1۔ اپنا سوال بسط حرفی کر کے لکھیں 2۔ ہر حرف کے نیچے اس کے اعداد مفردہ لکھیں 3۔ ان اعداد کے مطابق سوال میں گنتی کر کے حروف اٹھالیں۔
کثرت حروف خود ناطق ہوگی۔ بقیہ کو نظیرہ ہم رتبہ سے ناطق کر لیں بہتر تفہیم کے لیے پانچ مثالیں پیش ہیں۔

**مثال نمبر 1** یا علیم: پاکستان کے لیے کس ملک سے دوستی رکھنا بہتر ہے؟

بسط حرفی ب ا ک س ا ن ک ی ل ی ی ک س م ل ک
س ی د و س ت ی ر ک ھ ن ا ب ھ ت ر ھ ی

اسمائے نورانیہ بسط حرفی س م ی ع ب ص ی ر خ ب ی ر

اعداد مفردہ ۶ ۴ ۱ ۴ ۷ ۲ ۹ ۱ ۲ ۲ ۱ ۲

حروف مستحصلہ ا ل ی س د ا ب ت ک ت ا ک

ناطق ا ل ی و د س ع ت ب ت ا ک

لا سعودی (عرب) تاب تک

**مثال نمبر 2** یا علیم: کیا پاکستان کی معیشت مستقبل میں مضبوط ہو سکے گی؟

بسط حرفی ک ی ا پ ا ک س ت ا ن ک ی م ع ی ش ت
م س ت ق ب ل م ی ن م ض ب و ط ھ و س ک ی ک ی؟

اسمائے نورانیہ بسط حرفی س م ی ع ب ص ی ر خ ب ی ر

اعداد مفردہ ۶ ۴ ۱ ۴ ۷ ۲ ۹ ۱ ۲ ۲ ۱ ۲

حروف مستحصلہ گ ن ک م ت پ و ھ ی ی ا ا

گن کم بہتری آئے۔ واللہ اعلم

**مثال نمبر 3** یا علیم: حکومت پاکستان معیشت کی بہتری کے لیے کیا حکمت عملی اختیار کرے؟

بسط حرفی ح ک و م ت پ ا ک س ت ا ن م ع ی ش ت ک ی
پ ھ ت ر ی ک ی ل ی ی ک ی ا ح ک م ت ع م ل ی
ا خ ت ی ا ر ک ر ی؟

اسمائے نورانیہ بسط حرفی س م ی ع ب ص ی ر خ ب ی ر

اعداد مفردہ ۶ ۴ ۱ ۴ ۷ ۲ ۹ ۱ ۲ ۲ ۱ ۲

حروف مستحصلہ ب ت ا ک ب ی ک ا م ی ا ت

ناطق ب ت ا ب ی ر آ ک م ی س د

بتا برآمدی سے واللہ اعلم الغیب

**مثال نمبر 4** یا علیم: سال دو ہزار بیس عیسوی میں پاکستان کے اندر کونسا اہم واقعہ پیش آئے گا؟

بسط حرفی س ا ل د و ھ ز ا ر ب ی س ع ی س و ی م ی ن
ب ا ک س ت ا ن ک ی ا ن د ر ک و ن س ا ا ھ م و ا ق ع ھ آ ی ش

اسمائے نورانیہ س م ی ع ب ص ی ر خ ب ی ر

اعداد مفردہ ۶ ۴ ۱ ۴ ۷ ۲ ۹ ۱ ۲ ۲ ۱ ۲

حروف مستحصلہ ھ ب ی م ن ی ا د ا ھ م ا

ناطق ھ ب ی ک ن ا ق د س ق م ا م

بھیانک قدس مقام واللہ اعلم

**مثال نمبر 5** یا علیم: کیا دس جون دو ہزار انیس کے بعد نون لیگ پاکستان میں اقتدار حاصل کرے گی؟

بسط حرفی ک ی ا د س ج و ن د و ھ ز ا ر ا ن ی س ک ی ب ع د
ن و ن ل ی ک ب ا ک س ت ا ن م ی ن ا ق ت د ا ر ح ا ص ل
ک ر ی ک ی؟

اسمائے نورانیہ س م ی ع ب ص ی ر خ ب ی ر

اعداد مفردہ ۶ ۴ ۱ ۴ ۷ ۲ ۹ ۱ ۲ ۲ ۱ ۲

حروف مستحصلہ ج ھ ز ک ب ب ا س ن ق ت ا

ناطق ج ھ ز ک ب ب ا د ن ق ت س

جز کہہ باب قوت سن واللہ عالم

**نوٹ** ذاتی نوعیت کا سوال بذریعہ جفر ہم سے حل کرائیں گے تو 100 روپے فی سوال فیس ادا کرنا ہوگی۔

**پتہ برائے خط و کتابت** دفتر ہفت روزہ ایکشن عبداللہ
خالد پلازہ غلہ منڈی جوہر آباد ضلع خوشاب
دفتری اوقات صبح 10 بجے سے 3 بجے سہ پہر تک
0333-6801653,0300-6011925

# آیات قرآنی سے پریشانیوں کا حل مجرب تسخیر اعظم

امیر حیدر
0301-6762979
0343-8275232
0333-6821579

لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِیْۤ اَحْسَنِ تَقْوِیْمٍ (القرآن)

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ ہم نے انسان کو بہترین تقویم (انداز) میں پیدا فرمایا۔ مگر کوتاہیوں کی وجہ سے ہر انسان کو مسائل اور مشکلات کا سامنا ہوتا رہتا ہے۔ جس کا حل قرآن مقدس میں ہے کہ لِکُلِّ دَاءٍ دَوَاءٌ ہر دکھ درد کا مداوا قرآن مقدس میں ہے (القرآن) اور اس کائنات میں بہترین وسیلہ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور انکی آلؑ پاک ہے۔

استاد محترم نانا ابو آغا حسنین احمد صاحب بہاولپور سے 16 سال تک ناچیز کو علم الاعداد، نجوم، جفر، استخارہ، شرف سیارگان کی تربیت حاصل کرنے کی سعادت نصیب ہوئی۔ میں اپنے استاد محترم آغا حسنین احمد قبلہ کی اجازت سے ایسا عمل قارئین کی نظر کرنے کی سعادت کا متمنی ہوں جو تیر بہدف ہے۔

① اَللّٰهُ الَّذِیْ سَخَّرَ لَكُمُ الْبَحْرَ لِتَجْرِیَ الْفُلْكُ فِیْهِ بِاَمْرِهٖ
(القرآن پارہ 25 سورۃ الجاثیہ آیت 11)

② وَلِتَبْتَغُوْا مِنْ فَضْلِهٖ وَلَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ
(القرآن پارہ 25 سورۃ الجاثیہ آیت 11)

③ وَسَخَّرَ لَكُمْ مَّا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ جَمِیْعًا مِّنْهُ
(القرآن پارہ 25 سورۃ الجاثیہ آیت 12)

④ اِنَّ فِیْ ذٰلِكَ لَاٰیٰتٍ لِّقَوْمٍ یَّتَفَكَّرُوْنَ
(القرآن پارہ 25 سورۃ الجاثیہ آیت 12)

**فوائد:** صحت، رزق، سلامتی، تسخیر خلق، الحب، مناسب رشتہ، شادی، غنا، فتحیابی، سفر، تعلیم، بخت کشائی، ہر قسم کی بندش ختم، عہدہ میں ترقی، تسخیر افسران اندر 40 یوم ان شاء اللہ۔

۷۸۶ اَللّٰهُ الَّذِیْ سَخَّرَ لَكُمُ الْبَحْرَ لِتَجْرِیَ الْفُلْكُ فِیْهِ بِاَمْرِهٖ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٢٩٩٥ ٨ | ٢٩٩٩ ١١ | ٣٠٠٢ ١٤ | ٢٩٨٨ ١ |
| ٣٠٠١ ١٣ | ٢٩٨٩ ٢ | ٢٩٩٤ ٧ | ٣٠٠٠ ١٢ |
| ٢٩٩٠ ٣ | ٣٠٠٤ ١٦ | ٢٩٩٧ ٩ | ٢٩٩٣ ٦ |
| ٢٩٩٨ ١٠ | ٢٩٩٢ ٥ | ٢٩٩١ ٤ | ٣٠٠٣ ١٥ |

وَسَخَّرَ لَكُمْ مَّا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ جَمِیْعًا مِّنْهُ

وَلِتَبْتَغُوْا مِنْ فَضْلِهٖ وَلَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ — اِنَّ فِیْ ذٰلِكَ لَاٰیٰتٍ لِّقَوْمٍ یَّتَفَكَّرُوْنَ

**ترکیب تیاری**

| | |
|---|---|
| اعداد نمبر 1 | 3145 |
| اعداد نمبر 2 | 3593 |
| اعداد نمبر 3 | 2971 |
| اعداد نمبر 4 | 2275 |

کل مجموعہ اعداد 11984 تفریق 30=11954 تقسیم 4=2988

باقی 2 اضافہ خانہ نمبر 9 خصوصاً شرف قمر یا نیک ساعت میں محلول مشک و عنبر و زعفران سے یہ نقش لوح مربع آتشی چال یا دھات تانبا سرخ خالص پر کندہ کروا کر پرس میں رکھیں پرس کا رنگ باہر سے سیاہ نہ ہو۔ بے پناہ تسخیر ہو کر ہر جائز مقصد 40 یوم میں حاصل ہوگا ان شاء اللہ۔ کوئی جز سمجھ نہ آئے تو خط یا فون سے رابطہ کر کے معلومات فری حاصل کریں۔ امیر حیدر عقب امام بارگاہ جاگیر علی اکبرؑ جاوید کالونی عقب جنرل بس اسٹینڈ بہاولپور (پنجاب)

**اوقات رابطہ روزانہ صبح 9 تا شام 9** 0301-6762979, 0343-8275232,0333-6821579

## عمل برائے قضائے حاجات

کشکول علامہ بہاؤالدین عاملی میں ہے کہ ہزار مرتبہ ہر روز (ہر دن کی نسبت سے ہر کلمہ کو) ایک ہفتہ تک حسب ذیل ترتیب سے پڑھا جائے تو حضرت حجتؑ خود اس کی امداد فرماتے ہیں۔ ایک ہی نشست اور ایک ہی مقام پر اور ایک ہی وقت پر اس عمل کو بجالائے۔ اس عمل کے اول و آخر میں زیادہ درود پڑھیں۔

**ہفتہ:** لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ **اتوار:** یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ

**سوموار:** اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ

**منگل:** لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ

**بدھ:** اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ رَبِّیْ وَاَتُوْبُ اِلَیْهِ

**جمعرات:** سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَاۤ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ

**جمعہ:** یَا اَللّٰهُ مَحْمُوْدٌ فِیْ كُلِّ فِعَالِهٖ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ اِنَّ اللّٰہَ وَعَدَ الصّٰبِرِیْنَ الْمَخْرَجَ مِمَّا یَکْرَہُوْنَ وَالرِّزْقَ مِنْ حَیْثُ لَا یَحْتَسِبُوْنَ جَعَلَنَا اللّٰہُ وَاِیَّاکُمْ مِنَ الَّذِیْنَ لَا خَوْفٌ عَلَیْهِمْ وَلَا هُمْ یَحْزَنُوْنَ

# خوشحال کاروبار اعداد کے آئینے میں

محمد اکمل خان ماہرِ علوم مخفی
0301-4578467
0333-4578467

قارئین السلام علیکم! شادی اور محبت کے لیے دو اشخاص کے درمیان ذہنی و رُوحانی ہم آہنگی کاروبار اور بزنس پارٹنر شپ کی نسبت قدرے الگ ہوتی ہے۔ یہاں پر ایک کامیاب بزنس (مالی معاملات) کے لیے موزوں بزنس پارٹنر یا کارکن کے انتخاب کا طریقہ لکھا جا رہا ہے۔ اگرچہ اختصار سے کام لیا گیا ہے اس کے باوجود یہ طریقہ ان شاء اللہ آپ کے بزنس کے لیے نہایت مُفید اور معاون ہوگا کیونکہ اس کے ذریعے آپ اپنے بزنس پارٹنر یا ورکر کی نفسیات، فطری خامیوں اور خُوبیوں کو جانچنے کے قابل ہو جائیں گے۔ اس کے لیے دونوں پارٹنرز کی درست تاریخ پیدائش سال، مہینہ اور دن کے اعداد کو باہم جمع کریں اور اُس کا مجموعہ درج ذیل تفصیل سے چیک کریں۔ تاریخ پیدائش درست معلوم نہ ہو تو دونوں اشخاص کے مکمل نام کے مُفرد اعداد نکال کر اس تحریر سے استفادہ کیجیے۔ کسی شخص کا مکمل عددی زائچہ مزید واضح معلومات فراہم کر سکتا ہے۔ 2017ء کی امامیہ جنتری میں راقم کا شائع شدہ کالم "تعلقات حُروف اعداد کے آئینے میں" کا مطالعہ موجودہ تحریر کے ساتھ نہایت مُفید ہے۔ مفصّل معلومات کے لیے فون کال پر رابطہ کر سکتے ہیں۔ ہمارے فیس بک اور یوٹیوب پیج madinaturruhaniat اور palmistry online سے مُنسلک ہو کر بیش قیمت معلومات کا خزانہ حاصل کر سکتے ہیں۔ کاروباری ترقی، پارٹنر کے ساتھ مضبوط اور بہترین تعلق اور کارکنوں کے درمیان اتفاق و اتحاد کے لیے ادارہ ہذا سے رُوحانی مدد لی جا سکتی ہے۔

یہاں پر تاریخ پیدائش اور نام کے مفرد اعداد سے مثال پیش کرتے ہیں۔ مثال کے طور پر محترم موسیٰ رضا آفندی صاحب کی تاریخ پیدائش 22-06-1951 ہے
اور محترم شاہ عمران علوی صاحب کی تاریخ پیدائش 15-03-19973 ہے۔ دونوں مِل کر ٹور ازم کا کاروبار کرنا چاہتے ہیں۔ دونوں اشخاص کے درمیان کاروباری صلاحیتیں اور ہم آہنگی اس طرح معلوم کریں گے۔ اعداد نکالنے کا طریقہ جنتری میں دیکھیے۔

موسیٰ رضا: 1=1+0=10=1+1+1+7=1117 اعداد

اعداد تاریخ پیدائش

22+06+1951=1979=1+9+7+9=26=2+6=8

موسیٰ رضا نام کا مُفرد عدد 1 اور تاریخ پیدائش کا مُفرد عدد 8 حاصل ہُوا۔

شاہ عمران: 667=6+6+7=19=1+9=10=1+0=1

اعداد تاریخ پیدائش

15+3+19173=1991=1+9+9+1=20=2+0=2

شاہ عمران نام کا مُفرد عدد 1 اور تاریخ پیدائش کا مُفرد عدد 2 حاصل ہُوا۔
دونوں کے نام کا مُفرد عدد ایک (1) ہے۔ دونوں لیڈر، محنتی، پُرعزم، اور حالات پر چھا جانے والے ہیں اور اپنے ہدف تک ہر صُورت پہنچنے کی صلاحیت سے مالا مال۔ پارٹنر شپ کی صُورت میں ان کو ایک دُوسرے سے سختی سے تعاوُن کرنا ہوگا اور معاہدے کی تحریر کے مطابق چلنا ہوگا اور اختلاف سے پرہیز کرنا ہوگا ورنہ ان کی کاروباری شراکت باہمی جھگڑوں کی نظر ہو سکتی ہے۔ اگر یہ تعلق کمپنی اور ورکر کے درمیان ہو تو خُوب ہے کیوں کہ ورکر کی صلاحیتوں کے مطابق ترقی کا وسیع امکان ہے۔

ایک سے نو تک بھی اعداد کا ایک دوسرے سے کاروباری تعلق اس طرح ہے

1+1: دونوں لیڈر، محنتی، پُرعزم، اور حالات پر چھا جانے والے اور اپنے ہدف تک ہر صُورت پہنچنے کی صلاحیت سے مالا مال۔ پارٹنر شپ کی صُورت میں ان کو ایک دُوسرے سے سختی سے تعاوُن کرنا ہوگا اور اختلاف سے پرہیز کرنا ہوگا ورنہ ان کی کاروباری شراکت باہمی جھگڑوں کی نظر ہو سکتی ہے۔ یہ تعلق کمپنی اور ورکر کے درمیان ہو تو خُوب ہے۔

تاریخ پیدائش کے لحاظ سے عدد 8 اور عدد 2 کا تعلق کچھ اس طرح ہے:
عدد 8 منتظم، پُرعزم، خودسر اور محنتی ہے جب کہ عدد 2 اچھا ماتحت ہے اور حکم ماننے اور کام کے متعلق تفصیلات وغیرہ جمع کرنے کی صلاحیت سے مالا مال ہے۔ عدد 8 عدد 2 کی صلاحیتوں کا بہترین طریقے سے استعمال کر سکتا ہے۔ لیکن عدد 2 زیادہ سختی برداشت نہیں کرتا اس لیے عدد 8 کو چاہیے کہ اس پر زیادہ دباؤ نہ ڈالے ورنہ نقصان کا احتمال ہے۔ مجموعی طور پر دونوں اعداد سانجھے کاروبار میں یا ایک دوسرے کی کمپنی کے لیے بہترین ہیں۔

1+2: عدد ایک لیڈر ہے اور اچھا منصوبہ ساز ہے جبکہ دو ایک اچھا ماتحت ہے اس صُورت میں دونوں کی پارٹنر شپ سے کاروبار خوب ترقی کرے گا۔ کمپنی کی صُورت میں عدد ایک اور دو کے درمیان تعلق بہترین نتائج کا حامل ہوگا۔

3+1: ایک کی لیڈرانہ صفات عدد تین کے تخیل، ذہانت اور کچھ کرنے کی خواہش کے ساتھ مل کر کامیابی سے ہم کنار ہوں گے۔ اس صورت میں عدد تین کو اپنی سستی اور غفلت کو چھوڑنا ہوگا۔ عدد 1 عدد 3 کمپنی کا ورکر ہو تو صرف ایک سیکشن تک محدود رہ سکتا ہے جبکہ عدد 3 عدد 1 کمپنی کے ساتھ اپنی ذہانت، ہمہ گیریت اور جوشیلے پن سے، بہت کامیاب ہوگا۔

4+1: عدد 1 متحرک اور پُرجوش ہے جبکہ عدد 4 محتاط ہے اس صورت میں دونوں کا پارٹنر بننا مسائل پیدا کر سکتا ہے۔ عدد 1 عدد 4 کی کمپنی میں کامیاب نہیں ہوگا اور اسی طرح عدد 4 عدد 1 کی کمپنی میں کامیاب نہیں ہوگا۔ بصورت دیگر سمجھوتہ کرنا ہوگا۔

5+1: دونوں اعداد آزاد، خودمختار اور جدت پسند ہیں اس لیے دونوں اعداد کو اپنی حاکمانہ اور آزاد طبیعت پر ضبط کر کے ایک دوسرے کی بات سننی ہوگی، اس صورت میں پارٹنرشپ کامیاب ہوگی۔ عدد 1 عدد 5 کی کمپنی میں کامیاب ورکر ثابت ہوگا جبکہ عدد 5 عدد 1 کمپنی میں اپنی آزاد فطرت اور بے چین طبیعت کی وجہ سے کامیاب نہیں ہوگا۔

6+1: عدد 1 اور عدد 6 ایک کامیاب کاروبار چلا سکتے ہیں۔ عدد 6 اپنی نرم اور مقناطیسی طبیعت کی وجہ سے لوگوں کو پیار سے ہینڈل کر سکتا ہے۔ عدد 1 کو اپنی حاکمانہ طبیعت کنٹرول میں رکھنی ہوگی۔ عدد 1 عدد 6 کی کمپنی میں کامیاب ثابت ہوگا اور اسی طرح عدد 6 عدد 1 کی کمپنی میں کامیاب ہوگا۔

7+1: عدد 1 لیڈر، ورکر اور حقیقت پسند ہے جبکہ عدد 7 تنہائی پسند فلسفیانہ طبیعت اور بہت کم مادیت پسند ہے اس وجہ سے عدد 1 عدد 7 کو بار بار مہمیز کرے گا اور یہ بات عدد 7 کی طبع پر ناگوار گزرے گی۔ عملی طور پر زیادہ کام عدد 1 کو سنبھالنا ہوگا۔ پارٹنرشپ میں یہ کم زور تعلق ہوگا۔ عدد 1 کو عدد 7 کی کمپنی میں خاص کامیابی نہیں ہوگی۔ جبکہ عدد 7 عدد 1 کی فرم میں کسی حد تک کامیاب ہو سکتا ہے۔

8+1: عدد 1 اور عدد 8 دونوں محنتی، پُرعزم اور حصول مقصد کے لیے جان لڑانے والے ہیں۔ ان دونوں کی پارٹنرشپ سے کاروبار کو بہت فائدہ ہوگا۔ لیکن ان دونوں کو محتاط رہنا ہوگا کیونکہ جھگڑے کی صورت میں نتائج بالکل برعکس ہوں گے اور کاروباری نقصان ہوگا۔ بالکل اسی طرح عدد 1 عدد 8 کی کمپنی میں اور عدد 8 عدد 1 کی کمپنی میں بہت ترقی کریں گے بشرطیکہ صبر سے کام کریں اور آپس میں جھگڑا مت کریں۔

9+1: عدد 1 اور عدد 9 دونوں محنتی، پُرعزم اور حوصلہ مند اعداد ہیں۔ ان دونوں کی پارٹنرشپ بہت کامیاب ہوگی۔ جب کہ اسی طرح دونوں اعداد ایک دوسرے کی کمپنی کے اچھے ورکر بھی ثابت ہوں گے اور کاروبار بہترین ترقی کرے گا۔

2+2: دونوں اعداد معاونت کرنے والے، امن پسند اور مصلحت کوش ہیں۔ مگر قوت فیصلہ کی کمی کی وجہ سے پارٹنرشپ میں اور ایک دوسرے کی فرم میں زیادہ بہتر نہیں۔

3+2: بزنس پارٹنرشپ اور ایک دوسرے کی کمپنی یا فرم میں کامیاب رہیں گے۔

4+2: پارٹنرشپ اور ایک دوسرے کی کمپنی کے لیے مفید کارکن ہیں مگر ترقی کی رفتار دھیمی ہوگی۔

5+2: بزنس پارٹنرشپ اور ایک دوسرے کی کمپنی کے لیے مفید نہیں ہیں۔

6+2: دونوں اعداد بزنس پارٹنرشپ میں ترقی نہیں کر سکتے مگر ایک دوسرے کی کمپنی میں بطور ورکر خوش رہیں گے۔

7+2: دونوں اعداد بزنس پارٹنرشپ میں اور بطور ورکر ایک دوسرے کے لیے مفید ہیں۔ اگر مادّی معاملات کی بجائے روحانیت پر مل کر کام کریں تو بہت بہتر ہے۔

8+2: دونوں اعداد ساجھے کاروبار میں یا ایک دوسرے کی کمپنی کے لیے بہترین ہیں۔

9+2: پارٹنرشپ میں اور ایک دوسرے کے کاروبار میں بطور ملازم کامیاب رہیں گے۔

3+3: دونوں کی پارٹنرشپ مشروط ہے کہ وہ اپنی خامیوں پر قابو پا کر ایک دوسرے سے تعاون کریں تو خوب ترقی ہوگی ورنہ نقصان ہوگا۔ جبکہ دونوں ایک دوسرے کی ملازمت نہیں کر سکتے۔

4+3: دونوں متضاد طبیعتوں کی وجہ سے کمپرومائز کی صورت میں بہتر بزنس پارٹنرز اور ملازم ثابت ہو سکتے ہیں ورنہ دونوں ایک دوسرے کو ڈسٹرب کرتے رہیں گے۔

5+3: دونوں اعداد بزنس پارٹنرشپ میں کامیاب رہیں گے۔ دونوں ایک دُوسرے کی ملازمت میں یا تو لٹیا ڈبو دیں گے یا اپنی طاقتور اور بے چین طبیعت پر قابو پا کر بہت مفید ثابت ہوں گے۔

6+3: دونوں اعداد ساجھے کاروبار میں یا ایک دوسرے کی ملازمت میں بہت مفید ثابت ہوں گے۔

**3+7:** دونوں بہترین بزنس پارٹنر اور بہترین ملازم ثابت ہوں گے۔

**3+8:** پارٹنر شپ اور ملازمت میں بہترین اور بطور افسر و ماتحت طاقتور ٹیم ہیں۔

**3+9:** بطور بزنس مین کامیاب نہیں رہیں گے بصورت دیگر ان دونوں کو سختی سے اپنی خامیوں پر قابو پانا ہوگا تب جا کر کامیابی نصیب ہوگی۔ اسی طرح طویل عرصہ کے لیے بطور ملازم بھی مُفید نہیں۔

**4+4:** دونوں پارٹنر شپ میں اور ایک دُوسرے کی ملازمت میں بہترین ہیں۔

**4+5:** دونوں بطور بزنس پارٹنر بہت خوب ترقی کریں گے اور ملازمت میں ناکام۔

**4+6:** ذاتی، کاروباری لحاظ سے اور بطور ورکر ان دونوں اعداد کا بہترین تعلق ہے۔

**4+7:** پارٹنر شپ کے لیے بہترین مگر 7 عدد 4 عدد کی کمپنی میں زیادہ کامیاب نہیں۔

**4+8:** مُشترک کاروبار اور ایک دُوسرے کی ملازمت کے لیے بہترین ہیں۔

**4+9** بزنس پارٹنر شپ یا ایک دوسرے کی ملازمت کے لیے ناموزوں ہیں۔

**5+5:** سانجھا کاروبار ہو یا ایک دوسرے کی ملازمت، بہت اختلاف رہے گا۔

**5+6:** دونوں اعداد ساجھے داری میں مالی ترقی کر سکتے ہیں اور بطور ملازم بھی۔

**5+7:** ساجھے داری ہو یا ایک دوسرے کی ملازمت، خراب تعلق رہے گا۔

**5+8:** کاروباری سطح پر ساجھے داری اور ایک دُوسرے کی ملازمت بہت خوب ہے۔

**5+9:** شراکت کی صورت میں فائدہ مند ثابت ہوں گے۔ ایک دُوسرے کی ملازمت کی صُورت میں کچھ زیادہ مُفید تعلق نہیں ہے۔

**6+6:** دونوں اعداد بزنس پارٹنر شپ میں زیادہ مالی فوائد حاصل نہیں کر سکتے اور نہ ہی ایک دوسرے کی فرم میں قابلِ ذکر خدمات انجام دے سکتے ہیں۔

**6+7:** دونوں اعداد کے درمیان بالکل مختلف رُجحانات ہیں جس کی وجہ سے ذاتی زندگی، پارٹنر شپ یا ملازمت کی صُورت میں صرف خرابی کے واضح امکانات ہیں۔

**6+8:** بہترین بزنس پارٹنر ثابت ہوں گے۔ ایک دُوسرے کی ملازمت میں بھی خُوب فائدہ حاصل کریں گے۔

**6+9:** دونوں میں کامیاب بزنس مین بننے کی صلاحیت طاقتور نہیں اس لیے ساجھے داری اور ایک دُوسرے کی ملازمت میں نُمایاں مالی فوائد حاصل نہیں کر سکتے۔

**7+7:** دونوں اعداد میں کاروباری صلاحیتیں نہ ہونے کی وجہ سے بزنس پارٹنر شپ اور ایک دُوسرے کی ملازمت غیر مُفید ہے اور مالی ترقی میں ناکامی ہوگی۔

**7+8:** کاروباری شراکت میں دونوں ایک دوسرے کے لیے مُفید ہیں۔ جبکہ عدد 7 عدد 8 کے ماتحت کام کرنے میں ناکام ہوگا جبکہ عدد 8 اس کے برعکس ہے۔

**7+9:** مالی معاملات میں پارٹنر شپ کے دونوں اعداد ناموزوں ہیں جب کہ بطور ملازم بھی مادّی معاملات میں ترقی نہیں کر سکتے۔

**8+8:** دونوں اگر اپنی جذباتیت پر قابو پا لیں تو بہترین بزنس پارٹنر بن سکتے ہیں۔ ملازمت کی صُورت میں بھی ضبط سے کام لیں تو ایک دوسرے کے لیے مُفید ہیں۔

**8+9:** بزنس پارٹنر شپ کے لیے دونوں کا تعلق میانہ ہے۔ دونوں اپنی خامیوں پر قابو پالیں تو ترقی کر سکتے ہیں۔ جب کہ ملازمت کی صُورت میں ایک دوسرے کے لیے قطعاً مُفید نہیں۔

**9+9:** بزنس پارٹنر شپ کی صُورت میں درمیانہ درجے تک بہتر ہو سکتے ہیں۔ جب کہ مالی معاملات میں ایک دُوسرے کی ملازمت ان کے لیے مالی فوائد کی حامل نہیں۔

**محمد اکمل خان ماہرِ علوم مخفی**
مدینۃ الروحانیت، جامعہ حسینیہ وارڈ 13، کروڑ لعل عیسن ضلع لیہ۔ پنجاب

## ہر حاجت کے لیے مجرب درود

(ہر حاجت کے لیے مجرب ہے کثرت سے نماز پنجگانہ کے بعد تلاوت کریں)

محمد اقبال بخارائی 0333-4279567, 0346-7596514

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ ن الَّذِیْ عَلِیٌّ فِیْ دَرَجَاتِہٖ وَحَسَنٌ فِیْ صِفَاتِہٖ وَ شَہِیْدٌ فِیْ تَجَلِّیَاتِہٖ وَزَیْنُ الْعَابِدِیْنَ وَبَاقِرِ عِلْمُ الْاَوَّلِیْنَ وَالْاٰخِرِیْنَ وَصَادِقٌ فِیْ اَقْوَالِہٖ وَکَاظِمٌ فِیْ جَمِیْعِ اَحْوَالِہٖ وَمُتَمَکِّنٌ فِیْ مَقَامِ الرِّضَا وَالْجَوَادُ الْکَفُّ عِنْدَ الْعَطَاءِ وَھَادِیٌ اِلٰی سَبِیْلِ النَّجَاۃِ وَعَسْکَرِیٌّ فِی الْعُزَّاتِ وَمَھْدِیٌّ اِلٰی طَرِیْقِ الْیَقِیْنِ وَاٰلِہٖ الطَّیِّبِیْنَ الطَّاھِرِیْنَ الْمَعْصُوْمِیْنَ

# اصل خوشی کا راز

فرح علی
North America
001 306 715 5513

ہمارے دماغ میں ایک دن میں 55000 سے 65000 یا زیادہ سے زیادہ 80000 تک خیالات آتے ہیں۔ اس لئے اس کو Monkey Mind کہتے ہیں۔ اس میں 80 فیصد خیالات منفی ہوتے ہیں۔ دماغ ایک بچے کی مانند ہوتا ہے جسے سکھانا پڑتا ہے اور بار بار دہرا کر بتانا پڑتا ہے۔ ہمیں چاہئے کہ ہم اپنا Mindset بدلیں اور اپنی حقیقت کو سمجھیں کہ ہم کون ہیں۔ جب ہمیں کچھ حد تک اپنی پہچان ہو جائے گی تو ہمیں سکون اور خوشیوں کو بھی حاصل کرنے میں آسانی ہو جائے گی۔ کسی جاندار کو جب اس کی فطرت سے دور کیا جائے گا تو وہ پریشان ہو جائے گا۔ اسی طرح انسان جسمانی، روحانی، ذہنی اور جذباتی عناصر سے مل کر بنا۔ اور ان چاروں میں سے کسی ایک کا توازن ٹھیک نہ ہو تو زندگی کی گاڑی ٹھیک نہیں چلے گی۔

انسان اپنے آپ کو زیادہ Physical Being سمجھتا ہے جبکہ جسم ایک لباس کی مانند ہے۔ روح یا Spiritual Being کو سمجھنا اور اس پر Mindset کرنا ہمیں بہت سے مسائل سے آزاد کر دیتا ہے۔ یہ ایک حقیقت ہے۔ روح کبھی مرتی نہیں جبکہ جسم ایک وقت تک زندہ رہتا ہے۔ جب ہم Physical Being کو سمجھتے ہیں تو ہماری Approach باہر کی دنیا کی جانب ہوتی ہے جو کہ ہمیں نیچے لے جاتی ہے یعنی پستی کی طرف۔ مگر جب ہم Spiritual Being کو سمجھتے ہیں تو ہماری Approach ہمارے اندر کی جانب ہوتی ہے یعنی ہم اپنے ساتھ کام کرتے ہیں۔ روح کی پاکیزگی بلندی کی طرف لے جاتی ہے۔ یعنی روح کے ساتھ کام کرنے سے ہم بلندی کی طرف بڑھتے ہیں۔

**دونوں کا موازنہ:** اصل خوشی کا راز خود کو Spiritual Being سمجھنے میں ہے جس سے ہماری Priorities بدل جائیں گی اور مستقل سکون اور Joy ملے گا۔ Spiritual Being سمجھنے سے Attachments نہیں ہوتیں اور ہم اللہ کی جانب مزید نزدیک ہو جاتے ہیں۔ ہم اپنے علاوہ دوسروں کے مسائل بھی حل کر سکتے ہیں۔ آپ ہلکا پن محسوس کریں گے اور آپ میں قناعت پسندی آئے گی۔ آپ کسی کے لئے بھی Judgmental نہیں ہوں گے۔ آپ اپنے اندر کی آواز کو زیادہ سے زیادہ Practice کے ساتھ سنتے جائیں گے اور ہمیشہ کے لئے زندہ رہیں گے کہ روح کبھی مرتی نہیں۔ ہم Physical Being کو سمجھنے سے مادیت یعنی دنیا سے منسلک ہو جائیں گے۔ یوں ہم مشکل سے اپنی زندگی گزار سکیں گے۔ بھاری پن اور Stress کا شکار ہوں گے۔ ابھی ایک چیز حاصل نہ ہو پائے گی کہ دوسری کی تلاش اور پھر تیسری کی تلاش شروع ہو جائے گی۔ آپ اپنے اندر کی آواز نہیں سن سکیں گے۔ اصل خوشی کا راز Spiritual Being کو سمجھنے میں ہے۔ Spiritual Being سے مستقل سکون اور Joy ملتا ہے جبکہ Physical Being سے صرف عارضی خوشی ملتی ہے۔ اپنی سوچ اور الفاظ پر خاص توجہ دیں۔ کہا جاتا ہے کہ ہماری خواہشات ہماری سوچ بنتی ہیں، ہماری سوچ ہمارے الفاظ، ہمارے الفاظ ہمارے Actions، ہمارے Actions ہماری عادات (Habits)، ہماری عادات ہمارا کردار (Character) اور ہمارا کردار ہماری قسمت (Destiny) کا تعین کرتا ہے۔ اپنے دماغ کو مثبت سوچوں کی طرف لے کر جائیں اور جب الفاظ ادا کریں تو سوچ سمجھ کر کریں۔ ہر لفظ کی Vibrations اور Energy ہوتی ہے۔ اسی لئے کہا جاتا ہے کہ اچھی بات منہ سے نکالیں۔ جب سوچ اچھی ہوگی، الفاظ اچھے ہوں گے تو Actions بھی اچھے ہوں گے۔ یہ عوامل آپ کے لئے مددگار ثابت ہو سکتے ہیں۔

❁ اچھی صحبت ❁ منشیات سے پرہیز ❁ مراقبہ (جو کہ بہت اچھی ذہنی ورزش ہے) ❁ ایمانداری کی زندگی ❁ اچھی باتوں کو ماحول میں بھی پھیلانا

**دعا برائے مرحومین:** اپنے مرحومین مومنین کو جہاں کہیں بھی ہوں اس دعا سے یاد رکھیں — بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِلْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ الْاَحْيَآءِ مِنْهُمْ وَالْاَمْوَاتِ تَابِعْ بَيْنَنَا وَبَيْنَهُمْ بِالْخَيْرَاتِ اِنَّكَ مُجِيْبُ الدَّعَوَاتِ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ

**ترجمہ:** اے معبود بخش دے مومن مردوں اور مومن عورتوں اور مسلمان مردوں اور مسلمان عورتوں کو ان میں سے جو زندہ ہیں جو مر گئے ہیں تو ہمیں اور ان کو نیکیوں میں باہم ملا دے بیشک تو دعائیں قبول کرنے والا ہے یقیناً تو ہر چیز پر قدرت رکھتا ہے۔

# علم رمل کی افادیت

مولانا محمد علی عابد قنبری

صبح 10 بجے سے شام 4 بجے ہدیہ فی سوال 300 روپے

0302-2830786
0315-2266569
0341-2827585

نوٹ:۔ سوال کرنے والے حضرات اپنا مسئلہ ذہن میں رکھ کر 1 سے 16 کے درمیان کوئی سے 4 عدد اپنی مرضی سے لکھ کر پھر فون کریں اور SMS پر جواب نہیں دیا جائے گا۔ کال پر ہی سوال کریں اور جواب حاصل کریں شکریہ۔

آج ہماری بدقسمتی ہے کہ دنیا میں بدترین ادوار میں سے ایک سے ہم گزر رہے ہیں اس سے بڑی کیا قیامت ہوگی کہ اخلاقیات برائے نام رہ گئی حلال و حرام کس کھا رہے ہیں فریب جھوٹ اور مکاری عروج پر ہے بڑے چھوٹے کا احترام کب کا ختم ہو چکا ہے۔ رشتوں کا پاس نہیں رہا۔ جہلا علما کی نشستوں پر صرف آئینی بحث کرتے ہوئے ہیں اور دین میں اختلاف کرنا فرض سمجھتے ہیں فتنوں کا دور دورہ ہے دہشت گردی قتل و غارت گری اپنی انتہا پر ہے کوئی پرسان حال نہیں ہم صرف نام کے مسلمان رہ گئے ہیں۔ ہندو سماج کی عکاسی میں لباس تنگ سے تنگ ہو رہے ہیں۔ عریانیت واضح نظر آ رہی ہے حدیث نبویؐ ہے کہ امت کا زوال تین باتوں سے ہے علم اور علما کا اٹھ جانا۔ ناجائز مولودوں کا کثرت سے ہونا۔ لعنت باز لوگوں کا پیدا ہو جانا پوچھا گیا اللہ کے رسولؐ سے کہ لعنت باز لوگ کون ہیں فرمایا اس سے مراد وہ لوگ ہیں جو ملاقات کے وقت سلام کی بجائے گالی گلوچ کا تبادلہ کیا کریں۔ لہٰذا دین فہمی کی جتنی ضرورت آج ہے شاید اس سے پہلے کبھی نہ تھی کہ شیطانیات کے جالوں سے آدمیت کی عزت محفوظ نہ رہ سکے۔ اس پر آشوب دور میں اگر کوئی وسیلہ ہے تو وہ فقط آل محمدؑ کا جنہوں نے ظاہر اور پردہ کر بھی امت کی رہنمائی کی ترک نہیں کی۔ ہمیں چاہیے کہ ان کے توسل کو فراموش نہ کریں اور دعائے امام زمانہ عج اپنی زندگی کا حصہ رکھیں حاجات و مشکلات کو ان کے حضور رکھیں اور ان سے درخواست کریں کہ ہماری رہنمائی فرمائیں اور مشکلات کا حل بھی اپنے ذریعے مالک حقیقی سے ہمیں لے کر دیں کیونکہ ان جیسا وسیلہ تو کسی کے پاس نہیں ہے یہ ہماری سب سے بڑی بدقسمتی ہے کہ ہمارے پاس ایسی ہستیاں ہیں اور ہم ان سے فیض یاب نہیں ہوتے۔ میری ایک گزارش ہے اگر آپ اس پر عمل کر لیں اور وہ یہ ہے کہ نماز اول وقت پڑھا کریں تو کوئی پریشانی نہیں آ سکتی۔ گھر میں خیر و برکت بھی ہوگی رزق میں اضافہ بھی ہوگا اولاد نافرمان نہیں ہوگی اور بچے زیور تعلیم سے آراستہ ہوں گے صرف عمل شرط ہے۔ امامیہ جنتری میں مضامین اور اس میں اصلاحی پہلو کا ہونا ایک صدقہ جاریہ ہے اور اس کیلئے لائق صد تحسین ہیں آغا افتخار حسین صاحب جو کہ اس کے لیے بہت زیادہ محنت فرماتے ہیں دعا ہے خدائے محمدؐ و آل محمدؐ کے بانی جنتری و ادارہ آغا نثار احمد (مرحوم) میرے والد مرحوم فقیر محمد جعفری والدہ آغا افتخار حسین صاحب اور بالخصوص میری والدہ جو گزشتہ سال ہمیں داغ مفارقت دے گئیں ان تمام کے لیے اور ادارہ اور ہمارے دیگر مرحومین کی بلندی درجات کے لیے سورہ فاتحہ کی التماس ہے اور آغا افتخار حسین صاحب اور میرے والد محترم کو طول عمر اور صحت کے لئے دعا گو ہوں۔

علم رمل کوئی غیب کا علم نہیں ہے بلکہ انبیاء اور آئمہ سے منسوب علم ہے اور بزرگوں کے تجربات کا نتیجہ ہے اور ماضی حال مستقبل کا حالات کو بطریق احسن بتا دیتا ہے۔ میرا امامیہ جنتری میں نواں مضمون ہے الحمدللہ شاذ و نادر ایسا ہوا ہے کہ رمل سے حساب کیا ہو اور جواب صحیح نہ آیا ہو حالانکہ ہم صرف فون پر بات کرتے ہیں اور کسی کو بھی اپنے پاس نہیں بلاتے اس سے پہلے بھی میں نے کافی علموں سے سوالوں کے جواب دیتا تھا بالخصوص علم الاعداد اور علم الساعات لیکن جیسا میں نے علم رمل کو پایا ہے ایسا کوئی اور نہیں ہے میں چھوٹی سی مثال دوں شاید 2012 کا واقعہ ہے کہ میرے پاس ایک فون آیا کوئی محترمہ بات کر رہی تھیں انہوں نے کہا کہ ہمارے ہاں 18 سال سے اولاد نہیں ہے میں نے ان کا نام ان کی والدہ کا نام اور ایک سے سولہ کے درمیان چار نمبر پوچھے زائچہ بنایا اور جواب دیا بی بی آپ کی زمین لاکھوں میں تھی جو کروڑوں میں ہو گئی ہے اور آپ کی اولاد تو کیا آپ کے شوہر کے باقی بھائیوں کے پاس بھی اولاد نرینہ نہیں ہے اتنی زیادہ زمین ہونے کے باوجود آپ کے ہاں وارث نہیں ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ آپ کے سسر نے اپنی زمین کے ساتھ ملا ہوا ایک ٹکڑا زمین کا جو کہ ایک بیوہ کا ہے اپنی اولاد ہونے کے بعد اس پر قبضہ کیا ہوا ہے۔ اس بیوہ کی بددعا کی وجہ سے آپ کے ہاں اولاد نرینہ نہیں ہے۔ اس کے جواب میں خاتون نے کہا کہ میں ڈاکٹر ہوں اور تین دفعہ امریکہ سے علاج کروا چکی ہوں میرے دیوروں نے تین شادیاں کی ہیں اس میں سے صرف بیٹیاں ہے بیٹا نہیں ہے اور ہاں ہمارے ہاں واقعی کسی کے ہاں بھی بیٹا نہیں ہے اور یہ بات بھی ٹھیک ہے کہ ہماری زمین لاکھوں سے کروڑوں میں آ گئی ہے اس لیے کہ اس میں سے بائی پاس نکل آیا ہے۔ میرے کہنے پر انہوں نے پٹواریوں سے معلوم کر کے وہ زمین کا ٹکڑا انتقال کے بیوہ کے بچوں کو واپس کر دیا اور مولا نے کرم کیا اگلے سال ہی ان کے ہاں اولاد نرینہ تھی۔ میرے خیال میں اتنا گہرائی میں علم رمل کے علاوہ کوئی اور علم نہیں دیکھتا میں نے یہ واقعہ مجبوراً لکھا ہے رمل میں ان لوگوں کے لیے بھی کلیہ ہے اور وہ ضمیر کا کلیہ ہے اور وہ یہ ہے دائرہ ابدح سے اور احکام نقطہ جس صاحب کے رمال خانہ چودھویں کے خانہ آتشی یا بادی کو حرکت دے اور جس خانہ میں نقطہ منتقی ہو ضمیر اس خانہ کا ہوگا۔ اگر شکل لحیان ہو تو زندگانی اور تندرستی اور شکل حمرہ ہو اور حال اور قدم غائب اور اگر شکل نصرۃ الخارج ہو تو سفر نزدیک یا خبر دوست اور اگر شکل بیاض ہو آنا اور جانا اور شکل نصرۃ الخارج ہو مال اور معشوق اور اگر شکل اجتماع ہو تو گریختہ اور حاملہ اور اگر شکل عقلہ الخارج تو مال چوری کا اور خطرہ غیب اور نکاح اور اگر شکل انکیس ہو تو لینا مال اور خطرہ اور اگر شکل عقلہ ہو تو سفر کو جانا اور آنا غائب اور اگر شکل قبض الداخل ہو تو لینا مال اور احوال یار اور اگر شکل فرح ہو آنا غائب یا اچھا ہونا بیمار کا اور اگر شکل نصرۃ الداخل ہو خلاصی قیدی اور حاملہ اور اگر شکل نقی ہو تو کشائش کا کھلنا اور اگر شکل عقلہ الداخل ہو تو مال اور صحت بیمار اور اگر طریق ہو غائب مع تشویش اور اگر شکل جماعت ہو تو مال اور حمایت دوستوں کا فائدہ بخشش مغفرت۔ اس سے آنے والے کا صرف نمبر بتانے سے پتا چل جائے گا

## سوال کیا گیا اور چار نمبر 9,11,2,3 بتائے اور ضمیر کا پوچھا؟

لفظ افراد رمل کے شمار کئے تو جفت آئے پس معلوم ہوا کہ ضمیر از واج کا ہے اور شکل آتشی ہے طالع




کی تکرار خانہ سیزدہم میں ہے اور شکل منسوب حیوان ناطق ہے پس معلوم ہوا کہ ضمیر آدم کی ہے اگر یہ دریافت کرنا ہے کہ عورت ہے یا مرد خانہ چہاردہم میں دیکھو اگر اجتماع ہے تو متولد لفظ جفت ہوں تو عورت ہے اگر برعکس ہوں مرد ہے اس جگہ خانہ چہاردہم میں اجتماع ہے پس معلوم ہوا کہ سوال عورت کا ہے۔ ہر سال علم رمل کے طالب علموں کے لیے کوئی نہ کوئی مجرب کلیہ بتاتا ہوں تو اس سال ایک مختصر اور جامع کلیہ قارئین امامیہ جنتری کیلئے نقل کر رہا ہوں جس خانے کے متعلق سوال ہو اس خانے کی شکل کو طالع کی شکل سے ضرب دیں جو جواب بھی ہوگا انشاء اللہ صحیح ہوگا اس کی چند مثالیں پیش کرتا ہوں۔

## سوال کیا گیا کہ دوست سے دوستی قائم رہے گی یا نہیں چار نمبر 13,6,13,1 بتائے گئے؟

اس نیت سے زائچہ کھینچے اور نظر کرے اگر اول اور چہارم اور ہفتم اور دہم سعد داخل ہیں دوستی زمانہ دراز تک قائم رہے اگر نحس ہے قائم رہے مگر ساتھ رنجش کے یہ ظاہر میں دوستی و محبت ہو اور باطن میں نہ ہو اور خارج سعد بخوشی جدائی ہو نحس خارج تکرار فساد و جنگ و جدل سے مخصوص نہ ہو اور خارج سعد بخوشی جدائی ہو نحس خارج تکرار فساد و جنگ و جدل سے خصوصاً اگر لحیان اور حمرہ خانہ ہائے میں ہوں۔ اگر یازدہم

میں قبض الداخل نصرۃ الداخل عتبۃ الداخل ہو اور تکرار اول اور سوم اور پنجم اور ہفتم میں کرے دلیل قیام دوستی کی ہے۔ ساتھ خیر خوبی کے اور خانہ یازدہم میں لحیان نصرۃ الخارج فرح طریق ہوئے۔ دوستی قائم رہے مگر تکرار اور گفتگو تنازعہ کی اکثر ہوا کرے لیکن جلد رفع ہو جایا کرے اگر یازدہم انکیس




ہوئے ہمیشہ تنازعہ رہے اگر حمرہ یازدہم میں ہو میں اختلاط میں لڑائی جھگڑا ہوگا اگر جماعت یا اجتماع ہو تو دوستی مکر اور دغا بازی کی ہوئے۔ خانہ اول لحیان کو خانہ چہارم نقی سے ضرب دی تو نصرۃ الداخل ہوا خانہ ہفتم عتبۃ الداخل کو خانہ دہم فرح سے ضرب دی تو قبض الخارج بنا ایک سعد داخل ہے اور ایک نحس خارج ہے اور خانہ یازدہم میں انکیس ہے تو دوستی تو رہے گی لیکن تکرار فساد جنگ وجدل بھی رہے گا۔

**سوال کیا گیا کہ قیدی رہا ہوگا یا نہیں چار نمبر 11,4,9,3 یہ بتائے؟**

شکل خانہ اول اور دوازدہم ہر دو خارج سعد ہوں قیدی خلاص ہوگا اگر دونوں میں یہ شکلیں ہوں قبض الخارج، انکیس، عتبۃ الداخل اور عقلہ محبوس قید ہی رہے گا اور اگر عقلہ خانہ اول میں ہو اور شکل ہفتم میں ہو یازدہم اور دوازدہم میں مشکل سے رہا ہوگا ہو تو محبوس قید میں مر جائے گا اگر عقلہ ششم میں ہو اور ہفتم




اور دوازدہم میں مشکل سے رہا ہوگا اور محبوس زیادہ عرصہ قید ہوگا۔ اگر خانہ پانزدہم میں شکل داخل نحس ہو تو محبوس تمام عمر قید رہے گا۔ کیونکہ زائچہ میں خانہ ششم میں عقلہ ہے تو محبوس مشکل سے ہی نکلے گا۔

**اگر سوال کیا جائے کہ غیب کس حال میں ہے اور آنا چاہتا ہے یا نہیں چار نمبر 14,2,13,3 بتائے گئے؟**

اگر شکل ہفتم سعد داخل ہے تو خوش وخرم ہے اور ارادہ آنے کا رکھتا ہے اور اگر شکل ہفتم انکیس، حمرہ اور عقلہ ہے تو تکلیف اور مفلسی میں ہے اور اگر شکل ہفتم تو غائب خوش ہے مگر آنے کا ارادہ نہیں رکھا سعد خارج ہے خوش ہے اور آنے کا ارادہ بھی رکھتا ہے اور اگر سعد منقلب




ہے تو غائب راہ میں ہے نحس منقلب ہے تو راہ میں ہے مگر پریشان ہے۔ اس زائچہ میں خانہ ہفتم میں قبض الداخل ہے جو کہ سعد داخل ہے لہٰذا غیب خوش ہے اور آنا چاہتا ہے۔

**سوال کیا گیا اور چار نمبر 9,11,5,1 بتائے اور بیماری کس سبب سے ہوئی ہے؟**

زائچہ کشید کر کے دیکھو خانہ ششم اور شکل طالع سے ضرب کرو حاصل ضرب کو خانہ ششم میں دیکھو اگر شکل قبض الخارج، عقلہ اور انکیس ہو تو بیماری آسیب کے سبب ہے اور اگر بیاض اور نصرۃ الخارج ہو تو آسیب ہے اور یہ شکل نصرۃ الخارج اور قبض الداخل ہو تو جادو کے سبب ہے۔ تو یہاں شکل طالع کو چھٹی شکل سے ضرب دی تو جواب قبض الخارج آیا ہے جس کا مطلب یہ ہے بیماری آسیب کے سبب ہے۔




**سوال کیا گیا ہے کہ جس عورت سے نکاح ہوگا وہ کیسی ہے چار نمبر 16,10,13,3 بتائے گئے؟**

اگر شکل اول اور ہفتم کو ضرب دیں اور نتیجہ بیاض، نصرۃ الداخل، قبض الداخل، عتبۃ الداخل، جماعت اور اجتماع حاصل ہو نیک بخت اور مبارک اور باحیاء ہو گی مگر جماعت کی وجہ سے لڑکیاں زیادہ ہوں گی اور اجتماع کی وجہ سے لڑکے زیادہ پیدا ہوں گے اور بیاض کی وجہ سے مساوات رہے گی۔ لحیان یا




نصرۃ الخارج ہوا تو متکبر اور خود پسند ہوگی مگر نیک بخت رہے گی۔ اور اگر نتیجہ فرح یا طریک ہو تو بد مزاج اور تمسخر اڑانے والی غیروں سے عشق رکھنے والی اور اگر نتیجہ حمرہ نقی ہو تو شوہر سے لڑ کر اس پر غالب رہے گی اگر قبض الخارج اور عقلہ ہے تو بد شکل بدتمیز اور بے ہنر ہوگی اور اگر عتبۃ الخارج ہے تو بدکار اور خاوند کی دشمن ہوگی اور اگر انکیس ہے تو دشمن ہوگی لیکن دشمنی ظاہر نہیں ہونے دے گی۔ اس زائچہ میں خانہ اول اور ہفتم کو ضرب دی تو حاصل ضرب لحیان نکلا ہے جس کا مطلب متکبر اور خود پسند ہے مگر نیک بخت ہے۔

**سوال کیا گیا حاملہ کے فرزند ہوگا یا دختر چار نمبر 9,15,7,13 بتائے؟**

زائچہ کشید کر کے خانہ پنجم اور یازدہم میں شکل مذکر ہو تو فرزند پیدا ہوگا۔ اگر شکل مؤنث ہوگی تو دختر پیدا ہوگی۔ اگر ایک شکل نر اور ایک شکل مادہ ہو تو شکل کون سی طاقتور ہوگی۔ اس کے موجب پیدا ہوگا یعنی شکل نر کی قوی ہوگی تو فرزند پیدا ہوگا شکل مادہ کی قوی ہوگی تو دختر پیدا ہوگی۔ اگر ہر دو شکل برابر




ہوں تو خنثیٰ نامرد پیدا ہوگا یا دو فرزند ایک نر اور ایک مادہ پیدا ہوگا اور شکل عطارد کی دلیل خنثیٰ ہے اور عقلہ کی بھی خنثیٰ اگر شکل سعد ہوگی پسر اور دختر نیک بخت ہوں گے اور توقف سے پیدا ہوں گے اگر شکل نحس ہو بد بخت ہو یا ہلاک ہو اور اگر شکل سعد خارج ہو تو آسانی سے پیدا ہوں گے اور اگر سعد داخل ہو تو توقف سے پیدا ہوں گے اور اگر شکل داخل نحس ہو تو بڑی تکلیف سے پیدا ہوں گے اگر شکل خارج منقلب سعد آسانی سے پیدا ہو۔ لیکن حاملہ خوف سے ڈرے منقلب نحس فرزند ہلاک ہو اور جو بابت سعد ہو حکم داخل سعد ہوگا گر بابت نحس ہو خطرہ فرزند اور حاملہ کا ہے ہر دو دونوں میں سے ایک مرے شکل پنجم طریک ہے جو سعد ہے اور مذکر ہے اور شکل یازدہم نصرۃ الداخل ہے جو سعد ہے اور مؤنث ہے تو ایک لڑکا ہوگا اور ایک لڑکی ہوگی۔ واللہ اعلم بالصواب

# جادو

ڈاکٹر سید مسرور حسین رضوی
0345-2372669
masroorizvi63@yahoo.com

جادو اردو زبان کا معروف لفظ ہے۔ عربی میں اس کے لیئے سحر کا لفظ استعمال ہوتا ہے۔ اس کے لغوی معنی ہیں دھوکا دینا، حیلہ کرنا، فریفتہ کرنا، حقیقت سے پھرنا، باطل کو حق کی صورت میں ظاہر کرنا، کسی چیز کو ایسی ملمع سازی کر کے پیش کرنا کہ دیکھنے والے حیران و ششدر رہ جائیں۔ اس میں مہارت اور تجربہ لازمی شے ہے۔ درحقیقت یہ باطل علم ہے مسلمانوں کے لئے اس کا سیکھنا اور سکھانا اور عمل کرنا کفر ہے ایسے لوگ بہت کم ہوتے ہیں جو جادو جانتے ہیں لیکن جادو کا نام لے کر فراڈ کرنے والے اور ناواقف لوگوں کو دھوکا دینے والے بہت ہیں اور دنیا کے ہر ملک اور قوم میں پائے جاتے ہیں درحقیقت یہ لوگ ابلیس کے نائب اور چیلے ہوتے ہیں اور انتہائی شاطر، مفاد پرست اور مکار ہوتے ہیں۔ وہ جنات و شیاطین کی تسخیر کرتے ہیں گندگی اور غلاظت کھاتے ہیں۔ ان کے دلوں میں انسانیت کی رمق بالکل بھی باقی نہیں رہتی اس لئے ان کا حشر بڑا عبرت ناک ہوتا ہے۔ یہ لوگ اکثر و بیشتر علاقوں میں موجود ہوتے ہیں۔ جاہل مرد اور عورتیں جن کا دین سے ذرا بھی تعلق نہیں ہوتا ان شیاطین کا شکار ہوتے ہیں اور اپنی زندگی کا سرمایہ جو بڑی محنت و اور تگ و دو کے بعد کمایا ہوتا ہے اُن کی نذر کر دیتے ہیں۔ بعض اوقات اپنی عزت اور جان عزیز بھی نثار کر دیتے ہیں۔ جادو کی آٹھ اقسام ہیں۔ جادو انسان کو تباہ و برباد کر دیتا ہے۔ اگر کسی کو گولی ماردی جائے تو وہ اسی وقت مرجاتا ہے لیکن اگر کسی پر جادو کر دیا جائے تو وہ بلک بلک کر سسک سسک کر مرتا ہے، تباہ و برباد ہو جاتا ہے۔ اس لئے ہمارے مذہب میں جادو کرنا اور کروانا دونوں حرام ہیں۔ یہودیوں نے جناب رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر جادو کر دیا تھا۔ سورۂ الفلق اور سورۂ الناس کے نزول کی یہی وجہ ہے۔ ہمیں چاہیئے کہ ہم دینی علم اتنا ضرور حاصل کرلیں جو ہمیں بنیادی باتوں سے آگاہ کر سکے۔

عقائد ہوں یا معاملات عبادات ہوں یا اخلاق یا معاشرت ہم کو ہر ہر بات کا بنیادی علم حاصل کرنا ضروری ہے اور فرض ہے تاکہ ہم اسلامی معاشرے کے اچھے فرد کی حیثیت سے اپنے فرائض کی ادائیگی پوری طرح کر سکیں۔ ہمیں چاہئے کہ ہم ہر وقت ظاہری اور باطنی طور پر پاک صاف رہیں۔ صبح و شام وہ دعائیں پڑھیں جن کی تاکید احادیث میں آئی ہے جن کے پڑھنے کے بعد دنیا کی کوئی طاقت ہم کو نقصان نہیں پہنچا سکتی۔ تھوڑی سی فکر اور توجہ سے ہمارا ہر لمحہ حق تعالیٰ کی عبادت بن جائے گا۔ بس تھوڑی سی فکر توجہ اور ہمت کی ضرورت ہے۔

## جادو، شیاطین جنات کا اثر معلوم کرنے طریقہ

مریض کے سر سے پیر تک، پیشانی سے پاؤں کے انگوٹھے تک نیلے رنگ کے دھاگے کے گیارہ تارلے کر اکٹھا کرلیں۔ اب اس ڈورے کے تارسے مریض کا قد ناپیں یعنی پیشانی سے انگوٹھے تک۔ اس کے بعد ڈورے کے ان گیارہ تاروں کی چار تہہ کرلیں اس کے بعد دھاگے کے ایک سرے پر ڈھیلی گرہ لگائیں سورۂ فلق ایک مرتبہ پڑھیں اور گرہ پر پھونک مار کر کس دیں گرہ بند کر دیں اسی طرح گیارہ گرہیں لگائی جائیں اور پھونک مار کر بند کر دی جائیں۔ اب دھاگے کو جلتے ہوئے کوئلوں پر ڈال دیں۔ دھاگہ جب جلے گا تو اس میں سے بدبو آئے گی۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ اس پر اثر ہے۔ جب تک بدبو بالکل ختم نہ ہو جائے یہ عمل جاری رکھا جائے۔

**دوسرا طریقہ:** رات کی پہنی ہوئی قمیض یا بنیان لیں اس کو انچی ٹیپ یا فیتے سے ناپ لیں۔ اس کے بعد اس پر سورۂ فلق سورۂ الناس سورۂ اخلاص سورۂ الکافرون اور آیت الکرسی ایک ایک مرتبہ پڑھ کر دم کر دیں۔ اب قمیض یا بنیان کو پھر ناپیں۔ اگر قمیض یا بنیان کی لمبائی بڑھ جائے تو اس کا مطلب یہ ہے کہ اس پر جنات یا آسیب کا اثر ہے۔ اگر گھٹ جائے تو اس کا مطلب ہے کہ اس پر جادو ہوا ہے اور اگر برابر ہے تو جسمانی بیماری ہے۔

**سحر مدفون** اگر کسی نے جادو کر کے کوئی چیز گھر میں چھپا دی ہو یا دفن کر دی ہو اور اس کا پتہ چلانا ہو تو یہ عمل کیا جائے۔ تو تھوڑے سے پانی پر سورۂ انفطار پارہ ۳۰، تین مرتبہ پڑھ کر دم کی جائے۔ اس کے بعد اس پڑھے ہوئے پانی سے گھر کی دیواروں پر چھینٹے مار دیئے جائیں یہ عمل مسلسل تین دن کیا جائے دعا کی جائے کہ یا رب العالمین اگر کسی نے جادو کروا کر کوئی شے چھپا دی ہے یا دبادی ہے تو وہ نظر آجائے، معلوم ہو جائے۔ انشاء اللہ وہ چیز ضرور نظر آئے گی اگر کوئی مشکوک چیز نظر آئے تو اس کو لکڑی سے ایک طرف کر کے تھوڑا سا پانی اس پر ڈال دیں اس طرح اس کے اثرات ختم ہو جائیں گے۔ ہاتھ سے بالکل نہ پکڑیں۔

## جادو کرنے والے کا پتہ چلانا

گیارہ دن کا عمل ہے۔

جمعرات سے شروع کیا جائے گا۔ عشاء کی نماز کے بعد اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھیں اس کے درمیان ۱۱۰۰ مرتبہ پڑھیں۔

**بسم اللہ الرحمٰن الرحیم سبحانک لا الہ الا انت یا رب کل شی** دعا کریں۔

**دوسرا عمل** سوتے وقت وضو کر لیں۔ دائیں کروٹ لیٹ جائیں۔ درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھیں اس کے بعد اللہ تبارک وتعالیٰ کے یہ نام بلاگنتی پڑھتے سو جائیں۔ دل میں خیال رکھیں کہ جس نے بھی کچھ کیا ہو نظر آجائے۔ جب بھی سونے لگیں یہ عمل کریں انشاء اللہ خواب میں نظر آجائے گا۔ اللہ تبارک وتعالیٰ کے نام۔

**یانُور۔ یاباسطُ۔ یاظاھرُ** پڑھے جائیں گے۔

جادو سے متعلق جو سوالات انسانی ذہن میں پیدا ہوتے ہیں وہ یہ جادو کس نے کیا؟

جادو کس طرح کیا گیا؟ جادو کروانے والا کوئی مرد ہے یا عورت یا مشترکہ طور پر کروایا گیا؟ جادو کروانے والا کوئی قریبی عزیز ہے یا کوئی خونی رشتہ رکھنے والے نے کروایا؟

ان تمام سوالات کے جوابات علمِ رمل کے ذریعے سے حاصل کیئے جا سکتے ہیں۔ جو کہ انبیائی علم ہے جو انگریزی زبان میں (GEOMANCY) کہلاتا ہے۔ جس کے سے مکمل معلومات کسی ماہر رمل کے ذریعے سے حاصل کی جا سکتی ہیں۔

تحریر و تحقیق: ڈاکٹر سید مسرور حسین رضوی (کراچی)

رابطہ: 0345-2372669 موبائل بند ہونے کی صورت میں (SMS) کریں۔

Whatsapp:0345-2372669-0311-6869786

Google Search:Syed Masroor Hussain Rizvi Web: talasheilm.blogspot.com

## مناجات امیر المومنین حضرت علی علیہ السلام

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اِلٰھِیْ کَفٰی بِیْ عِزًّا اَنْ اَکُوْنَ لَکَ عَبْدًا وَّ کَفٰی بِیْ فَخْرًا اَنْ تَکُوْنَ لِیْ رَبًّا اَنْتَ کَمَا اُحِبُّ فَاجْعَلْنِیْ کَمَا تُحِبُّ

**ترجمہ** میرے معبود میری عزت کے لیے یہی کافی ہے کہ میں تیرا بندہ ہوں اور میرے لیے یہی فخر کافی ہے کہ تو میرا پروردگار ہے تو ایسا ہے جیسا کہ میں چاہتا ہوں پس مجھے ویسا ہی بنا دے جیسا کہ تو چاہتا ہے (مفاتیح الجنان)

# علم جفر کے کرشمات حرف نٓ

**ڈاکٹر خالد شفیع** السمیع کلینک نزد ریلوے اسٹیشن بھکر
0334-6965512

**نٓ والقلم وما یسطرون** نٓ حروف مقطعات یا روحانی حروف سے اسکا تعلق ہے نٓ کے اعداد قمری 50 جن کا مفرد عدد 5 بنتا ہے اور ملفوظی نون کے اعداد 106 ہیں جن کا مفرد عدد 7 ہے اور جدول ابجد شمسی میں نٓ کے مفرد عدد 7 ہیں اور نون = ن و ن کے مفرد عدد 7 ہیں یہ روحانیت میں باکمال عدد ہے حرف نٓ کی منزل سماک اور اسکا موکل خولائیل ہے نٓ کا عنصر بادی اور سمت اسکی مغرب ہے وہ اسماء جن کے حروف ن آتا ہے وہ اپنے اندر مقناطیسی کشش رکھتے ہیں جو کہ ہر قسم کی بندشیں، رکاوٹیں ختم کر کے زندگی کی کامیابی کی راہیں کھول دیتے ہیں اور یہ لوح بند تالوں کی چابی ہے روحانی جسمانی تکالیف گھریلو ناچاقی روزگار کا نہ ملنا شادی میں رکاوٹ جو کہ ایک مرتبہ رشتہ دیکھنے آتے ہیں دوبارہ پلٹ کر نہیں آتے ناکامیوں کے بعد کامیابیوں کا آغاز اور خوشگوار زندگی پیام مسرت اور قسمت کا عروج میں ہونا اس لوح نٓ میں پوشیدہ ہے۔

**طریقہ** اپنا مکمل نام و مقصد کے حروف اور نقاط گن کر پھر ان اسماء کے نام کے حروف اور نقاط گن لیں پھر ان دونوں کو جمع کر کے 21 عدد نفی کر کے خانہ نمبر 13 تا 16 تک لوح کو اعداد میں تبدیل کر کے حروف میں پُر کر لیں

مثال عرفان رضا کے کاروبار میں ترقی ہو۔

حروف 26 نقاط 10 = 26+10 = 36 یا حنان یا منان یا سبحان یا دیان یا سلطان یا حسن یا حسین کے حروف و نقاط 43 ہوئے دونوں کو جمع کیا 36+43=79 نفی 21 عدد ہوئے بقایا 58 کو حروف بنا کر لکھیں۔

علم جفر کے قاعدے کے مطابق

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مثال اعداد | 58 | 59 | 60 | 61 |
| حروف میں | ح ن | ط ن | س | اس |

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم — اللھم صل علی محمد و آل محمد

| | | | |
|---|---|---|---|
| 1 ا | 14 ط ن | 11 ھو | 8 ح |
| 12 واجب | 7 ز | 2 ب | 13 ح ن |
| 6 و | 9 حا | 16 اس | 3 ج |
| 15 س | 4 د | 5 ہ | 10 حب |

نٓ والقلم وما یسطرون یا حنان یا منان یا سبحان یا سلطان یا حسن یا حسین عرفان رضا کے کاروبار میں ترقی ہو نٓ نٓ نٓ نٓ

حکیم شاعر اہلبیت
خضر عباس پیاسی
0346-7328884
0333-6431553

# لوح فتوحات عظیمہ

خداوند تعالیٰ مسبب الاسباب ہے اس پرآشوب دور میں سچے دل سے خداوند قدوس کو ہی چارہ ساز بناؤ۔ وہی رحم کرے تو سب کچھ ہے ہر شخص آرام کی زندگی بسر کرنے کا خواہش مند ہے مگر قدرت کی طرف سے غیب سے امداد ہو تو سب مسائل حل ہوں گے اللہ تعالیٰ کے خزانے بھرپور ہیں وہی مدد فرمائے تو کام بنے گا۔ اگر ہم خداوند قدوس کے حضور عاجزی و انکساری سے درخواست کریں تو اس ذات بابرکت کے لیے ذرا بھر بھی مشکل نہیں ہے کہ غیب کے خزانے اور فتوحات کے تمام دروازے کھول دے۔ قرآن پاک کی عظیم سورۂ مبارکہ سورۃ نصر میں حضرت محمد ﷺ کی فتوحات عظیمہ کی بشارت دی گئی ہے۔ اس عظیم سورۂ مبارکہ اور مقدس دعا سے **لوح فتوحات عظیمہ** تیار کرنے کا مجرب ولاثانی طریقہ تحریر کر رہا ہوں۔

امیر المومنین حضرت علی ابن ابی طالبؑ کے علم کا ادنیٰ سا کرشمہ ہے کہ اثرات و برکات اس لوح میں پنہاں ہیں۔ خدائے بزرگ و برتر کے حضور گڑگڑا کر دعا مانگیں۔ اللہ تعالیٰ اس لوح کی برکت سے آپ کو ہر مقصد میں کامیابی عطا فرمائے گا۔

یہ لوح ایک چلتا جادو ہے جس کے طلسماتی اثرات بہت قلیل مدت میں حامل لوح پر ظاہر ہوتے ہیں۔ جو مومن بھائی اس لوح کو تیار کر کے اپنے پاس رکھیں گے اس لوح کے فیض و برکات سے بہرہ ور ہوں گے اور اس کی قدر و قیمت ان پر ظاہر ہوگی۔

**طریقہ تیاری لوح** لوح تیار کرنے کا تفصیلاً طریقہ ایک مثال سے سمجھاتا ہوں تاکہ ہر مومن بہن بھائی اسے تیار کر کے فائدہ عظیم حاصل کر سکے۔ اول بسم اللہ کے اعداد قمری نکالیں۔ دوم حروف کی تعداد سوم نقاط کی تعداد تحریر کریں۔ تینوں تعدادوں کو جمع کریں اور مجموعہ کو یاد رکھیں اب اول اس دعائے مقدسہ کے اعداد قمری نکالیں دوم حروف کی تعداد، سوم نقاط کی تعداد تحریر کریں اور جمع کر کے مجموعہ کو یاد رکھیں۔

اعداد بسم اللہ 786 تعداد حروف 19 تعداد نقاط 4
مجموعہ اول 809 اعداد سورہ نصر 6124 تعداد حروف 80
تعداد نقاط 36 مجموعہ دوم 6240

دعائے فتوحات اَللّٰھُمَّ یَافَتَّاحُ اِفْتَحْ لِیْ اَبْوَابَ فَتْحِكَ یَافَتَّاحُ

**ترجمہ** اے اللہ اے کھولنے والے، میرے لیے فتوحات کے دروازے کھول دے، اے فتح دینے والے

اعداد دعائے فتوحات= 2155 تعداد حروف= 32
تعداد نقاط= 20 مجموعہ سوم= 2207

اب تینوں مجموعوں کو جمع کر کے یاد رکھیں۔ مجموعہ اول = 809
مجموعہ دوم = 6240 مجموعہ سوم = 2207 میزان اول = 9256

اب نام طالب معہ والدہ کے اعداد قمری نکال لیں۔ مثلاً ظہیر احمد بن بلقیس کے لیے لوح فتوحات تیار کرنی ہے ظہیر احمد بن بلقیس کے اعداد 1270 تعداد حروف 13 تعداد نقاط 8 مجموعہ 1291 اب اس مجموعہ کو 4 سے ضرب دیں۔ مثلاً 1291×4=5164 یہ میزان دوم ہوئی۔ اب میزان اول سے میزان دوم کے اعداد تفریق کریں۔ میزان اول 9265 تفریق میزان دوم 5164 باقی اعداد 4092۔ ان باقی اعداد کو لوح کے خانہ اول میں تحریر کریں اب ہر خانہ میں اعداد طالب 1291 کا اضافہ کرتے ہوئے لوح کے تمام خانے پُر کریں۔ مثلاً خانہ اول کے اعداد 4092 ہوں گے اب خانہ دوم میں 4092+1291=5383 تحریر کریں۔ اب خانہ سوم میں خانہ دوم کے اعداد میں اعداد طالب جمع کر کے تحریر کریں۔ اسی طرح ہر خانہ میں اعداد طالب کا اضافہ کرتے ہوئے تمام خانے پُر کریں۔ مثالی لوح ظہیر احمد بن بلقیس کے لیے یہ تیار ہوئی۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۱۲۹ | ۱۷۰۰۲ | ۲۰۸۷۵ | ۴۰۹۲ |
| ۱۹۵۸۴ | ۵۳۸۳ | ۱۱۸۳۸ | ۱۸۲۹۳ |
| ۶۶۷۴ | ۲۳۴۵۷ | ۱۴۴۲۰ | ۱۰۵۴۷ |
| ۱۵۷۱۱ | ۹۲۵۶ | ۷۹۶۵ | ۲۲۱۶۶ |

اپنے نام کے حروف اول سے اپنا ستارہ معلوم کریں بس اپنے ستارہ کے متعلقہ دن اسی دن اسی ستارہ کی ساعت میں سفید کاغذ پر زعفرانی روشنائی جو ماالورد سے تیار کی گئی ہو لوح تحریر کر کے تہہ کر لیں اور اپنے ستارہ کے منسوبی رنگ کے کاغذ یا ریشمی کپڑا میں لپیٹ کے خوشبو لگا کر اپنے پاس رکھیں ہر

دن طلوع آفتاب سے ایک گھنٹہ بعد اسی ستارہ کی ساعت ہوتی ہے۔ اب روزانہ نماز فجر کے بعد صرف ایک تسبیح دعائے فتوحات پڑھ کر خدائے بزرگ و برتر کے حضور عجز و انکساری سے گڑگڑاتے ہوئے دعا کریں۔ ان شاء اللہ صدقہ معصومینؑ بہت جلد اپنے مقصد کو پائیں گے۔ دعا پڑھتے ہوئے ترجمہ کو ذہن میں رکھیں۔ اپنے نام سے ستارہ معلوم کرنے کی جدول یہ ہے۔ میں نے ہر بات وضاحت سے تحریر کردی ہے۔ **جدول**

| ایام | کواکب | سرنام حروف | منسوبی رنگ |
|---|---|---|---|
| ہفتہ | زحل | اب ج د | سیاہ |
| جمعرات | مشتری | ھ و ز ح | سبز |
| منگل | مریخ | ط ی ک ل | سرخ |
| اتوار | شمس | م ن س ع | طلائی |
| جمعۃ المبارک | زہرہ | ف ص ق ر | نیلا و سبز |
| بدھ | عطارد | ش ت ث خ | فیروزی |
| سوموار | قمر | ذ ض ظ غ | سفید |



## قضائے حاجات

نہایت مجرب عمل ہے شب کے آخری حصہ میں باوضو ہو کر بقبلہ خلوت کی جگہ بیٹھ کر ایک ہزار مرتبہ یہ پڑھے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ

ہر 100 مرتبہ پڑھنے کے بعد کہے (اَللّٰهُمَّ اكْفِنِيْ حَاجَتِيْ) یہاں حاجت کا ذکر کرنے کے بعد کہے (اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ) 3 رات متواتر عمل کرے۔

کرامات جعفر

# لوح تسخیر خاص

محمد اسد اللہ سلیمانی ماہر عملیات و تعویزات 0300-6501194

ادارہ روحانی علاج محلہ گوہر شاہ مین بازار نزد عمر نیازی سنٹر جھنگ

قارئین امامیہ جنتری السلام علیکم! ہمیشہ کی طرح اس مرتبہ بھی اپنا خاص الخاص عمل لوح تسخیر خاص لیکر حاضر خدمت ہوں۔ جو بھی آزمائے گا ان شاء اللہ ضرور فیض اٹھائے گا۔ اگر آپ کسی بھی پریشانی میں مبتلا ہوں مثلاً ✿ تسخیر خلائق محبوب ✿ میاں بیوی کی لڑائی جھگڑا ✿ کاروبار نہ چلنا ✿ نحوست سیارگان کی وجہ سے نقصانات کا ہونا ✿ سحر و جادو ٹونہ کی بندش کا شکار ہوں ✿ شادی کی پریشانی ✿ بیماری یا دشمنوں سے تحفظ وغیرہ کی وجہ سے اگر پریشان ہوں۔

**طریقہ عمل** نوچندی جمعرات کو علیحدہ کمرے میں داخل ہو جائیں پھر ساعت مشتری، شمس زہرہ یا قمر میں مشک و زعفران و عرق گلاب سے لوح تسخیر سفید یا گولڈن کاغذ پر تیار کرلیں۔ پھر درج ذیل آیت قرآنی 313 مرتبہ پڑھ کر لوح مبارکہ پر دم کردیں اور نیاز پنجتنؑ پاک کی دلا کر بچوں میں تقسیم کردیں پھر لوح مبارکہ اپنے پاس رکھ لیں اور روزانہ وقت مقررہ پر وظیفہ 313 مرتبہ 21 روز تک پڑھتے رہیں۔ اور لوح مبارکہ پر دم کرتے رہیں۔ ان شاء اللہ 21 تا 41 روز میں اثرات آنا شروع ہو جائیں گے اور چہاردہ معصومین علیہم السلام کے طفیل زندگی میں خوشحالی آجائے گی۔ لوح مبارکہ کو چاندی کے خول میں بند کر کے پاس رکھنا ہے اور وظیفہ روزانہ 101 مرتبہ پڑھتے رہیں۔ وظیفہ یہ ہے۔

لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ۝ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ؕ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ (سورۃ التوبہ آیت 129-128)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| والشمس | ۱۳۳ | ۱۵۵۴ | والقمر |
| ۱۵۵۱ | ۴۷۷ | ۴۳۶ | ۱۳۴ |
| ۳۷۵ | ۱۵۵۰ | ۱۳۵ | ۴۳۹ |
| والنجوم | ۴۳۸ | ۳۷۶ | مسخرات بامرہ |

میکائیل

وکفی باللہ شہیداً محمد رسول اللہ

تحریر و تحقیق
غلام رضا عسکری اعوان
نوابشاہ کراچی
0300-3210024
0333-7014915

# روزگار شادی اور اولاد

السلام وعلیکم و یا علی مدد! قارئین امامیہ جنتری! آغاز حمد و ثناء کے ساتھ اُس خدائے بزرگ و برتر کی جس نے انسان کو شعور دیکر اشرف بنایا۔ اور علم و آگہی سے آشنا کیا۔ اور علم سے دنیا کو مسخر کرنے کا ہنر دیا۔ کائنات کا کل علم احسان ہے مولائے کائنات کا اور محمد و آل محمد کا جنکے وسیلہ سے آج دنیا علم سے آگاہ ہیں۔ 2019 کے مضمون سے بہت سے لوگوں نے فائدہ اٹھایا کئی بچیوں کے گھر آباد ہوئے اور کئی ایک کے گھریلو ازدواجی مسائل اللہ کے کرم اور مولا کے فضل سے حل ہوئے۔ ایک شکوہ امامیہ جنتری کے قارئین اور دیگر ایسے لوگوں سے ہے۔

جو علم اور توکل و توسل میں تمیز نہیں رکھتے یا جانتے ہی نہیں کہ علم کیا ہے توکل کیا ہے اور توسل کیا۔ توسل آل محمد سے ہے توکل بر خدا ہے اور علم رکھتے ہوئے توکل کرنا اپنی حجت تمام کرنا ہوتا ہے۔ علم با توسل آل محمد ہی ہم سب کو ملا۔ علم اور توسل کا چولی دامن کا ساتھ ہے۔ بہت افسوس ہوتا ہے جب یہ کہا جاتا ہے کہ اللہ توکل یہ کام کرتے ہیں آگے مقدر یا نصیب۔ علم نے آج انسان کو اتنا بلند کیا کہ انسان اپنے قد کی اونچائی پا کر مغرور ہو جاتا ہے۔ خدارا عاجزی انکساری رکھیں اور کسی سے حسد نہ کریں اور حسد کی بنیاد پر کسی کو کمتر بنانے اور خود کو برتر بنانے کی کوشش نا کریں جان لیں حسد انسان کو قبر تک پہنچا دیتا ہے اور ا [illegible]



ایک مثال ہمارے معاشرے میں زبان زد عام ہے کہ اولاد مرد کے نصیب سے اور رزق عورت کے نصیب سے ہوتا ہے۔ اکثر افراد اسکی حقیقت سے آشنا ہی نہی ہیں۔ مولائے کائنات کا عقد سیدۃ النساء العلمین جناب فاطمہ سے ہوا۔ زمین و آسمانوں کا رزق جناب سیدہ کو حق مہر میں ملا اور رزق کی تقسیم مولا علی کرتے ہیں۔ آدم اول سے آدم آخر تک جو رزق ملتا رہا اور آنے والوں کو ملتا رہے گا یہ سارا نمک پانی سیدہ کا ہے۔ اسی بنیاد پر رزق عورت کے مقدر سے منسوب کیا جاتا ہے۔ میں اسی بنیاد پر یہ مضمون قارئین کی نظر کر رہا ہوں۔

علم نجوم کی وسعت بہت ہے اور صرف علم نجوم ہی نہی ہر علم اپنی جگہ وسیع و عریض ہے۔ اگر علم الابدان میں مثال لے لیں تو بدن کے اکثر اعضاء کے اسپیشلسٹ الگ الگ ملیں گے۔ انسان کے بنائے ہوئے بندے کے اعضاء اتنے پیچیدہ اور اہم ہیں کہ ہر عضو کا ایک مخصوص ڈاکٹر ہوتا ہے۔ اور میری سمجھ میں یہ نہیں آتا کی ایک عامل بہ یک وقت اعداد جفر رمل قیافہ نجوم اور عملیات کا ماہر کیسے ہو سکتا ہے مجھے تو آج بیس سالوں میں نجوم پر جب جب تحقیق کی نئے ابواب روشن ہوئے۔

**شادی اور روزگار:**۔ نجوم میں زہرہ کو دولت کا کارک یعنی دولت کا باعث بننے والا ستارہ کہا جاتا ہے۔ اور نجوم میں ہی عورت کو زہرہ سے منسوب کیا جاتا ہے۔ جب کہ مشتری کو گرو کہا جاتا ہے عورت کے زائچہ میں مشتری کی موجودگی عورت کے دین پرست اور ایمان کو ظاہر کرتی ہے

**مرد کے زائچہ** میں زہرہ عورت اور عیش و نشاط کو بھی ظاہر کرتا ہے۔ اگر درج ذیل علامات لڑکے کے اور لڑکی کے زائچہ میں ہوں تو شادی اچھی ہوگی عورت بھاگوان مقدر والی ہوگی۔

1 **اگر لڑکی** کے زائچہ میں زہرہ پہلے دوسرے گھر میں سعد ہو تو لڑکی کے مقدر سے دولت مرد کو میسر آتی ہے حسین اور پر کشش ہوگی۔

**اگر لڑکے** کے زائچہ میں پہلے دوسرے گھر میں زہرہ نحس ہو تو مرد عیش و عشرت شراب نوشی اور فواحشات میں ملوث ہوگا۔ 2۔ زہرہ کا لڑکی کے زائچہ میں نویں دسویں گیارہویں گھر سعد ہونا لڑکی کے اولاد ہونے، اچھی شہرت اور عقل و دانش رکھنے اور گھر کو سنوارنے والی لڑکی ہوگی تویں کا زہرہ بیرون ملک سفرات اور دوہری شہریت کو بھی ظاہر کرتا ہے۔ یہی علامات مرد کے زائچہ میں بھی ہیں اگر زہرہ انہی گھروں میں نحس ہو تو مرد و زن کی شہرت اچھی نہی ہوگی دین سے دور اور معاشرتی برائیوں کا شکار ہو سکتے ہیں

**اگر چھٹے گھر زہرہ** نحس ہو تو مرد و زن جنسی امراض کا شکار اور غلط تعلقات کا شکار ہو سکتے ہیں اسکے ساتھ ہی مادہ تولید کی کمی یا بیماریوں کی وجہ سے بانجھ پن کا شکار ہو سکتے ہیں۔

**اگر سعد** ہو تو اچھے ازدواجی تعلقات اور جلد شادی کے ساتھ جلد اولاد ہونے کے امکانات ہو سکتے ہیں۔ چھٹا گھر سرکاری ملازمت کا بھی ہوتا ہے ممکن ہے کہ مرد سرکاری ملازم ہو۔

**آٹھویں گھر زہرہ** کی موجودگی بچوں کا ہو کر مر جانا۔ پٹھوں اور

رگوں کی تکالیف کا رونما ہونا بواسیر کی تکالیف شریک حیات کو ہوسکتی ہیں لڑکی کے زائچہ میں نحس ہوتو کردار کی خرابی کو ظاہر کرتا ہے۔غلط ذرائع سے دولت کا حصول بنتا ہے۔ بارھویں گھر زہرہ خفیہ تعلقات کی نشاندہی کرتا ہے۔خواہ مرد وزن کا زائچہ ہو اگر زہرہ چھٹے آٹھویں کا مالک ہوتو ایسا ہوتا ہے۔

**اولاد کا نا ہونا** زہرہ کی وجہ سے بھی ہوتا ہے زہرہ مادہ تولید پر حکمران ہے اگر مرد یا عورت کے زائچہ میں زہرہ نحوست کا شکار ہوتو مادہ تولید کی کمزوریاں مرد وزن کو اولاد سے محروم کرسکتی ہیں اسکے ساتھ قمر کا تعلق قرار حمل سے ہے اگر قمر اور زہرہ نکاح کے زائچہ میں اچھے ہوں تو اولاد کی نوید شادی کے ابتدائی دو سے تین ماہ میں مل جاتی ۔قمر مادہ تولید میں پائے جانے والے نطفے سے تعلق رکھتا ہے لہذا اگر قمر نحس ہوتو مادہ تولید میں کرم موسوم جو کہ نطفہ بننے کا باعث بنتے ہیں وہ کمزور ہوتے ہیں جسکی وجہ سے اولاد میں تاخیر بانجھ پن ہوسکتا ہے اسکے ساتھ ہی مردوں میں جریاں اور مادہ تولید کی کمی ہونے کے ساتھ عورتوں میں زنانہ مسائل یا لیکوریا کا باعث بھی بنتا ہے۔اگر زائچہ ولادت میں اس قسم کی کمی پائی جائے تو وقت نکاح کے زائچہ میں ان ستاروں کو مثبت رکھ کر وقت نکاح تجویز کرنے سے علاج معالجہ سے معاملات میں بہتری کے قوی امکانات ہوتے ہیں ۔یاد رکھیں سرطان،عقرب اور حوت بار آور یا FERTAIL بروج ہیں ان بروج میں یا تو طالع برج رکھا جائے یا ان بروج میں سے کسی بھی برج کو پانچویں گھر میں اسطرح رکھا جائے کہ کوئی سعد ستارہ ان بروج میں موجود ہوتو وقت نکاح میں اولاد نہ ہونے کے معاملات حل کئے جاسکتے ہیں۔

**مشتری کی زائچہ** میں موجودگی شادی بیاہ کے زائچہ میں دیکھنا لازمی ہوگا اگر لڑکی کے زائچہ میں مشتری پہلے دوسرے چوتھے ساتویں دسویں گیارہویں گھروں میں سعد ہوتو ایسی لڑکی بھاگوان ہوگی مرد کے رزق روزی میں اضافہ اور اولاد کی بہترین تربیت کا باعث بنتی ہے۔اگر انہی گھروں میں لڑکی کے زائچہ میں اعلیٰ نظرات شرف اوج یا اپنے گھروں کا مالک مشتری بیٹھا ہو اور یوگ بنا رہا ہوتو مرد کے کاروبار ،روزگار ملازمت میں ترقی اور گھر کو جنت بنانے کا باعث بنتی ہے۔یہی نظرات نحس ہوں تو مرد کی مالی کاروباری حیثیت رو بہ زوال ہو جاتی ہے اور آمدنی و دولت کا حصول مشکل اور نقصانات میں اضافہ ہوجاتا ہے۔مرد کے زائچہ میں یہی نظرات سعد ہوں تو مالی آسودگی اور اچھی زندگی گذارنے کے ساتھ دین دار ہوگا خصوصاً اگر مشتری پہلے دوسرے نویں گھروں میں سعد ہوتو رزق حلال سے آسودہ حال ہوگا۔مشتری چھٹے بارھویں گھروں میں نحس ہوتو شریک حیات بیمار یا صحت کی خرابیاں ہوتی ہین روپیہ پیشہ ناجائز طریقہ سے کمائے اور دولت پرست کنجوس ہوگا۔اگر سعد ہوتو مشتری انہی گھروں میں اچھے ثمرات دیتا ہے۔

**ہم مزاج** ہونا قمر کی منزل سے دیکھا جاتا ہے اگر شوہر کی کمائی اچھی ہو اور میاں بیوی میں مزاج آشنائی نا ہوتو ایسے میں عورت مرد کی دولت کو بے جا اصراف میں خرچ کرتی زندگی کی آسائشوں اور دیگر غلط طریقوں سے دولت لٹانے کا باعث تو بنتی ہی ہے لیکن گھر کا ماحول اچھا نہی ہوتا میاں بیوں کے زائچوں میں مزاج آشنائی اور ہم مزاج ہونا گھر کو جنت بنا دیتا ہے۔آج کل کے دور میں طلاق کی بڑی وجوہات میں سے ایک بڑی وجہ ہم مزاج نا ہونا ہے پرانے وقتوں میں لڑکیاں اپنا نصیب سمجھ کر خاموش ہو جاتی تھیں مگر آج کل ایسا نہی ہوتا۔مولا علی کا قول ہے رشتہ داری ہمیشہ اپنے برابر یا اپنے سے کمتر لوگوں میں کرو۔ایسا کرنے سے ایک جیسا ماحول لڑکی کو میسر آتا ہے۔لیکن افسوس آج کل والدین دولت اور امیر رشتوں کو ترجیح تو دیتے ہیں شرافت کو ترجیح نہیں دیتے جسکی وجہ سے معاملات طلاق تک پہنچتے ہیں۔

**وقت نکاح** میں ستاروں کی نشست کے اثرات ازدواجی زندگی پر کس قدر مرتب ہوتے اس کا ادراک نجوم جاننے والا نکاح کا زائچہ بنا کر دیکھ لیتا اور بتا دیتا ہے۔قارئین جب نکاح کے وقت سے آپکے حالات کشید کئے جاسکتے ہیں تو اچھے وقت کا انتخاب کرنا لڑکے لڑکی کے لئے نہایت مناسب ہوگا۔ **قول معصوم** ہے کہ منگل کے دن کسی نئے کام کی ابتدا نا کرو منگل کا دن مریخ سے منسوب ہے۔مریخ کی ساعتوں میں ابتدا کئے گئے کام اکثر برائی پر منتج ہوتے ہیں۔نکاح کے اوقات میں منگل کا دن مسلم معاشرے میں نہی رکھا جاتا جبکہ ہندو معاشرے میں اکثر شادیاں منگل کے دن رکھی جاتی ہیں اسکی علمی توجیح آج قارئین کی نظر کرتا ہوں منگل کے دن نکاح کرنے سے مرد عورت پر حاوی رہتا ہے اور عورت ساری زندگی مرد کی حاکمیت میں چلی جاتی ہے۔نکاح جمعہ کے دن مسلم معاشرے میں نیک سمجھا جاتا ہے اسکی علمی وجہ بھی یہ ہے کہ جمعہ کا دن زہرہ یعنی عورت سے منسوب ہے۔زہرہ محبت کا ستارہ بھی ہے۔

قارئین آپ کو یہ علمی معاملات بتانے کا مقصد یہ ہے کہ اپنی زندگی میں علم سے استفادہ کریں اور آسانیاں پیدا کریں بے شک اللہ ہر چیز پر قادر ہے لیکن علم آپکو مشکلات اور تکالیف سے بچاتا ہے ۔اپنے بچوں کی

کے وقت زائچہ ملانا اور درست وقت نکاح کا انتخاب آپکے بچوں کے مستقبل کے لئے بہتر ہوگا۔

دعا کیجئے گا اللہ و مولا مجھے آپکو ہم سب کو حسد سے بچائے۔ بانیاں امامیہ جنتری آغا نثار احمد مرحوم اور میرے والدین کے لئے ایک سورۃ فاتحہ کی درخواست کے ساتھ دعا گو ہوں مولا امام زمانہ آغا افتخار صاحب کو صحت سلامتی دے اور انکی توفیقات میں اضافہ کریں۔



# لوحِ نادِ علیؑ

مولانا
گلفام علی حسینی
0321-4534910
0300-4534910

لوح نادِ علیؑ کو تو چندی جمعرات کے دن زعفران و مشک و عرق گلاب سے سفید کاغذ تحریر کریں۔ اور دھونی صندل سرخ اور لوبان کی دیکر اپنے پاس رکھیں۔ ان شاء اللہ سب مشکلات سہل و آسان ہونگی۔ دشمنوں پر غلبہ ہوگا سحر و جادو و بد اثرات سے کامل حفاظت ہوگی۔ نماز کی پابندی کریں ہر نماز کے بعد اٹھارہ مرتبہ نادِ علیؑ ضرور پڑھ کر دعا کریں۔ مولا کریم رحم رمائے گا۔ کوئی بات سمجھ میں نہ آئے تو رابطہ کریں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| نَادِ عَلِيًّا | مَظْهَرَ | الْعَجَائِبِ | تَجِدْهُ | عَوْنًا لَّكَ | فِي | النَّوَائِبِ |
| مَظْهَرَ | الْعَجَائِبِ | تَجِدْهُ | عَوْنًا لَّكَ | فِي | النَّوَائِبِ | كُلُّ |
| الْعَجَائِبِ | تَجِدْهُ | عَوْنًا لَّكَ | فِي | النَّوَائِبِ | كُلُّ | هَمٍّ |
| تَجِدْهُ | عَوْنًا لَّكَ | فِي | النَّوَائِبِ | كُلُّ | هَمٍّ | وَ |
| عَوْنًا لَّكَ | فِي | النَّوَائِبِ | كُلُّ | هَمٍّ | وَ | غَمٍّ |
| فِي | النَّوَائِبِ | كُلُّ | هَمٍّ | وَ | غَمٍّ | سَيَنْجَلِي |
| النَّوَائِبِ | كُلُّ | هَمٍّ | وَ | غَمٍّ | سَيَنْجَلِي | بِعَلِيٍّ |

# محبت کے لیے خاص عملیات — محبت فاتح عالم

ماہ نور فاطمہ
ڈیفنس فیز III لاہور
0307-2102288
0333-4194017

قارئین کرام السلام علیکم! قارئین اس سال محبت و الفت اور محبت میں ناکامی کے لیے اپنے خاص اور آزمودہ عملیات لیکر حاضر ہوں اور پر امید ہوں کہ آپ اس سے بھرپور رہنمائی حاصل کریں گے اور مجھ ناچیز اور آغا افتخار حسین صاحب کے حق میں دعا فرمائیں گے۔ عملیات اور ان کا طریقہ کار واضح اور صاف صاف لکھ دیا ہے پھر بھی اگر کسی لفظ یا جزو کی سمجھ نہ آئے تو کال کر کے پوچھ لیں۔ کوئی بھی عمل شروع کرنے سے پہلے اجازت شرط ہے۔ خواتین اپنے ہر قسم کے مسائل کے حل کے لیے رابطہ کریں۔

**افسر مہربان ہو** اگر کوئی ملازم اپنے افسر سے تنگ ہو تو اسے چاہیے کہ 7 روز تک بلا ناغہ بعد نماز عشاء (مغربین) ہر روز اس دعا کو 203 مرتبہ پڑھے اور اول و آخر پانچ مرتبہ درود شریف پڑھے بفضل خدا افسر مطیع ہو گا وہ دعا یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْحَلِیْمُ الْکَرِیْمُ
لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَرَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ
لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اَرْحَمُ الرَّاحِمِیْنَ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اَمَانُ الْخَائِفِیْنَ
لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

**لوگوں کے دلوں میں محبت پیدا ہو**

اگر کسی شخص کو لوگوں کے دلوں میں محبت پیدا کرنا مقصود ہو تو اسے چاہیے کہ سفید حریر کے کپڑے پر 35 مرتبہ (اَلْوَدُوْدُ) لکھ کر اپنے پاس رکھے تو لوگوں کے دلوں میں محبوب ہو جائے گا۔

**میاں بیوی کی محبت کے لیے** میاں بیوی کی محبت کے لیے مندرجہ ذیل آیت کریمہ کے اعداد نکال کر چاندی کی تختی پر یا کاغذ پر زعفران و کستوری سے نقش مثلث ترتیب سے پُر کریں اور اس نقش کے اردگرد آیت مذکورہ لکھیں اور نیچے طالب و مطلوب (شوہر اور بیوی) کے نام مع والدہ تحریر کریں اور دھو کر خاوند اپنی بیوی یا بیوی اپنے شوہر کو پلا دے تو نہ ختم ہونے والی محبت پیدا ہوگی اور دونوں میاں بیوی کی اچھی محبت ہوگی آزمودہ ہے اور آیت یہ ہے۔ اس آیت کے کل اعداد 3834 ہیں بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ عَسَی اللّٰہُ اَنْ یَّجْعَلَ بَیْنَکُمْ وَبَیْنَ الَّذِیْنَ عَادَیْتُمْ مِّنْھُمْ مَّوَدَّۃً ط وَاللّٰہُ قَدِیْرٌ ط وَاللّٰہُ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ (ممتحنہ 7)

| | | |
|---|---|---|
| ١٠٠٢ | ١٠٩٧ | ١٠٠٤ |
| ١٠٠٣ | ١٧١١ | ١٠٩٩ |
| ١٠٩٨ | ١٠١٥ | ١١٠٠ |

# نگینہ پکھراج کے خواص (TOPAZ)

تحریر حکیم مظفر علی رضوی المعروف جوہرے 0300-4519796

اسے اردو میں پکھراج اور انگریزی میں ٹوپاز کہتے ہیں۔ اسکا شمار قیمتی جواہرات میں ہوتا ہے اسکے نایاب رنگوں میں گلابی، زرد، نیلا، پیازی، اور سفید بھی ہیں۔

**مقام پیدائش** دنیا کے کئی ممالک میں اسکی کانیں دستیاب ہیں۔ مثلاً سیلون، برازیل، روس جاپان، آسٹریلیا، سائبیریا، شمالی نائیجیریا اور جنوبی افریقہ وغیرہ۔ دنیا کا بہترین گلابی پکھراج کاٹلنگ (مردان) سے نکلتا ہے۔ سفید اور پیازی پکھراج گلگت اور افغانستان میں دستیاب ہے۔ **نوٹ** بسری لنکن نیلم قدرت کے سات رنگوں میں دستیاب ہے۔ بعض نہیں اکثر لوگ yellow Sapphiri کو بھی زرد پکھراج کہتے ہیں" مگر یہ غلط ہے"

**پکھراج کے سحری خواص** اس کا انگوٹھی میں پہننا غم و غصے کو دور کرتا ہے اس کے پہننے سے جسم کی قوت، طاقت، عقل اور عمر میں اضافہ ہوتا ہے، قوت ارادی بلند ہوتی ہے۔ کاروباری الجھنیں دور ہوتی ہیں۔ پکھراج کو پہننے سے انسان خوشی محسوس کرتا ہے اور خوش گوار عادات کا عادی ہو جاتا ہے۔ محبوب کے سامنے پہن کر جانے سے محبت بڑھتی ہے۔

**پکھراج کے طبی خواص** پکھراج کا ذائقہ ترش اور مزاج سرد ہوتا ہے۔ جلدی امراض میں پکھراج کا استعمال مرہم کی حیثیت رکھتا ہے پکھراج کا استعمال ہر قسم کے ورم کو تحلیل کرنے میں اکثیر کا درجہ رکھتا ہے۔ خون کے سرطان میں طبی طریق سے اسکا کشتہ انتہائی مفید ہے۔

# دُعا اور شفا یابی

سید محمد اجمل
H.NO 260 STREET 116
I-10/4 ISLAMABAD
0335-5555150

السلام علیکم و یا علی مدد! امامیہ جنتری گذشتہ کئی سالوں سے مطالعہ میں ہے۔ روحانی مخفی اور اسلامی علوم کے لحاظ سے ایک جامع جنتری ہے۔ سوچا اپنی تحقیق کو بھی عوام الناس تک پہنچانے کی ایک ادنیٰ سی کوشش کروں۔

قارئین دعا کا حکم قرآن اور سنت نبویؐ و معصومینؑ میں موجود ہے۔ ایک شخص جب امام جعفر صادق علیہ السلام کے پاس آ کر گویا ہوا مولا دعائیں قبول نہیں ہوتیں کیا کروں مولا نے کہا اول و آخر محمد و آل محمد پر درود بھیج کر دعا مانگو بارگاہ تعالیٰ میں دعا رد نہیں ہوگی۔

جدید روحانی علوم میں ہیلنگ HEALING نے گذشتہ تین سے چار عشروں میں کافی ترقی کی ہے۔ HEALING کے بنیادی معنی شفایابی کے ہیں۔ انبیاء کو اللہ تعالیٰ نے دعا کی قبولیت اور دعا سے بیماریوں کے علاج کی خصوصیات سے نوازا ہے۔ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دعا سے بڑھیا کا شفایاب ہونا لعاب ختمی مرتبت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے روز خیبر مولا علی کا آشوب چشم دور ہونا حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا کوڑھیوں کو شفایاب کرنا نابینا کو بینائی دینا دعا انبیاء کی وجہ سے ہی تھا۔ ہیلنگ میں کئی علوم اس وقت دنیا میں رائج ہیں جس میں ریکی رنگ و روشنی سے علاج اور ٹیلی پیتھی ہپناٹزم ہیلنگ کی چند اقسام ہیں۔ جدید دنیا میں PENDULUM HEALING شفاء یابی کے لئے مختلف امراض جسمانی و روحانی میں مستعمل ہے۔ پنڈولم ہیلنگ کیا ہے کچھ وضاحت قارئین کی آسانی کے لئے کر دوں۔

1602 عیسوی میں Galileo Galilei نے پنڈولم کی سائنسی ایجاد کی اور 1658 میں پہلا پنڈولم کلاک ایجاد کیا گیا جس سے وقت کی درست پیمائش دنیا میں سامنے آئی۔ قدیم زمانے میں اور آج کل بھی دیہاتوں میں زیر زمین پانی کی تلاش کے لئے ایک چھڑی استعمال کی جاتی ہے جسے DEVINE ROD کہا جاتا ہے۔ زیر زمین تیل کی تلاش کرنے والی کمپنیاں بھی یہ طریقہ آج تک استعمال کرتی ہیں

پنڈولم کی بنیادی طور پر تین قسمیں ہوتی ہیں جن کے نام ۱۔ کارنک پنڈولم کی شکل گولی نما ہوتی ہے اسکا تعلق سبز رنگ سے ہوتا ہے۔ عموی طور پر شیشہ کا بلور یا چاندی کی ایک گولی بنا کر اس میں ڈوری لگا کر بنایا جا سکتا ہے۔ ۲۔ ایسیس پنڈولم۔ کی شکل گول بیلن نما ہوتی ہے جسکے آخر میں پہیہ نما گول کٹائی کی جاتی ہے یہ بنیادی طور پر سفید روشنی سے منسلک ہوتا ہے۔

۳۔ اوسیرس پنڈولم۔ یہ پنڈولم بھی بیلن نما گول ہوتا ہے لیکن اس پنڈولم میں پیالہ نما گول اشکال میں کٹائی کی جاتی ہے اس پنڈولم کا بنیادی تعلق سبز روشنی سے یا رنگ سے ہے۔ یہ تین اقسام کے پنڈولم یا ان میں سے کوئی ایک صحت شفاء کے لئے استعمال کیا جا سکتا ہے۔ پنڈولم کیسے کام کرتا ہے آپکو بتاتے ہیں۔ جس طرح گرامر میں فعل فاعل اور مفعول ہوتا ہے بالکل اسی طرح پنڈولم ہیلنگ میں تین کردار ہوتے ہیں فعل، ہیلنگ دینا یا کرنا فاعل۔ جو ہیلنگ دے رہا ہے اور مفعول جسے ہیلنگ کی ضرورت ہے

NICOLA TESLA جس نے بجلی ایجاد کی اسکا فارمولا تھا E=MC اس فارمولا کی بنیاد پر ایٹم بم بنالیا گیا۔ یہی فارمولا کسی بھی روحانی عمل میں استعمال ہوتا ہے۔ یہاں E سے مراد انرجی یا قوت ہے یہ قوت عمل کرنے والے عامل کی ہوتی ہے۔ M سے مراد موشن یا تحریک ہے عامل کی قوت روحانی سے تحریک پیدا ہوتی ہے۔ اور C سے مراد فریکوئینسی ہے۔ یعنی عامل کی روحانی قوت کی وسعت اور طاقت کتنی ہے یعنی عامل کی روحانی قوت جتنی متحرک ہوگی اور جتنی قوت بخش ہوگی کیا گیا عمل اتنا ہی پر اثر اور پائیدار ہوگا۔ پنڈولم ہیلنگ میں کوئی تعویذ دھاگہ نہیں کیا جاتا۔ بلکہ روحانی قوت سے کام لیا جاتا ہے اور سائل کو تشخیص کے بعد منفی قوت سے پاک کیا جاتا ہے جس سے سائل کو شفاء یابی ہوتی ہے۔

**علامہ شاد گیلانی مرحوم** رمل اور جفر کے ماہر ہونے کے ساتھ ہومیو پیتھک ڈاکٹر بھی تھے۔ مرض کی تشخیص کے بعد مختلف ادویات کو تجویز کرتے اور پھر پنڈولم سے سب سے زیادہ شفاء بخش دوا کا انتخاب کرتے اور مریض کو استعمال کرواتے تھے (کتاب ارتکاز توجہ سے اقتباس)

**پنڈولم** کا استعمال کیسے کیا جاتا ہے۔ پنڈولم دھات یا شیشہ کا بنا ہوا ایک گولہ یا لٹو نما آلہ ہوتا ہے۔ بعض ماہرین وقت ضرورت ایک سکہ میں دھاگہ یا تار باندھ کر پنڈولم بنا لیتے ہیں۔ اول پنڈولم کو عامل اپنی روحانی قوت سے منسلک کرتا ہے اور پنڈولم کو سوالات جوابات کا پابند کرتا ہے۔

ایک بات کا خاص خیال رہے کہ پنڈولم سے سوالات جوابات لیتے ہوئے اور ہیلنگ کرتے ہوئے آپ اپنے ذہن کو خالی رکھیں اور خود سے کسی جاب کی توقع اگر آپ اپنے ذہن میں رکھ کر سوال کریں گے تو جواب مشکوک آ سکتا ہے۔ جب پنڈولم کو حرکت دی جاتی ہے تو اول پنڈولم آگے پیچھے حرکت کرتا ہے اور اور چند لمحوں میں گول دائرہ نما گھومنا شروع کر دیتا ہے۔ پنڈولم کے گھومتے ہوئے دائرے کی وسعت سے پنڈولم کی انرجی کا اندازہ لگایا جاتا ہے۔ یہاں ایک وضاحت یہ بھی ضروری ہے کہ عموی پنڈولم کلاک وائز حرکت کرتے ہیں۔ تاہم پنڈولم کو اپنی روحانی قوت سے منسلک کرتے ہوئے پنڈولم کے گھومنے کی سمت کو منفی یا مثبت کا پابند بنایا جا سکتا ہے۔ دوم پنڈولم سے چند سوالات کرکے پنڈولم کے درست جوابات کا معائنہ کیا جاتا ہے۔ پنڈولم کو جنبش دے کر کہیں۔ اپنی مثبت قوت کا اظہار بتاؤ۔ اب پنڈولم دائین یا بائین گول حرکت کر کے اپنی، مثبت قوت کا اظہار کرے گا۔ اسی طرح منفی قوت مثبت کے الٹ مانی جائے گی۔ (اگر سوال کا جواب مثبت ہو تو جواب کیسے ہو گا) پنڈولم کی حرکت آپکے سوال کا جواب دائیں یا بائیں گھوم کر جواب دے گا اسی طرح دیگر سوالات جوابات کا پابند پنڈولم کو بنایا جاتا ہے۔

**تشخیص مرض** اگر آپ رنگوں روشنی سے علاج کرتے ہیں تو ایک رنگوں کا چارٹ سامنے رکھیں اور پنڈولم سے اسطرح سوال کریں۔ زید بن بکر کے ساتھ کیا مسئلہ ہے اور کس رنگ کی وجہ سے صحت خراب ہے۔ اب پنڈولم کو حرکت دیں پنڈولم گھومنا شروع ہو گا اور کسی ایک رنگ پر آ کر رک جائے گا۔ اگر سرخ رنگ پر رک جائے تو یاقوت کا پتھر سرخ صدقات اور سرخ پھلوں کا استعمال مریض کے لئے شفا بخش ہو گا۔

اگر آپ **نجوم کے ماہر** ہیں اور سائل کو تاریخ ولادت یاد نا ہو تو آپ اسطرح سوال کریں۔ زید بن بکر کے ساتھ کس ستارے کی نحوست یا کمزوری ہے۔ اب آپ ایک گول دائرہ میں سات ستاروں کی اشکال یا نام لکھ کر پنڈولم کو جنبش دیں پنڈولم حرکت کرتا ہوا کسی ایک ستارے پر رک جائے گا اس ستارے سے منسوب علاج کریں صدقات دیں تو سائل کو افاقہ ہو گا۔

اگر سائل کے ساتھ **جادو آسیب** کی تشخیص کرنی ہو۔ مریض کے ساتھ معاملہ کیا ہے اور مریض کس قسم کی منفی قوت کی وجہ سے مرض کا شکار ہوا ہے۔ جادو اثرات ستاروں کی نحوست یا کوئی آسیبی اثر ہے اس بات کا تعین کرنے لئے پنڈولم کے ذریعہ سے بار بار تشخیص کی جاتی ہے۔

**حصول دولت اور کامیابی** کے لئے ایک راز قارئین کی خدمت میں پیش ہے۔ ایک سائل کو آپ کامیابی کی جانب لے جانا چاہتے ہیں تو سائل کی تصویر مع نام و والدہ کے لیکر پاس رکھیں۔ پنڈولم سے منفی اثرات کی تشخیص کریں اور مثبت روحانی طریقوں سے پہلے سائل کی منفی قوتوں کا ازالہ کریں۔

اگر **ہمت و حوصلہ** کی ہے تو مریخ کی مثبت قوتوں سے پنڈولم کو منسلک کریں اور کہیں مریخ کی شجاعت ہمت حوصلہ کی مثبت قوتوں سے منسلک ہو جائے۔ پنڈولم منسلک ہو کر رک جائے گا اب پنڈولم کو حکم دیں مریخ کی مثبت قوتوں سے فلاں بن فلاں کو ہمت حوصلہ اور شجاعت سے ہمکنار کر دو

**حصول دولت** کے لئے سائل کی تصویر نام مع والدہ کے لیکر پہلے منفی قوتوں سے پاک کریں۔ اگر آپ کے پاس صلاحیت ہے تو براہ راست پنڈولم کو ستارے کی مثبت قوتوں سے منسلک کریں یا ایک اعلیٰ مشتری کا شرف پاس رکھیں اور پنڈولم کو مشتری کی روحانی قوتوں سے منسلک کریں اور انہی قوتوں کو سائل کی جانب ٹرانسفر کر دیں

**روحانی طور** پر اگر آپ کسی خاص اسم اعظم کی چلہ کشی کر چکے ہیں جیسے یا ودود یا باسط یا رحمٰن یا رحیم یا کوئی اور اسم اعظم تو اپ اپنے حاصل شدہ روحانی قوتوں کو پنڈولم کے ذریعہ سے دعائیہ کلمات ادا کرتے ہوئے کسی بھی سائل کو تفویض کر سکتے ہیں۔ روحانی اذکار کی قوت پنڈولم کے ذریعہ سے مریض کو منتقل کی جاتی ہے۔ جس سے سائل کو شفاء ملتی ہے۔

پنڈولم کا استعمال روحانی اور آسیبی اثرات میں کمال کے نتائج دیتا ہے چونکہ آسیبی امراض نفسیاتی طور پر متاثر کرتے ہیں لہذا مریض کی نفسیات کا کامیاب علاج پنڈولم سے ممکن ہوتا ہے۔ ہیلنگ کا دورانیہ مرض کی نوعیت اور شدت کے حساب سے طویل یا مختصر ہوتا ہے۔ میں نے پنڈولم ہیلنگ کا طریقہ امریکہ کے مشہور ہیلر ERICH HUNTER سے سیکھا اور اپنے اطراف میں آزمائش کے بعد امامیہ جنتری کے قارئین کی نظر کر رہا ہوں۔ پنڈولم ہیلنگ سے متعلق کوئی سوال یا کوئی فرد سیکھنا چاہے یا کسی مسئلہ کا شکار ہو تو میں حاضر ہوں۔ بانیان امامیہ جنتری کے لئے خصوصی دعا گو ہوں مولا انہیں علم کی ترویج کا ذریعہ بنائے رکھے۔

پنڈولم کی اقسام



# علم الاعداد کا مجرب ترین فالنامہ

تنویر عصری، ایم اے
راولپنڈی
0333-5398050

تخلیق کائنات سے لے کر آج تک انسان نے توحید خداوندی کی معرفت اس طریقے سے حاصل نہیں کی جس طرح خالق نے اپنے رہبروں کے ذریعے کروانے کی کوشش کی۔ لیکن انسان نے اپنی انا کی سرکشی کو مسئلہ بنا کر شیطان کی پیروی میں ایک نظام ہر دور میں برقرار رکھا۔ دنیاوی ترقی کے لیے تجسس کا فطری ہونا ناگزیر تھا۔ اسی سبب دنیاوی ترقی نے کائنات کی تسخیر پر فخر و مباہات کرنا شروع کر دیا۔ آنے والے کل کی جستجو میں انسان نے جس تجسس سے کام لیا اُس کا لازمہ یہ تھا کہ زندگی کے ہر شعبے میں آنے والے کل کی فکر میں انسان سرگرداں پھرنے لگا اور مستقبل کے بارے میں معلومات حاصل کرنا اس کی فطرت ثانیہ بن گئی۔ اس سبب قرون اُولیٰ سے آج تک ہر دور میں مستقبل کی معلومات یا سوالات کے جوابات کے حصول کے لیے ہر دور میں ہر علم کے ماہرین نے حتیٰ کہ روحانی علوم نے جنم لیا۔ یہ طریقے ہر علم کے ماہرین کے تجربات کی کسوٹی کے سبب آج تک جاری و ساری ہیں اور ہر عالم و جاہل اپنے تجربات کی روشنی میں اپنی نجی زندگی کے سوالات کے جوابات و نتائج حاصل کرنے کے لیے ایسے علوم کے ماہرین سے رابطے میں رہتے ہیں اور اس علم کے جاننے والے مختلف طریقوں کے توسط سے سائلوں کے سوالوں کے جوابات دے کر اپنی روزی کمانے میں مگن ہیں۔ علمِ رمل سے شگون و جوابات حاصل کرنا قدیم ترین روایت میں شامل ہے۔ اس کے بعد علوم کی ترقی اور علوم کی دریافت یا آسمانی کُتب کے نزول کے بعد ان علوم کی باطنی کیفیات نے انسان میں اس عقیدہ کو مزید تقویت پہنچائی اور یہ طریقے آج تک جاری و ساری ہیں۔ دینی علوم کے اعتبار سے بھی اور دنیاوی علوم کے اعتبار سے بھی۔ کیونکہ علم الاعداد کا علم کتب آسمانی کے نزول سے ترقی کرتے ہوئے فکر کی انتہا قرآن کریم پر ہوئی۔ قرآن کریم نے اور علوم کی باریکیوں پر غور کی جانب توجہ دیتے ہوئے علم الاعداد کے مخفی رموز پر تدبر کی جگہ جگہ دعوت دی۔ اس سبب اپنے قارئین کو ایک تحفۂ نایاب پیش کرنے کی جسارت کر رہا ہوں۔ نتیجے کا خداوند کریم پر یقین رکھتے ہوئے ظاہری کاوشوں کے نتائج اس فالنامے سے حاصل کئے جاسکتے ہیں۔ مگر اس کو بچوں کا کھیل سمجھ کر معمولی معمولی باتوں کے جوابات سے گریز کرنا چاہیے ورنہ مایوسی ہوگی۔ ایک سوال کا جواب حاصل کرنے کے بعد کم سے کم 15 دن تک دوبارہ اس مقصد کے شگون لینا درست نہیں۔ فالنامہ نہایت آسان ہے۔ فجر یا عشاء کی نماز کے بعد باوضو ہو کر ان مثلث کے 7 اعداد کو کاغذ کے علیحدہ علیحدہ پرزوں پر تحریر کر کے ایسے بند کر دیں تاکہ مکس ہو جائیں اور کوئی پہچان باقی نہ رہے۔ پھر ان کو ایک پیالی میں ڈالکر مزید مکس کرنے کے لیے ہلائیں اور پھر کسی بچے سے یا آنکھیں بند کر کے 11 مرتبہ بسم اللہ، 3 مرتبہ سورۂ الحمد اور 4 مرتبہ سورۂ القدر پڑھ کر ایک پرچی اٹھا کر اسے کھول کر ان اعداد کو جوابات کی فہرست میں تلاش کریں اور اس کے مطابق عمل کی کوشش کریں ان شاء اللہ اپنے مطلب میں سُرخرو ہوں گے۔ پرچیاں بناتے ہوئے یہ خیال رکھیں کہ اعداد کو دائیں جانب سے لکھنا ہے۔ مثلاً ۴۷۱ یعنی پہلے چار پھر سات اور پھر ایک۔

| | | |
|---|---|---|
| ۱۷۴ | ۷۷۲ | ۱۱۹۶ |
| ۴۳۹ | ۸۷۱ | ۲۹۷ |
| * | ۶۲۳ | * |

## اعداد و خواص اعداد

| | |
|---|---|
| ۱۷۴ | ابھی کامیابی کا وقت نہیں آیا جس کام کا تم ارادہ کر رہے ہو اس پر ابھی عمل کرنے سے نقصان ہے۔ چند روز صبر کرو وقت مناسب نہیں ہے۔ بعد میں عمل کرنے سے فائدہ ہے۔ |
| ۷۷۲ | حسب ارادہ مقصد میں کامیابی نہ ہوگی، اس لئے کہ کامیابی اوسط درجہ کی ہے، عمل و کام کرنے میں نقصان نہیں ہے کہ کامیابی ہوگی۔ |
| ۱۱۹۶ | یہ کام نہ کرو کوئی فائدہ نہیں بلکہ نقصان ہے۔ تمہارا منصوبہ صحیح نہیں ہے۔ اس خیال کو ترک کرو تو اچھا ہے۔ |
| ۴۳۹ | ہشیاری امانت و کوشش و احتیاط چاہیے اس کام کے بننے اور بگڑنے کی بنیاد آپ کی کوشش و احتیاط پر ہے۔ کوشش سے کامیابی غیر محتاطی سے ناکامی ہے۔ |
| ۸۷۱ | ابتدائی مشکلات سے نہ گھبرائیں نتیجہ بہر حال آپ کے حسب منشاء ہوگا پہلے پہل کچھ مشکلات ضرور در پیش آئیں گی مگر آخر میں آپ کامیاب ہونگے۔ |
| ۲۹۷ | وقت اور خیال و ارادہ آپ کا اچھا ہے خدا کا نام لیکر کام شروع کرو کوئی فکر و وسوسہ دل میں نہ کرو آپ ضرور کامیاب ہو جائیں گے۔ |
| ۶۲۳ | امداد غیبی آپ کی انتظار میں ہے اور کامیابی کا گویا حکم غیب سے ہو چکا ہے۔ اس میں کوئی دیر اور رکاوٹ نہیں ہے۔ صبح شام کامیابی ہونے والی ہے۔ |

مولانا
سید نثار عباس نقوی (مرحوم)

# شادیاں ناکام کیوں ہوتی ہیں؟

## (علم الاعداد کی روشنی میں)

شادی میں ناکامی کے کئی اسباب ہیں۔ دُلہن دُلہا کے ناموں کے اعداد میں ہم آہنگی نہ ہونا۔ بروج وسیارگان کا مختلف ہونا۔ ناموں کے حروف کی طبع کا نہ ملنا۔ ایّام محرم الحرام وصفر میں ہوئی شادیاں اکثر خانہ بربادی کا سبب بنتی ہیں کیونکہ ان ایّام میں نواسۂ رسول کی شہادت اور اہل بیت اطہار کا مصائب میں ابتلاء ہے۔ مومنین کو چاہیئے کہ وہ محرم، صفر تا 8 ربیع الاوّل میں شادی وغیرہ نہ کریں۔ شادی کے وقت قمر در عقرب بھی نہ ہو۔

قارئین امامیہ جنتری کی فرمائش پر چوتھی مرتبہ شامل اشاعت ہے ہم یہاں برسوں سے آزمودہ علم الاعداد کی روشنی میں ایک قاعدہ قارئین جنتری امامیہ کیلئے پیش کر رہے ہیں۔ اعداد لیتے وقت مندرجہ ذیل باتوں کا خیال رکھنا ضروری ہے۔

(1) - لڑکی اور لڑکے کے اصلی نام کے ابجد قمری کے حساب سے اعداد نکالیں۔ (2) - والدہ کے نام کے عدد لینے کی ضرورت نہیں ہے۔ (3) - سیّد، زیدی، نقوی، بخاری، کاظمی، جعفری، چوہدری، خان، ملک، بٹ، ڈار، گوندل وغیرہ کے اعداد بالکل نہیں لینے۔ (4) - موسیٰ، عیسیٰ، مصطفیٰ، وغیرہ میں صرف "ی" کے اعداد لینے ہیں "ی" کے اوپر "الف" وغیرہ کے اعداد نہیں چلیں گے۔ (5) - لڑکی کے ساتھ باپ کا نام یا لڑکے کے ساتھ باپ کا نام لکھا ہوا ہو تو اُس کے اعداد بھی نہیں لینے ہیں۔ (6) - حمزہ "ء" بعض مقام پر الف کے اعداد کا تقاضا کرتا ہے بعض مقامات پر "ء" کے اعداد "ی" کے لئے جاتے ہیں مثلاً صائمہ، فائزہ، شائستہ، پائندہ وغیرہ۔ یہاں "ء" کے اعداد "ی" کے اعداد لئے جائیں گے۔ (7) - لڑکی کے اعداد کو بھی 9 پر تقسیم کیا جائے گا اور لڑکے کے اعداد کو بھی 9 پر تقسیم کیا جائے گا جو حاصل قسمت ہوگا جدول سے دیکھا جائے گا جسکی مثالیں آخر پر واضح کر دی گئی ہیں۔ (8) - اگر اعداد پورے پورے تقسیم ہو جاتے ہیں تو پھر جس عدد کے ساتھ تقسیم کیا گیا ہے یعنی 9 عدد بس اسی کو حاصل قسمت سمجھا جائے گا۔

### ابجد قمری

| حروف | ا | ب پ | ج چ | د ڈ | ہ | و | ز | ح | ط | ی ے | ک گ | ل | م | ن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قیمت | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 20 | 30 | 40 | 50 |
| حروف | س | ع | ف | ص | ق | ر ڑ | ش | ت ٹ | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |
| قیمت | 60 | 70 | 80 | 90 | 100 | 200 | 300 | 400 | 500 | 600 | 700 | 800 | 900 | 1000 |

اگر دونوں کا " ا اور ا " باقی بچ جائیں تو ان شاء اللہ یہ جوڑا نہایت سعد ثابت ہوگا۔ اور اگر

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ اور ۲ | بادشاہی زندگی گزارنے کی علامت ہے۔ | ۲ اور ۶ | ایک دوسرے پر الزام لگانے والے ہوتے ہیں۔ | ۴ اور ۵ | انجام جدائی طلاق ہوگا۔ |
| ۱ اور ۳ | نااتفاقی، خانہ جنگی، اجتناب ضروری ہے۔ | ۲ اور ۷ | اچھے اور خوب ہوتے ہیں۔ | ۴ اور ۶ | یہ جوڑا بھی بہت عمدہ رہتا ہے۔ |
| ۱ اور ۴ | دائمی جدائی انجام طلاق ہوگا۔ | ۲ اور ۸ | خوب رہتے ہیں مگر کچھ عرصہ کے بعد جھگڑے شروع ہو جاتے ہیں۔ | ۴ اور ۷ | اچھی زندگی بسر کرتے ہیں۔ |
| ۱ اور ۵ | معتدل، دونوں ایک دوسرے سے تعاون کریں گے۔ | ۲ اور ۹ | خوب اچھے رہتے ہیں۔ | ۴ اور ۸ | خوب رہتے ہیں۔ |
| ۱ اور ۶ | نہایت عمدہ زندگی بسر ہوگی۔ | ۳ اور ۳ | شادی محبت کی ہوگی انجام بے وفائی۔ | ۴ اور ۹ | جنگ جدال، الزام تراشی کرنے والے۔ |
| ۱ اور ۷ | ایسے لوگ اولاد کا غم دیکھتے رہتے ہیں۔ | ۳ اور ۴ | طلاق دائمی جدائی۔ | ۵ اور ۵ | انجام جدائی طلاق ہوگا۔ |
| ۱ اور ۸ | غربت مفلسی رنج وغم میں گزرے گی۔ | ۳ اور ۵ | طلاق اور جدائی۔ | ۵ اور ۶ | موافقت رہے گی۔ |
| ۱ اور ۹ | انجام بہتر ہوگا معتدل رہے گی۔ | ۳ اور ۶ | طلاق جدائی فراق۔ | ۵ اور ۷ | عمدہ زندگی گزرے گی۔ |
| ۲ اور ۲ | یہ بھی عمدہ زندگی بسر کرتے ہیں۔ | ۳ اور ۷ | ایک دوسرے پر جان نچھاور کرنے والے ہونگے۔ | ۵ اور ۸ | دونوں میں پیار محبت بہت ہوگا۔ |
| ۲ اور ۳ | انجام طلاق۔ | ۳ اور ۸ | یہ عمدہ رہیں گے۔ | ۵ اور ۹ | دونوں معتدل رہتے ہیں۔ |
| ۲ اور ۴ | فقدان محبت لڑائی جھگڑا۔ طلاق نہ ہوگی۔ | ۳ اور ۹ | معتدل لڑ جھگڑ کر ایک دوسرے کی بات مان لینگے۔ | ۶ اور ۶ | خوب رہتے ہیں۔ |

| | |
|---|---|
| ۴ اور ۴ | انجام طلاق ہوگا۔ |
| ۴ اور ۵ | سکون حاصل نہیں ہوگا۔ |
| ۶ اور ۷ | دونوں معتدل رہتے ہیں۔ |
| ۶ اور ۸ | اچھی زندگی گزرتی ہے۔ |
| ۶ اور ۹ | دونوں معتدل رہتے ہیں۔ |
| ۷ اور ۷ | اچھی زندگی گزرتی ہے۔ |
| ۷ اور ۸ | ابتدا اچھی نہیں ہوتی۔ بعد میں اچھی زندگی بسر ہوتی ہے۔ |
| ۷ اور ۹ | مزاج میں اختلاف۔ پسند دونوں کی جدا جدا ہوتی ہے۔ |
| ۸ اور ۸ | شادی مبارک ہوتی ہے۔ |
| ۸ اور ۹ | خوشیاں بھری شادی ہوتی ہے۔ |
| ۹ اور ۹ | جھگڑا فساد کرتے رہتے ہیں ایسی شادی نہیں کرنا چاہیے۔ |

حسب فرمائش الحاج سعید عالم زیدی (سوپر اسٹور)

مثال نمبر1: لڑکی کا نام: ڈیانا لڑکے کا نام: چارلس

| ڈیانا | | چارلس | |
|---|---|---|---|
| ڈ | 04 | چ | 03 |
| ی | 10 | ا | 01 |
| ا | 01 | ر | 200 |
| ن | 50 | ل | 30 |
| ا | 01 | س | 60 |
| | 9/66 | | 9/294 |
| | 7-3 | | 32-6 |
| باقی 3 بچے | | باقی 6 بچے | |

3 اور 6 کو دیکھا تو انجام جدائی طلاق اور یہی کچھ ہوا۔

نوٹ: نام کا صحیح ہونا لازمی ہے۔ اگر 9 پر پورا تقسیم ہوجائے تو 9 عدد ہی تصور ہوگا۔ نام جب تک مکمل طور پر درست نہیں ہوگا نتیجہ صحیح نہیں نکل سکتا۔

مثال نمبر2 لڑکی کا نام: نور جہاں لڑکے کا نام: شوکت حسین رضوی

| نور جہاں | | شوکت حسین رضوی | |
|---|---|---|---|
| ن | 50 | ش | 300 |
| و | 6 | و | 6 |
| ر | 200 | ک | 20 |
| ج | 3 | ت | 400 |
| ھ | 5 | حسین | 128 |
| ا | 1 | ر | 200 |
| ن | 50 | ض | 800 |
| | 9/315 | و | 6 |
| | 35----x | ی | 10 |
| | | | 9/1870 |
| | | | 207----7 |

شوکت حسین رضوی کے 7 عدد اور نور جہاں کے بقایا عدد 9

9 اور 7 کو دیکھا: نتیجہ جھگڑا، مختلف مزاج۔ جدائی

## دعائے قربانی

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ اِنِّیْ وَجَّهْتُ وَجْهِیَ لِلَّذِیْ فَطَرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ حَنِيْفًا مُّسْلِمًا وَّمَآ اَنَا مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ اِنَّ صَلَاتِیْ وَنُسُكِیْ وَمَحْيَایَ وَمَمَاتِیْ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَبِذٰلِكَ اُمِرْتُ وَاَنَا مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ اَللّٰهُمَّ مِنْكَ وَلَكَ بِسْمِ اللّٰهِ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ

☆ اس کے بعد جانور کو ذبح کرنا شروع کرے اگر خود اکیلا قربانی دے رہا ہو تو یہ الفاظ کہے اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ مِنِّیْ اور اگر چند آدمیوں سے مل کر قربانی کی ہو تو اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ مِنَّا کہے۔ ☆ اگر کسی دوسرے شخص کی طرف سے ہو تو اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ مِنْهُ کہے اگر کئی دوسرے افراد کی طرف سے ہو تو اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ مِنْهُمْ کہے۔ بہتر ہے کہ مِنِّیْ۔ مِنَّا۔ مِنْهُ۔ مِنْهُمْ کی جگہ ان لوگوں کا نام لیا جائے۔ (بشکریہ نوائے صالحین)

## عقیقہ سے شفاء

☆ عقیقہ سنت مؤکدہ ہے ساتویں دن بہتر ہے یہ تا حد بلوغت باپ پر سنت ہے بعد میں خود کرے۔

☆ بچہ کے بال منڈوا کر ان بالوں کے برابر چاندی یا چاندی کی رقم صدقہ کرے

☆ عقیقہ کے جانور میں قربانی کے جانور کی شرائط کا ہونا مستحب ہے۔

☆ گوشت کم از کم 10 مومنوں کو کھلائیں یا کچا تقسیم کر دیں۔

☆ والدین اور گھر کے وہ افراد جو والد کی کفالت میں ہوں عقیقہ کا گوشت نہ کھائیں

☆ سری پائے اور کھال صدقہ کرے قصائی کو اجرت میں دینا جائز نہیں۔

☆ بوقت ذبح درج ذیل دعا پڑھے (لکیر سے اوپر والا صیغہ لڑکے کیلئے اور نیچے والا لڑکی کیلئے ہے)

بِسْمِ اللّٰهِ وَبِاللّٰهِ اَللّٰهُمَّ عَقِيْقَةٌ عَنْ (لڑکا یا لڑکی کا نام لے) لَحْمُهَا بِلَحْمِهٖ/بِلَحْمِهَا وَدَمُهَا بِدَمِهٖ/بِدَمِهَا

اللہ کے نام سے اور اللہ کی مدد سے اے اللہ عقیقہ فلاں سے ہے اس کا گوشت اس کے گوشت کیلئے اور اس کا خون اس کے خون کیلئے اور اس کی ہڈیاں

وَعَظْمُهَا بِعَظْمِهٖ/بِعَظْمِهَا وَشَعْرُهَا بِشَعْرِهٖ/بِشَعْرِهَا وَجِلْدُهَا بِجِلْدِهٖ/بِجِلْدِهَا اَللّٰهُمَّ اجْعَلْهَا وِقَاءً لِمُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ

اس کی ہڈیوں کیلئے اور اس کے بال اس کے بالوں کیلئے اور اس کی کھال اس کی کھال کیلئے ہے اے اللہ اس کو قرار دے فدا آل محمد کے ساتھ ہونے کا

☆ دعا کے بعد بِسْمِ اللّٰهِ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ کہہ کر ذبح کیا جائے اور ذبح کرنے کے بعد صلوات پڑھ کر یہ کہے اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ مِنْ (من کے بعد مریض اور اسکے باپ کا نام لے)

## برائے اصلاح اولاد

ہر نماز کے بعد درج ذیل آیات 3 مرتبہ پڑھیں

وَاَصْلِحْ لِیْ فِیْ ذُرِّيَّتِیْ ۚ رَبِّ اجْعَلْنِیْ مُقِيْمَ الصَّلٰوةِ وَمِنْ ذُرِّيَّتِیْ ۖ رَبَّنَا وَتَقَبَّلْ دُعَآءِ ○

اور میری اولاد کی اصلاح فرما (احقاف ۱۵) پروردگار مجھے اور میری اولاد کو نماز کا پابند بنا دے اور ہمارے رب ہماری دعا قبول فرما (ابراہیم ۴۰)

## برائے حصول علم

عدۃ الداعی میں مذکور ہے کہ اگر بچہ کا دل علم کے حصول میں نہ لگتا ہو تو یہ درج ذیل آیات لکھ کر اسکے گلے میں ڈالیں اور پانی پر پڑھ کر پلائیں تو ذہن و عقل کی تیزی کے لیے مجرب ہے۔ (سورہ العلق: ۱ تا ۵)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِیْ خَلَقَ ۚ خَلَقَ الْاِنْسَانَ مِنْ عَلَقٍ ۚ اِقْرَاْ وَرَبُّكَ الْاَكْرَمُ ۙ الَّذِیْ عَلَّمَ بِالْقَلَمِ ۙ عَلَّمَ الْاِنْسَانَ مَا لَمْ يَعْلَمْ ○

جس کام کو کرنا چاہتے ہو اس کو اس شخص کی طرح انجام دو جو یہ جانتا ہے کہ ہر گناہ کی سزا ہے اور ہر نیکی کی جزا ہے۔ حضرت امام تقیؑ

# جدول تاریخ چاند اور تعبیر خواب (تعبیر الرویا علامہ مجلسیؒ)

| تاریخ شب | تعبیر خواب | تاریخ شب | تعبیر خواب | تاریخ شب | تعبیر خواب |
|---|---|---|---|---|---|
| پہلی | اس شب کا خواب صحیح نہیں۔ | گیارہویں | اس شب کا خواب سچ ہے مگر اس کی تعبیر دیر میں ظاہر ہوگی بروایتے تین روز میں ظاہر ہوگی۔ | اکیسویں | اس شب کا خواب جھوٹا ہے۔ |
| دوسری | اس شب کا خواب صحیح نہیں۔ | بارہویں | اس شب کا خواب سچ ہے مگر تعبیر دیر سے ظاہر ہوگی۔ | بائیسویں | اس شب کا خواب سچا ہے۔ |
| تیسری | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ | تیرہویں | اس شب کا خواب سچ ہے اور تعبیر نو روز میں ظاہر ہوگی بروایتے اس شب کا خواب جھوٹا ہے۔ | تیئسویں | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ |
| چوتھی | اس شب کا خواب سچ ہے مگر اس کی تعبیر دیر میں ظاہر ہوگی۔ | چودہویں | اس شب کا خواب سچ ہے مگر اس کی تعبیر ۲۶ یا ۳۰ روز کے بعد ظاہر ہوگی بروایتے اس شب کا خواب جھوٹا ہے۔ | چوبیسویں | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ |
| پانچویں | اس شب کا خواب سچ ہے مگر اس کی تعبیر دیر میں ظاہر ہوگی۔ | پندرہویں | اس شب کا خواب سچ ہے مگر اس کی تعبیر تین روز کے بعد ظاہر ہوگی بروایتے اس کی تعبیر برعکس ہے۔ | پچیسویں | اس شب کا خواب جھوٹا ہے۔ |
| چھٹی | اس شب کا خواب سچا ہے مگر تعبیر ایک دو روز بعد ظاہر ہوگی۔ | سولہویں | اس شب کا خواب سچ ہے مگر اس کی تعبیر دو روز کے بعد ظاہر ہوگی بروایتے دیر میں ظاہر ہوگی۔ | چھبیسویں | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ |
| ساتویں | اس شب کا خواب سچا ہے۔ | سترہویں | اس شب کا خواب سچا ہے مگر تعبیر دیر میں ظاہر ہوگی۔ | ستائیسویں | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ |
| آٹھویں | اس شب کا خواب سچا ہے۔ | اٹھارویں | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ | اٹھائیسویں | اس شب کا خواب سچ ہے مگر اس کی تعبیر اسی روز ظاہر ہوگی۔ بروایتے اس شب کا خواب جھوٹا ہے۔ |
| نویں | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ بروایتے تعبیر اسی روز ظاہر ہوگی۔ | انیسویں | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ | انتیسویں | اس شب کا خواب سچ ہے مگر اس کی تعبیر اسی روز ظاہر ہوگی۔ بروایتے اس شب کا خواب جھوٹا ہے۔ |
| دسویں | اس شب کا خواب جھوٹا ہے۔ بروایتے اس کی تعبیر بیس روز میں ظاہر ہوگی۔ | بیسویں | اس شب کے خواب سچ اور موثر ہے۔ | تیسویں | اس شب کا خواب راست صحیح اور موثر ہے۔ |

## آپ کا معاون و مبارک نگینہ (نگینوں کا تعلق راس کے ساتھ)

بحوالہ کرشمہ قدرت مولفہ ہمایوں مرزا لکھنوی

| برج | ستارہ | رنگ | متعلق نگینہ | برج | ستارہ | رنگ | متعلق نگینہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حمل-میکھ | مریخ | سُرخ | ہیرا، مونگا، یاقوت، عقیق یمنی، اوپل | میزان-تلا | زہرہ | سفید سیاہی مائل | مرجان، ہیرا، پکھراج، دُرِ نجف، لہسنیہ |
| ثور-برکھ | زہرہ | سفید | مرجان سرخ، ہیرا، دُرِ نجف، موتی | عقرب-برچھک | مریخ | سرخ | ہیرا، یاقوت، مونگا، عقیق |
| جوزا-متھن | عطارد | سرخی مائل | پکھراج، زمرد، زبرجد | قوس-دھن | مشتری | زرد | فیروزہ، پکھراج زرد، لہسنیہ، زمرد |
| سرطان-کرک | قمر | سفید | نیلم، حجرالقمر، عقیق زرد، پکھراج زرد، لہسنیہ | جدی-مکر | زحل | سیاہ نیلا | موتی، نیلم، عقیق یمنی، دُرِ نجف |
| اسد-سنگھ | شمس | نارنجی | نیلم، مرجان، عقیق، یاقوت | دلو-کنبھ | زحل | نیلا سیاہ | عقیق سرخ، نیلم |
| سنبلہ-کنیا | عطارد | سفید | عقیق زرد، زبرجد، اوپل | حوت-مین | مشتری | زرد پیازی | پکھراج سفید، دُرِ نجف |

## ہر ماہ کی پیدائش سے نگینوں کا تعلق

بشکریہ: کرشمہ قدرت مولفہ: ہمایوں مرزا لکھنوی

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جنوری | گومیدک، یاقوت، لعل، عقیق سُرخ | اپریل | ہیرا، نیلم، یاقوت، عقیق | جولائی | یاقوت، عقیق یمنی گہرا سُرخ | اکتوبر | اوپل، دُرِ نجف، زبرجد |
| فروری | نیلم، لاجورد، حجرالقمر | مئی | زمرد، عقیق یمنی | اگست | مرجان، یاقوت، عقیق یمنی | نومبر | پکھراج، زبرجد |
| مارچ | فیروزہ، دُرِ نجف، زبرجد | جون | موتی، زمرد | ستمبر | نیلم، یاقوت، عقیق زرد | دسمبر | لاجورد، یاقوت، فیروزہ |

# شیخ زوار رضا جاوا Sheikh Zawar Raza Jawa



"وسخر لکم الیل والنھار والشمس والقمر والنجوم مسخرات بامرہ ان فی ذالک لایت لقوم یعقلون"



## BirthChart/ زائچہ

اپنے مسائل کی تشخیص اوران کے حل کے لیے آئمہ طاہرین کے پاک وپاکیزہ علم، علم جعفر ونجوم سے مدد حاصل کیجئے جس میں زندگی کے تقریباً تمام اہم شعبہ جات پر مفصل روشنی ڈالی جائے گی۔ مثلاً شخصیت، مالی پوزیشن، عزیز و اقارب سے تعلقات، اندورن ملک سفر، سماجی حیثیت، پراپرٹی، خاندان اوران جیسے دیگر اموراور مسائل پر روشنی اور ساتھ ساتھ انکا حل بھی بتایا جا رہا ہے۔

## Match Making/Compatibility

شادی سے قبل یہ ضرور دیکھ لیں کہ لڑکے اور لڑکی کے مابین تعلقات کیسے رہیں اس طرح آپ شادی کے بعد کی بہت سی قباحتوں سے محفوظ رہ سکتے ہیں۔ شادی کب کرنا بہتر نتائج کا حامل ہوگا یا شادی میں رکاوٹ کی وجوہات کیا ہیں اور ان کا حل کیا ہے۔

## Alwah/ الواح

تمام سیارگان شمس، قمر، مشتری، زہرہ، عطارد، مریخ، زحل کے اوج وشرفات کی الواح (لوح ردِنحوستِ سیارگان، مجرب انگشتریاں، عدد ۹ والی انگوٹھی، حرز والی انگوٹھی، حرزِ جان، حروفِ مقطعات، لوحِ فتح نامہ، لوحِ تسخیرِ خلائق، لوحِ سات سلام، بخورِ خاص بھی دستیاب ہے)

## Gems Lab

نگینہ نام اور تاریخ پیدائش کے حساب سے تجویز کیا جاتا ہے۔ قسمت اور حالات میں بہتری، ستاروں کی نحوست رفع کرنے، بیماری اور سحر جادو، آسیب کے اثرات کو روکنے کے لیے بہترین نگینہ تشخیص کروائیں۔

## Youtube/ صدائے کوکب

دیکھیے سنیے Youtube چینل

(Sheikh Zawar Raza Jawa شیخ زوار رضا جاوا)

(Raza Jawa رضا جاوا)

ہفتہ وار / ماہانہ زائچے اور دیگر موضوعات پر ویڈیوز

## ویب سائٹ (Website)

اب گھر بیٹھے اپنی پسند کے جواہرات نگینے منگوانے کے لیے ہماری ویب سائٹ "Jawa Gem" اور فیس بک پیج Jawa Gems پر وزٹ کریں۔

Website: www.jawagems.com
Youtube: Sheikh Zawar Raza Jawa, Jawa Gems
Instagram: zawarrazajawa
Twitter: @sheikhzawarraza
Facebook: Sheikh Zawar Raza Jawa, Raza Jawa




یقینی تحفظ بے خوف زندگی










کیا آپ اب بھی آگ سے کھیل رہے ہیں؟

# زرا سوچیئے !!

## آگ کا سب سے بڑا سبب **شارٹ سرکٹ**

PVC انسولیشن کیبل نہ صرف آگ لگنے کا سبب بنتی ہے بلکہ جلنے کے بعد اس کا زہریلا دھواں دم گھٹنے کا باعث بھی بنتا ہے۔
امریکہ، یورپ اور مشرق وسطی کے بعد **فائر ریزسٹنٹ پولیمر** سے تیار کردہ **FR Cables** اب پاکستان میں پہلی بار۔

- 950°C تک حرارت برداشت کرنے کی قوت
- آگ اور شارٹ سرکٹ سے محفوظ
- زہریلے دھوئیں سے محفوظ
- زیرو ہیلوجن میٹریل
- 99.99% فل گیج خالص کاپر
- بجلی کے بل میں یقینی بچت
- مصدقہ اداروں سے تصدیق شدہ

Pakistan's First Fire Resistant Cables



**Spell Petrochemicals (Pvt) Ltd.**

88-E-1, Model Town Lahore, Pakistan.
UAN: 042-111-177-355 Fax: 042-35884854
E-mail: frcables@spellgroup.com
Web: www.frcables.com



شیخ زوار رضا جاوا
(ماہر فلکیات)
148 شادمان 1 جیل روڈ لاہور
0321-9477284
0300-0891363
Www.enlighteningspirits.com
E-Mail: jawa1215@gmail.com



# یک سالہ زائچے 2020 کے فلکی اثرات

**نوٹ** مندرجہ ذیل دعا 9 مرتبہ روزانہ مقررہ وقت پر مع اول وآخر 9 مرتبہ درود پڑھ کر دم کریں۔ مشکلات آسان ہونگیں۔



**دعا۔ردنحوست سیارگان** بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيْمُ يَا عَلِيُّ يَا عَظِيْمُ يَا كَافِيْ يَا غَنِيُّ يَا مَالِكُ يَا قُدُّوْسُ يَا كَبِيْرُ يَا مُتَعَالُ يَا فَتَّاحُ يَا رَزَّاقُ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ اِحْفَظْنِيْ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ وَمِنْ نُحُوْسَةِ الشَّمْسِ وَالْقَمَرِ وَالْعَطَارِدِ وَالزُّهَرَةِ وَالْمِرِّيْخِ وَالْمُشْتَرِيْ وَالزُّحَلِ وَالرَّاْسِ وَالذَّنَبِ بِحَقِّ يَا اَللّٰهُ يَا اَحَدُ يَا صَمَدُ وَبِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَعَلِيٍّ وَفَاطِمَةَ وَالْحَسَنِ وَالْحُسَيْنِ وَعَلِيِّ ابْنِ الْحُسَيْنِ وَمُحَمَّدِ ابْنِ عَلِيٍّ وَجَعْفَرِ ابْنِ مُحَمَّدٍ وَمُوْسٰى ابْنِ جَعْفَرٍ وَعَلِيِّ ابْنِ مُوْسٰى وَمُحَمَّدِ ابْنِ عَلِيٍّ وَعَلِيِّ ابْنِ مُحَمَّدٍ وَحَسَنِ ابْنِ عَلِيٍّ وَالْحُجَّةِ ابْنِ الْحَسَنِ صَلَوَاتُ اللهِ عَلَيْهِمْ اَجْمَعِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ

**برج:** حمل **ARIES** **سیارہ:** مریخ



**رنگ:** گلابی، ہلکا نیلا
**عنصر:** آتشی
**جواہر:** مرجان، یاقوت، اوپل، عقیق، یمنی
**بہترین شریک حیات:** اسد، قوس
**ناموافق ساتھی:** سرطان، میزان، جدی
**بیماریاں:** تیز بخار، اعصابی تناؤ، السر، شدید درد، آدھے سر کا درد، دقیقہ

**دن:** منگل **عدد:** 9 21 Mar to 20 Apr **حروف:** ا، ل، ع، ی

**اہم نکات** سال 2020 برج حمل والوں کے لئے تبدیلیوں کا سال ہے۔اس سال دونوں بڑے سیارے مشتری اور زحل برج تبدیل کریں گے۔جو کسی بھی برج کے لوگوں کے لئے خاص اہمیت کے حامل ہوتے ہیں اور برج حمل الوں کے کیریئر خوش بختی اور روزگار پر کیا اثرات مرتب ہونگے یہ آئندہ سطور میں ملاحظہ کریں جبکہ ذاتی ستارہ مریخ کا پانچویں گھر شرف اور شمس کا طالع میں شرف، زہرہ عطارد کے شرف وہبوط آپکے معاملات زندگی پر خاصے گہرے اثرات مرتب کرتے ہیں امسال 4 قمری اور 2 شمسی گرہن زائچہ کے اہم ترین گھروں کو متاثر کر رہے ہیں۔

**آپکی شخصیت اور شخصی وقار** برج حمل سے وابستہ کاروباری حضرات کو اس سال زیادہ احتیاط کرنا ہوگی کیریئر کے گھر گذشتہ دسمبر سے مشتری حالت وبال آجانے سے آپکی کاروباری ساکھ داؤ پر ہوگی۔ مشتری تمام سال دسویں قیام پذیر رہتے ہوئے آپکی ترقی کی راہ میں رکاوٹیں لاتا رہے گا۔دوسری جانب دسویں کا حاکم زحل مارچ تک دسویں رہے گا لیکن جنوری فروری شمس کی دسویں موجودگی آپکو زحل کی سعادتوں سے محروم کردے گی۔زحل گیارہویں گھر آخر مارچ میں خوش بختی کے گھر میں داخل ہوگا مگر مئی تا ستمبر زحل کی رجعت آپکو سعادتوں سے محروم رکھے گی۔انشاء اللہ نومبر دسمبر حالات بہتر ہونگے دوسری جانب شمس اپریل میں طالع میں شرف یاب ہوگا اور جون میں مریخ کی طالع میں آمد آپکو معاملات سنبھالنے میں معاونت فراہم کرے گی عزت وقار میں اضافہ ہوگا۔

**صحت، جاب، ملازمین** آپکے بیت الصحت کا حاکم سیارہ ایک تیز رفتار سیارہ ہونے کیوجہ سے ہر سال آپکی صحت پر اچھے برے دونوں طرح کے اثرات مرتب کرتا رہتا ہے 3 فروری تا 11 اپریل، 28 اپریل تا 12 مئی 6 تا 27 ستمبر آپکو اپنی صحت پر خاص توجہ دینے کی ضرورت ہوگی یہی وہ دورانیہ ہے جب آپکی صحت کیساتھ ساتھ آپکی جاب بھی خطرے میں ہوگی ان ایام میں ان دونوں معاملات پر خاص توجہ دیں اور جاب چھوڑنے کی غلطی ہرگز ہرگز نہ کریں۔

**منگنی اولاد انعامی بانڈز** ابتدائے سال تا 20 مارچ نسبت طے ہونے کے امکانات انتہائی کم ہونگے اگر کوئی بات بنے گی بھی تو دیرپا نہ ہوگی۔20 مارچ تا 22 اگست حالات آپکے حق میں ہونگے اور نسبت یا منگنی طے پا سکتی ہے تاہم 22 اگست تا 23 اکتوبر حالات میں تبدیلی مشکلات لا سکتی ہے۔24 اکتوبر تا 21 دسمبر قدرت ایک بار پھر آپ پر مہربان ہوگی اس دوران انعامی اسکیموں سے انعام لگنے یا بانڈز میں انعام لگنے کے ساتھ اولاد کے خواہشمند افراد کی امیدیں بھی بر آئیں گی۔جنوری تا 20 مارچ اور 23 اگست تا 23 اکتوبر بچوں کے ساتھ معاملات کشیدہ ہو سکتے ہیں از حد محتاط رہیں۔

**شادی شراکتی ازدواجی تعلقات** شادی کے حوالہ سے ابتدائے سال سے ہی حالات آپکے موافق ہونگے۔ مگر درست وقت کا انتخاب آپکی ازدواجی زندگی میں کلیدی کردار ادا کرے گا۔ 23 جنوری تا 7 فروری 5 مارچ تا 13 اکتوبر اور 28 اکتوبر تا 21 نومبر کا دورانیہ نکاح یا شادی کے لئے مناسب ہوگا۔ اس دوران ایام عزاء کو ملحوظ خاطر رکھیں اسی دوران آپکو شراکت داری کی آفر بھی مل سکتی ہے شریک کار یا شریک حیات کے ساتھ آپکے تعلقات اچھے رہیں گے تاہم 8 فروری تا 5 مارچ 3 تا 27 اکتوبر 21 نومبر تا آخر سال حالات موافق نا ہونگے حالات کشیدہ ہو سکتے ہیں جنکے زائچہ پیدائش میں سیارے مطابقت نہیں رکھتے انکے مابین علیحدگی ہو سکتی ہے یہ دورانیہ نئی شادی یا کاروباری شراکت کے لئے بھی مناسب نہ ہوگا۔

**گھر خاندان پراپرٹی** آپکے خانگی امور کا سیارہ قمر چونکہ ایک تیز رفتار سیارہ ہے اسلئے ہر ماہ گھریلو حالات تیزی سے تبدیل ہوتے رہتے ہیں اگر آپ شاہتے ہیں کہ گھریلو سکون قائم و دائم رہے تو ہر ماہ ہونے والے قمر در عقرب کا خاص خیال رکھا کریں۔ ہبوط قمر کے دنوں میں چاول آٹا یا دودھ دو کلو صدقہ دینا اپنا معمول بنالیں۔ آپکے گھریلو سکون کو پروردگار محفوظ رکھے گا اسی طرح ہر قمر کا شرف گھریلو ماحول میں سکون بھی لیکر آتا ہے ان دنوں میں اہم گھریلو فیصلے کرنا سودمند ہوتے ہیں۔ اس سال 21 جون تا 7 جولائی شمس کا چوتھے گھر اوج اور 7 اگست تا 6 ستمبر کا دورانیہ گھر کی تبدیلی یا پراپرٹی لین دین کے حوالہ سے نیک ثابت ہوگا اس وقت کو نوٹ کرلیں اس وقت میں خریدی گئی ایشاء یا پراپرٹی انشاء اللہ منافع بخش ثابت ہوگی۔

**ابتدائی تعلیم نزدیکی سفرات تحریری معاهدیے سماجی تعلقات**
گذشتہ سال کی طرح اس سال بھی آپکو کئی ایک نزدیکی سفرات کا موقع ملے گا تیسرے کا حاکم ستارہ عطارد اوائل تا 2 فروری 11 تا 27 اپریل 12 مئی تا 6 ستمبر اور 27 ستمبر تا 2 دسمبر بہترین حالت میں رہتے ہوئے درج بالا معاملات میں بہتری لائیگا، اس عرصہ میں نزدیکی سفرات سماجی تعلقات اور کاموں میں اور تحریری معاملات میں بہتری لائے گا۔ سال کا باقی دورانیہ آپکو محتاط روش اختیار کرنا ہوگیا ور سفر سے قبل صدقہ ضرور ادا کریں۔

**قرضہ وراثت اور مشترکہ مالی معاملات** 31 مارچ تا 28 جون 9 ستمبر تا 14 نومبر آپکے وراثتی معاملات حل ہونے کے قوی امکانات ہونگے اسکے ساتھ مالی منافع کا حصول ممکن ہوگا جبکہ قرض لینے کی کوششیں کامیاب ہوسکیں گی۔ 10 ستمبر تا 14 نومبر تک حالات ملے جلے رہیں گے اور کاموں میں قدرے رکاوٹوں کا سامنا ہو سکتا ہے۔ 31 مارچ تا 27 جون حالات موافق نا ہونگے کاموں میں التوا وراثتی امور میں تاخیر اور عدالتی فیصلے آپ کے خلاف ہونے کے امکانات ہونگے محتاط رہیں۔

**حج وزیارات، بیرون ملک سفر اعلیٰ تعلیم** 2 دسمبر 2019 سے درج بالا معاملات کا حاکم مشتری ایک سال تک ہبوط میں چلے جانے سے معاملات میں رکاوٹیں پیدا ہونگی۔ ویزہ کے حصول میں رکاوٹ آپکے سفرات میں التوا لائے گی جبکہ روحانی معاملات میں از حد محتاط رہیں ورنہ آپ اپنی روحانی تسکین کیلئے غلط راستہ اختیار کر سکتے ہیں کسی بھی معاملہ میں اندھا اعتماد آپکو نقصان پہنچا سکتا ہے جبکہ حج زیارات کے خواہش مند حضرات کو خاص صدقات اور وروظائف کی ضرورت ہوگی۔

**معیشت کیرئیر روزگار** معیشت روزگار کے حوالہ سے آپکو از حد محتاط رہنا ہوگا مشتری گذشتہ دسمبر سے 13 ماہ کیلئے دسویں کیرئیر کے گھر میں آ چکا ہے اور اسکے ہبوط زدہ ہونے کی وجہ سے آپ مشتری کی سعادتوں سے محروم ہیں دوسری جانب زحل 23 مارچ کو گیارہویں چلے جانے سے آپکے کیرئیر روزگار معیشت پر گہرے اور سعد اثرات مرتب ہونگے مگر 11 مئی تا 29 ستمبر رجعت کی وجہ سے کاموں میں التوا لائے گا۔ جاری منصوبوں میں التوا کے ساتھ ملازم پیشہ افراد کو اپنے سینئرز سے مخالفت کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے جو آپکی ترقی میں رکاوٹ کا باعث بن سکتا ہے سال کا باقی عرصہ قدرے بہتر رہے گا (ان شاء اللہ)

**دوست احباب خواهشات کاروباری فوائد** آپکے گیارہویں گھر کا مالک ستارہ زحل ابتدائی تین ماہ تک دسویں گھر رہتے ہوئے خوش بختی کے معاملات میں بہتری لائے گا مگر اسی دوران شمس کی 20 جنوری تا 19 فروری گیارہویں وبال کی حالت میں موجودگی امیدوں خواہشات کی تکمیل میں التوا لا سکتی ہے 21 مارچ زحل کا داخلہ گیارہویں اپنے ہی گھر ہونے سے معاملات میں تیزی سے مثبت تبدیلی آئے گی 11 مئی تا 29 ستمبر زحل کی رجعت کاموں سست روی اور التوا لا سکتی ہے۔ دوست احباب کے ساتھ تعلقات کشیدہ اور بنتے کاموں میں بگاڑ آ سکتا ہے اور باقی دورانیہ سال کا اچھا گذرے گا یہ سال انشاء اللہ آپکی امیدوں خواہشات کی تکمیل کا سال ہوگا۔

**بیرون ملک قیام امیگریشن خفیہ معاملات**
19 دسمبر تک مشتری ہبوط میں رہنے کی وجہ سے امیگریشن سے متعلق حالات مفافق نہ ہونگے، 14 مئی تا 13 ستمبر مشتری کی رجعت بیرون ملک مقیم افراد کو بھی واپسی کی راہ دکھا سکتی ہے بیرون ملک مقیم افراد کا کیرئیر روزگار داؤ پر لگ سکتا ایسے افراد کو روحانی تدارک کی اشد ضرورت ہوگی۔ مشتری کا ہبوط جہاں تکالیف اور پریشانیاں لا رہا ہے وہیں آپکے خلاف ہونے والی خفیہ سازشوں کو

بھی دبا دے گا پروردگار عالم آپ سب کو اپنی امان میں رکھے۔

**شمسی وقمری گرہن** اس سال چار قمری اور دو شمسی گرہن لگیں گے جو کہ زائچہ حمل افراد کے خانگی معاملات بچوں عزیز و اقارب کیریئر اور بیرون ملک سفرات اور عزیز و اقارب کے ساتھ سسرالی معاملات کو متاثر کر سکتے ہیں۔ گرہن کی تواریخ جنتری ہذا سے نوٹ کر لیں ان تواریخ میں صدقات اور نماز کسوف و خسوف ضرور ادا کریں۔ اس بارے مزید مکمل تفصیلات آپ میرے youtube چینل Sheikh Zawar Raza Jawa پر بھی دیکھ سکتے ہیں۔ **صدقہ** 31 مارچ تا 28 جون ہر منگل 900 گرام دال مسور یا مرغی کی کلیجی کسی مستحق کو دیں یا پرندوں کو ڈال دیں اور تمام سال ہر جمعرات کم از کم 300 گرام یا 3 پاؤ بڑا گوشت کسی مستحق کو دیں یا جانوروں کو ڈال دیں۔

**نوٹ** صدقہ کسی بھی راہگذر میں ہرگز نہ ڈالیں **وردِ خاص** روزانہ بعد از فجر سورۃ شوریٰ آیت نمبر 19 ایک تسبیح ورد کریں بمعہ اول و آخر 16-16 مرتبہ درود پاک، دوران ورد گفتگو سے پرہیز کریں۔

**برج:** ثور **TAURUS** **سیارہ:** زہرہ

**رنگ:** گہرا نیلا
**عنصر:** خاکی
**جواہر:** الماس، نیلم، فیروزہ
**بہترین شریک حیات:** سنبلہ، جدی
**ناموافق ساتھی:** اسد، عقرب، دلو

**بیماریاں:** حلق اور کانوں کے عوارض، پھوڑے پھنسیاں، تولیدی مسائل

**دن:** جمعہ **عدد:** ۲ 21 Apr to 21 May **حروف:** ب، و

**اہم نکات** سال 2020 برج ثور والوں کے لئے تبدیلیوں کا سال ثابت ہوگا کیریئر کا حاکم زحل کا اپنے ہی گھر آنا اور وسط مئی تا آخر ستمبر رجعت کے دوران کاروباری معاملات پر اہم اثرات مرتب کرے گا۔ جبکہ مشتری دسویں ہبوط کے گھر میں گذشتہ سال دسمبر سے آچکا ہے جو کہ 14 مئی تا 23 ستمبر رجعت میں رہکر خواہشات کی تکمیل پر منفی اثرات مرتب کرے گا ساتویں بارہویں کا حاکم مریخ جہاں شرف میں رہتے ہوئے سعد اثرات مرتب کرے گا وہیں حضیض کے اوقات میں ازدوجی معاملات اور بیرون ملک سفرات قیام اور تعلقات کو بری طرح متاثر بھی کرے گا۔

**شخصی وقار** آپکا ذاتی ستارہ زہرہ اس سال 8 فروری تا 5 مارچ، 3 اکتوبر تا 28 اکتوبر اور تا 21 نومبر انتہائی مثبت پوزیشن میں ہوتے ہوئے آپکی شخصیت پر نہایت سعد اثرات مرتب کرے گا مگر اسکے ساتھ ساتھ آپکو دیگر عوامل پر بھی توجہ دینا ہوگی اور اپنے معاملات کو تحمل اور بردباری سے حل کرنا ہوگا 31 مارچ تا 28 جون اور 10 ستمبر تا 14 نومبر آپکو شراکتی و ازدواجی معاملات پر خاص توجہ دینا ہوگی معاملات کو بڑے حوصلہ سے حل کرنا ہوگا ورنہ آپکی شخصیت متاثر ہو سکتی ہے۔

**مالی پوزیشن** آپکے مالی امور کا سیارہ عطارد ایک تیز رفتار سیارہ ہے اس لیے آپکے مالی معاملات تیزی سے تبدیلی کا شکار ہوتے ہیں۔ 3 فروری تا 11 اپریل، 28 اپریل تا 12 مئی اور 6 تا 27 ستمبر اور 2 تا 21 دسمبر آپکو بہت محتاط رہنا ہوگا، مالی معاملات تحریری معاہدے یا لین دین سے گریز کریں 31 مارچ تا 13 مئی کیریئر کے گھر مریخ کی موجودگی آپکے کاروباری معاملات کے لئے کسی طور پر بھی سودمند نا ہوگی از حد محتاط رہنا ہوگا اس دوران کیریئر یا کاروباری معاملات میں کوئی بڑا فیصلہ نا کریں ورنہ آپ مالی بحران کا شکار ہو سکتے ہیں۔

**عزیز و اقارب، ابتدائی تعلیم، نزدیکی سفرات**

آپکے بیت الاقرباء کا حاکم ستارہ قمر 28 دن میں سیر افلاک کرتا ہوا ایک بار پھر وہیں پہنچ جاتا ہے جہاں سے چلا تھا اسکی بنیادی وجہ نئے چاند کا طلوع ہونا ہے۔ اسی دوران قمر اوج حضیض شرف طرح طرح کی منازل طے کرتا ہوا آپکے تعلقات پر اچھے برے ہر طرح کے اثرات مرتب کرتا ہے اسی طرح جہاں شرف قمر ہر ماہ آپکے عزیز و اقارب سفرات ابتدائی تعلیم پر سعد اثرات مرتب کرتا ہے وہیں ہر ماہ ہونے والا قمر در عقرب آپکے تعلقات میں بگاڑ بھی پیدا کر رہا ہوتا ہے۔ درج معاملات کو بہتر طریقہ سے چلانے کے لئے قمر کی حالت کے اوقات کو جنتری سے نوٹ کریں اور اسکے علاوہ ہمارے فیس بک پیج اور یوٹیوب چینل کو فالو کریں تاکہ آپکو بروقت اطلاع مل سکے ہر ماہ قمر در عقرب میں دو کلو ٹوٹا چاول کا صدقہ دینا خود پر لازم کر لیں۔

**گھر، خاندان، پراپرٹی** آپکے زائچہ کا چوتھا گھر آپکے گھریلو حالات آرام سکون اور خانگی معاملات کے بارے میں آگاہی دیتا ہے آپکے گھریلو معاملات کا حاکم ستارہ شمس ہے جو کہ آغاز سال تا 19 فروری 20 مئی تا 20 جون 22 ستمبر تا 23 اکتوبر اور 21 دسمبر تا آخر سال شمس سعد نا ہوگا یہ وہ دورانیہ ہے جب آپکے خانگی معاملات سر اٹھائیں گے اس دوران گھر کی تبدیلی یا پراپرٹی کا لین دین بہتر نا ہوگی۔ جبکہ 22 ستمبر تا 23 اکتوبر کا دورانیہ اس حوالہ سے نحس ترین دورانیہ ہوگا۔ مں 20 مارچ تا 19 مئی اور 21 ستمبر تا 24 اکتوبر تا 20 دسمبر کا دورانیہ بالعموم اور 7/8 مارچ اور 11/12 جولائی بالخصوص وہ ایام ہونگے جب گھر کی تبدیلی یا خرید و فروخت کے لئے حالات آپکے حق میں ہونگے اور آپکو گھریلو سکون میسر ہو سکے گا۔

**اولاد، انعامی بانڈز، لاٹری** 2020 اس حوالہ سے ملا جلا سال

ہوگا۔ یکم تا 2 فروری 11 تا 28 اپریل اور 12 مئی تا 6 ستمبر، 2 تا 21 دسمبر آخر سال آپ کو بچوں کے ساتھ وقت صرف کرنے کے بہتر مواقع میسر آئیں گے آپ خود کو خاصہ پرسکون محسوس کریں گے۔۔ بے اولاد حضرات کو 12 مئی تا 8 ستمبر خصوصی طور پر اولاد کے حوالہ سے خوش خبری مل سکتی ہے۔ انعامی اسکیموں کے حوالہ سے 12 مئی تا 5 ستمبر اور 27 ستمبر تا 2 دسمبر کا دورانیہ ایسی اسکیموں میں انوسٹمنٹ کے لحاظ سے بہتر ہوگا۔ ثور افراد کو 3 فروری تا 10 اپریل اور 6 ستمبر تا 27 ستمبر بچوں پر خصوصی توجہ دینے کی ضرورت ہوگی آپکے تعلقات بچوں سے کشیدہ ہوسکتے ہیں۔

**صحت، ملازمت، ملازمین** آغاز سال 13 جنوری سے ہی ملازمت کے حوالہ سے ماحول مناسب ملنا شروع ہوگا۔ 13 جنوری تا 8 فروری، 5 مارچ تا 3 اکتوبر، اور 28 اکتوبر تا 15 دسمبر آپکو صحت اور ملازمت دونوں جانب سے حالات انتہائی سازگار ملیں گے بہتر جاب کا حصول اور جاب کا سوچ کرنا ممکن ہوگا۔ اس دوران ملازمین رکھنا چاہئیں تو بہتر اور بااعتماد ملازمین مل سکیں گے۔ جبکہ 8 فروری تا 4 مارچ اور 3 تا 27 اکتوبر، 15 تا 31 دسمبر آپکو ازحد محتاط رہنا ہوگا جاب چھوڑنے کی قطعی غلطی نا کریں ورنہ دوبارہ جاب کا حصول مشکل ہوسکتا ہے 6 تا 27 ستمبر صحت کا خاص خیال رکھیں آپکی صحت بوجہ جادو سحر متاثر ہوسکتی ہے۔

**شادی، ازدواجی تعلقات، شراکت داری** آپکے بیت الذوج کا حاکم سیارہ مریخ آغاز سال تا 30 مارچ بہترین حالت میں رہتے ہوئے آپکی ازدواجی و شراکتی معاملات پر اچھے اثرات مرتب کر رہا ہے بالخصوص 16 فروری تا 30 مارچ کا دورانیہ انتہائی آپکو خوشیوں سے ہمکنار رکھے گا انشاء اللہ۔ آپکی شادی طے پانے کے قوی امکانات ہونگے شادی شدہ جوڑوں میں انتہائی جذباتی نوعیت کے عمدہ تعلقات بڑھیں گے اور آپکو نئی شراکت داری کی آفر مل سکتی ہے۔ 31 مارچ تا 28 جون مریخ کی پہلے برج دلو میں حضیض کی حالت اور پھر برج حوت میں بحالت طرح رہنے سے آپکے مابین کشیدگی پیدا ہوسکتی ہے آپکو ازحد محتاط رہنا ہوگا۔ 28 جون کو مریخ برج حمل آجانے سے آپکو اپنے تعلقات بحال کرنے کا موقع ملے گا۔ 10 ستمبر تا 14 نومبر مریخ کی رجعت ایکبار پھر آپکے بنے بنائے کاموں میں بگاڑ پیدا کرسکتی ہے اس دوران آپکی طے شدہ شادی بھی خدانخواستہ رک سکتی ہے۔

**وراثت، مشترکہ مالی معاملات اور قرضہ** اس حوالہ سے سیارگان موافق نظر نہیں آرہے اسسال آپکو بوجہ ہبوط مشتری وراثتی اور مالی معاملات میں رکاوٹوں کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے۔ اگر اس حوالہ سے آپکے کیس عدالتی سطح پر ہیں تو فیصلہ آپکے خلاف آسکتا ہے۔ اسسال شراکت داری سے منافع کا حصول آپکے لئے مشکل ہوگا اگر آپ پہلے سے شراکت داری کر رہے ہیں تو اس حوالہ سے کوئی روحانی تدارک کرنا ازحد ضروری ہوگا۔

**روحانیت، بیرون ملک سفرات حج وزیارات** آپکے نویں گھر کا حاکم زحل گذشتہ دو سالوں سے آپکے زائچہ کے نویں گھر رہتے ہوئے بیرون ملک سفرات کی راہیں ہموار کرتا رہا ہے۔ اسی طرح اکثر ثور افراد نے روحانی مدارج بھی طے کئے اور انکا تعلق اپنے خالق حقیقی سے زیادہ مضبوط ہوا ہے۔ اسسال آپکے قدرے ملے جلے اثرات کا سامنا رہے گا مشتری نویں گھر ہبوط میں رہتے ہوئے آپکو امتحان سے دوچار رکھے گا۔ دوسری طرف زحل اپنے برج میں دسویں گھر مارچ میں چلے جانے سے مشتری کے اثرات کو دبا دے گا البتہ 11 مئی تا 29 ستمبر زحل کی رجعت آپکے بیرون ملک سفرات میں رکاوٹ کا باعث ہوگی ان دنوں میں ویزہ اپلائی کرنے سے اجتناب کریں یہ بعد از امتحان اگلی کلاس میں منتقلی کا سال ہوگا۔

**معیشت، کیرئیر، روزگار ترقی وتنزلی**

2020 معیشت کیرئیر کے لحاظ سے ایک ملا جلا سال نظر آرہا ہے گو کہ بہتری زیادہ ہے تاہم کچھ دورانیہ احتیاط طلب ہوگا۔ 20 جنوری تا 21 فروری کیرئیر کے گھر شمس کا وبال آپکے کاموں میں رکاوٹ کا باعث بنے گا۔ 19 فروری تا 31 مارچ تک حالات قدرے بہتر ہونگے۔ 31 مارچ کو مریخ دسویں بحالت حضیض دسویں گھر آجائیگا اور 13 مئی تک یہیں قیام پذیر رہتے ہوئے کاروبار کیرئیر روزگار کو متاثر کرنے کا باعث بن سکتا ہے بالخصوص وہ افراد جو کسی طور پر مشترکہ کاروبار سے منسلک ہیں انکے لئے یہ وقت کسی طور بہتر نا ہوگا۔ سال کا باقی دورانیہ حالات انشاء اللہ موافق رہیں گے تاہم آپکو تیز رفتار اور کم مدت کے منصوبوں سے گریز کرنا ہوگا زحل ہمیشہ طویل دورانیہ کے کاموں میں معاون ہوتا ہے زحل یہاں کیرئیر کے گھر میں اڑھائی سال تک قیام پذیر رہے گا۔

**دوست احباب، خواہشات کاروباری فوائد** جیسا کہ پچھلی سطور میں بتایا گیا ہے کہ مشتری اسسال ہبوط میں رہے گا مشتری جو آپکے گیارہویں خواہشات کے گھر کا حاکم ہے قوت سے محروم ہونے کی وجہ سے آپکو مطلوبہ نتائج دینے سے قاصر ہوگا اپنی خواہشات کو کنٹرول میں رکھیں دوست احباب سے وابسطہ توقعات بھی شاید پورا نہ ہوسکیں جتنی آپ امید رکھتے ہیں اس سال اٹھائے گئے کاروباری اقدامات کا ثمر اس سال کم جبکہ آئندہ سال بھرپور ثمر ملے گا البتہ جن افراد نے مشتری کی نحوست سے بچاؤ کا کوئی روحانی تدارک کرلیا وہ انشاء اللہ مطلوبہ نتائج کا حصول کرنے میں کامیاب ہوجائیں گے۔

**بیرون ملک قیام امیگریشن** اس حوالہ سے آپکو اس سال

ملے جلے اثرات کا سامنا رہے گا۔ جہاں کچھ مسائل آئیں گے وہیں کچھ سیارگان امداد و ربی بن کر آپکی محافظت کا کام بھی سرانجام دیں گے۔ آغاز سال تا 16 فروری بالعموم اور 16 فروری تا 30 مارچ بالخصوص آپکے بارہویں کا حاکم مریخ شرف میں رہتے ہوئے آپکے امیگریشن سے منسلک مسائل حل کرنے میں معاون ثابت ہوگا۔ ادھر 31 مارچ مریخ حضیض میں آجانے سے بیرون ملک قیام میں رکاوٹیں نظر آرہی ہیں تو 20 مارچ تا 19 اپریل شمس آپکے بارہویں شرفی گھر میں قیام کرتے ہوئے مریخ کی نحوستوں کو کاٹ بھی رہا ہے البتہ 19 اپریل تا 28 جون مریخ کی منفی حالت اور 10 ستمبر تا 14 نومبر مریخ کی رجعت آپکی مشکلات میں اضافہ کا باعث بن سکتی ہے۔ اس سلسلہ میں کوئی روحانی تدارک کرنا ازحد ضروری ہوگا۔

**شمسی وقمری گرھن** امسال گرہن کثرت سے لگ رہے ہیں جس میں چار قمری اور دو شمسی گرہن لگ رہے ہیں یہ گرہن آپکی مالی پوزیشن سماجی تعلقات، نزدیکی سفرات تحریر و تقریر اور مشترکہ مالی اور وراثتی معاملات کے ساتھ ازدواجی معاملات میں کشیدگی کا باعث بن سکتے ہیں بروقت صدقات اور نماز کسوف وخسوف کی ادائیگی سے آپ نقصانات سے بچ سکتے ہیں۔ گرہن کی تواریخ امامیہ جنتری میں الگ صفحات پر دی گئی ہیں نوٹ کرلیں اسکے علاوہ دیگر تفصیلات یوٹیوب چینل شیخ زوار رضا جاوا پر بھی دیکھ سکتے ہیں۔

**صدقہ** ہر جمعرات کم از کم 300 گرام یا تین پاؤ بڑا گوشت اور تین چمچ ہلدی کسی غریب مستحق کو دیں یا پرندوں کو ڈالیں۔ **ورد خاص** روزانہ ایک تسبیح سورۃ بنی اسرائیل آیت نمبر 80 درود پاک نو مرتبہ اول آخر کے ساتھ ورد کریں

## مجرب ترین نسخہ برائے شوگر

درج ذیل 16 اشیاء ہم وزن لیکر سفوف بنا کر آدھا چمچ جائے والا یا حسب ضرورت منہ نہار پھانک کر پانی پی لیا کرے چند دنوں کے اندر اندر شوگر کا خاتمہ ہوجائے گا۔ (از علامہ ظفر عباس اسدیؒ)

**نوٹ** نسخہ استعمال سے پہلے شوگر کا پوائنٹ چیک کرلیں بہت زیادہ کم ہونے پر دوائی کا استعمال کم کردیں۔

(۱) کلونجی (۲) گٹھلی جامن (۳) گڑمار بوٹی (۴) خام کریلہ (۵) بیج سرش (۶) تنبہ (۷) گوند کیکر (۸) تخم آم (۹) زیری سیاہ (۱۰) تخم نیم (۱۱) ماجو (۱۲) کچور (۱۳) رسونت (۱۴) ہرڑ سبز (۱۵) کالے چنے (۱۶) فسطین۔

برائے گمشدہ: درج ذیل آیت مع دعا چند مرتبہ تکرار کریں تو گمشدہ چیز مل جائیگی

اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رٰجِعُوْنَ ۝ یَامُعِیْدُ رُدَّ اِلَیَّ (گمشدہ کا نام لیں)

**برج:** جوزا **GEMINI** **سیارہ:** عطارد



**رنگ:** پیلا زرد

**عنصر:** بادی

**جواهر:** زمرد، زبرجد، زرد عقیق

**بہترین شریک حیات:** میزان، دلو

**ناموافق ساتھی:** سنبلہ، قوس، حوت

**بیماریاں:** نمونیہ، سینے کے عوارض، کمر اور سانس کی تکالیف، اعصابی تکالیف

**دن:** بدھ **عدد:** ۵ 22 May to 21 Jun **حروف:** ق، ک

**اہم نکات** 2020 آپ کے لئے اہم اور تبدیلیوں سے بھرپور سال ہے امسال زحل اور مشتری دونوں ہی اپنے گھر تبدیل کر رہے ہیں زحل آٹھویں سے نویں اپنے ہی ذیلی گھر برج دلو میں داخل ہوجانے سے آپکے روحانی سفر کا آغاز ہوجائے گا گذشتہ اڑھائی سال سے زحل جو کہ آپکے آٹھویں گھر میں تھا جن مشکلات سے آپ دوچار رہے ہیں ان مشکلات کا خاتمہ ہوجائے گا۔ مگر ابھی امتحان ختم نہیں ہوا مشتری گذشتہ 2 دسمبر سے آپکے زائچہ کے آٹھویں برج جدی ہبوط کے گھر میں آچکا ہے اب آپکے شراکتی ازدواجی اور بالخصوص کاروباری مسائل آپکی مشکلات میں اضافہ کا باعث بن سکتے ہیں۔ اس حوالہ سے خصوصی طور پر کوئی روحانی تدارک کرلینا مناسب ہوگا۔ چھٹے گیارہویں کا حاکم مریخ شرف یاب ہوکر آپکی صحت اور ملازمت پر اچھے سعد اثرات مرتب کررہا ہے مگر اس کے ساتھ ساتھ اپریل تا جون مریخ کی نحوست آپکے کیریئر روزگار اور بیرون ملک سفرات کو بھی متاثر کررہا ہے

**شخصی وقار** اس سال دو چیزیں اس حوالہ سے آپکے لئے اہم ہونگی ایک عطارد جو آپکا اپنا ستارہ ہے 3 فروری تا گیارہ اپریل، 28 اپریل تا بارہ مئی، اور 6 تا 27 ستمبر، 2 تا 21 دسمبر منفی ہوگا یہ اوقات آپکے شخصی وقار کے حوالہ سے مشکل ثابت ہوسکتے ہیں۔ حضرت علیؑ کا فرمان ذیشان ہے کہ انسان پر سب سے زیادہ مصیبتیں اسکی اپنی زبان کی وجہ سے آتی ہیں علم نجوم میں سیارہ عطارد آپکی زبان اور سوچ پر حکومت کرتا ہے تو اس دورانیے میں آپکو تحریر و تقریر پر خصوصی توجہ دینا ہوگی دوسری اہم بات سیارہ مشتری کی آٹھویں ہبوط کے گھر موجودگی ہے آپکے ذہنی دباؤ میں اضافہ کا باعث بن سکتی ہے آپکے شراکتی ازدواجی وکاروباری معاملات لوگوں میں آپکی شہرت کو متاثر کرسکتے ہیں۔

**مالی پوزیشن** آپکے مالی معاملات کا حاکم ستارہ قمر ایک ماہ میں اچھے برے ہر طرح کے حالات سے گذرتے ہوئے آپ کے مالی معاملات پر خاصے گہرے اثرات مرتب کرتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ اکثر جوزا افراد کبھی کفایت شعار نظر آتے ہیں تو کبھی نہایت ہی فضول خرچ نظر آتے ہیں۔ اگر آپ اپنے مالی

معاملات کو بہتر اور کنٹرول کرنا چاہتے ہیں تو ہر پیر کو دو کلو ٹوٹا چاول یا دودھ کا صدقہ دینا معمول بنالیں اور ہر قمر در عقرب (قمر در عقرب کی تواریخ جنتری میں دی گئی ہیں) پر دیا کریں۔ اسکے علاوہ ہمارے فیس بک پیج اور یوٹیوب چینل پر بھی اپ ڈیٹ لے سکتے ہیں۔ امسال کیریئر روزگار کا ستارہ مشتری ہبوط میں ہوگا جسکی وجہ سے آپکے مالی معاملات متاثر ہونگے چونکہ یہ ایک طویل مدت (13 ماہ) تک نحوست رہے گی لہذا اسکا روحانی تدارک لازمی کریں

**عزیز واقارب، نزدیکی سفرات، اور ابتدائی**

جوزا افرادیوں بھی خاصے سوشل واقع ہوتے ہیں امسال آپکو عزیز واقرباء کے ساتھ تعلقات بہتر بنانے کے اور بھی زیادہ مواقع ملیں گے۔ چونکہ لٹریچر پڑھنا اور لکھنا آپکو زیادہ پسند ہے لہذا آپکے تعلیمی میدان میں بھی آپ خاصے کامیاب نظر آتے ہیں ماسوائے ان افراد کے جنکا عطارد وقت ولادت غروب کی حالت یا نحس حالت میں ہو۔ اسی طرح آپکو کئی سفرات آپکی بادی طبع کے مطابق میسر آئیں گے۔ 20 مارچ تا 19 مئی، 21 جون تا 21 ستمبر، 23 اکتوبر تا 21 دسمبر کا دورانیہ آپکے لئے نہایت بہترین ثابت ہوگا سال کے دیگر اوقات میں آپ کو نہایت محتاط رہنے کی ضرورت ہوگی۔

**گھر خاندان پراپرٹی** آپکے گھر سکون کا دارومدار پروردگار کے بعد آپ کے موڈ پر ہوتا ہے اس سال آغاز سال تا 2 فروری، 11 تا 27 اپریل، 12 مئی تا 5 ستمبر، 27 ستمبر تا یکم دسمبر اور آخر سال تک کا دورانیہ انشاء اللہ بہتر رہے گا۔ اہل خانہ و خاندان کے افراد کے ساتھ تعلقات بہتر ہونگے جبکہ پراپرٹی جائیداد کے لین یا تبدیلی کی صورت میں موافق حالات ہونگے۔ سال کا باقی دورانیہ بہتر نا ہوگا محتاط رہیں اس دوران گھر کی تبدیلی یا پراپرٹی کے لین دین سے گریز کریں۔

**اولاد انعامی بانڈز لاٹری** بچوں کے حوالہ سے امسال آپکو قدرے ملے جلے حالات کا سامنا رہے گا۔ 13 جنوری تا 7 فروری اور 5 مارچ تا 2 اکتوبر، اور 28 اکتوبر تا بیس نومبر بچوں کے ساتھ آپکے تعلقات انشاء اللہ تعالی بہتر رہیں گے۔ جبکہ بے اولاد جوڑوں کو بفضل تعالی اولاد کی خوشیاں نصیب ہونگی یہی وہ دورانیہ ہوگا جب آپکو کوئی بڑا انعام لگ سکتا ہے اس دوران حسب ضرورت کوشش کر سکتے ہیں۔ دیگر اوقات میں 8 فروری تا 4 مارچ، 3 تا 27 اکتوبر، اور 21 نومبر تا آخر سال آپکو بچوں کی جانب سے پریشانیاں لاحق ہوسکتی ہیں، بالخصوص حاملہ خواتین کو ان اوقات میں نہایت احتیاط کی ضرورت ہوگی جبکہ اس دوران آپکو بچوں کی جانب خصوصی توجہ اور بچوں سے تعلقات بڑھانے کی کوشش کرنا ہوگی۔

**صحت ملازمت اور ملازمین** امسال آپکو صحت اور ملازمت پر خصوصی توجہ دینا ہوگی آغاز سال تا 30 مارچ آپکو موافق حالات ملیں گے جبکہ آپکو نئی ملازمت کی آفر ملنے کی امید ہے اور صحت بہتر رہے گی۔ مگر 31 مارچ تا 27 جون آپکو صحت اور ملازمت دونوں پر توجہ دینا ہوگیاسی دوران آپکو خدانخواستہ سرجری سے بھی واسطہ پڑسکتا ہے پروردگار آپکو اپنی امان میں رکھیں۔ 28 جون سے حالات میں بہتری آئے گی مگر 10 ستمبر تا 14 نومبر بوجہ رجعت مشتری آپ کو ایک بار پھر مشکل حالات کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے۔

**شادی ازدواجی زندگی شراکت داری** 2020 آپکی شادی اور ازدواجی زندگی دونوں کے حوالہ سے بہتر سال نا ہوگا۔ آپکے بیت الزوج کا حاکم ستارہ مشتری سارا سال ہبوط میں رہتے ہوئے آپکی ازدواجی زندگی کو متاثر کررہا ہے گا بالخصوص 14 مئی تا 13 ستمبر کا دورانیہ کسی امتحان سے کم نا ہوگا اگر معاملات کو تحمل اور برداشت کی روش پر نا سلجھایا تو آپکی علیحدگی بھی ہو سکتی ہے۔ امسال نئی شادی کے حوالہ سے گریز کریں تو بہتر ہوگا ورنہ اس سال کی گئی شادیاں اچھے انجام کو نا پہنچ سکیں گی اسی طرح یہ سال شراکت داری کے لحاظ سے بھی اچھا نا ہوگا۔

**وراثت، مشترکہ مالی معاملات، قرضہ** امسال مشترکہ مالی امور شراکتی اور وراثتی مسائل بوجہ ہبوط مشتری آپکی پریشانیوں کا باعث بن سکتے ہیں نئے عدالتی کیسز داخل کرنے سے گریز کریں جبکہ گذشتہ جاری کیسز کا فیصلہ بھی آپکے خلاف آنے کی توقعات ہونگی۔ باہمی طور پر اندرون خانہ معاملات حل کرنے کی کوشش کریں اس سال بینکوں کی جانب سے سہولیات ملنے کی خاص امید نا ہے اور نا ہی قرضہ ملنے کا کوئی امکان ہوگا۔

**روحانیت، بیرون ملک سفرات، حج وزیارات**

آپ کے نویں گھر کا حاکم ستارہ 21 مارچ کو نویں گھر داخل ہوجانے سے آپ کے بیرون ملک سفرات جانے کی راہیں کھل جائیں گی۔ آپکے حج یا زیارات کے سفر کی خواہشات بفضل تعالی پوری ہونگی۔ زحل جیسے معلم ستارے کا نویں گھر میں آنا آپکو روحانی علوم کے حصول میں انتہائی معاونت فراہم کرے گا مگر یہ علوم صرف وہ افراد حاصل کرسکیں گے جو توکل کریں گے۔ اعلی تعلیم حاصل کرنے کے خواہش مند افراد کو بھی انشاء اللہ کامیابیاں نصیب ہونگی 11 مئی تا 29 ستمبر زحل کی رجعت قدرے رکاوٹ کا باعث ہوگی۔

**معیشت کیریر روزگار ترقی تنزلی** جیسا آپ پچھلی سطور میں پڑھ چکے ہیں کہ مشتری اس سال ہبوط میں رہے گا۔ مشتری آپکے کیریئر روزگار کا ستارہ بھی ہے مشتری کا یہ ہبوط امسال آغاز سال تا 19 دسمبر جاری رہے

گا امسال نئے منصوبوں کی بنیاد رکھنے یا نئی سرمایہ کاری کرنے سے گریز کرنا ہوگا پوری توجہ گذشتہ جاری کاموں کو بخیر وخوبی انجام تک پہنچانے میں لگانی ہوگی تا کہ کسی بھی قسم کے نقصان سے بچا جا سکے، اسکے علاوہ ملازمت پیشہ افراد کو بھی ترقی ملنا مشکل ہوگی امسال اپنے کیریئر روزگار کو بچانے کے لئے لازمی ہوگا کہ روحانی تدارک از قسم صدقہ ورد وظائف کی صورت میں ضرور کریں تا کہ مشکلات سے بچا جا سکے۔

**دوست احباب خواہشات کاروباری فوائد** سال کا آغاز ہی آپکی خواہشات کی تکمیل سے ہو رہا ہے۔ آپکی خوش بختی عروج پر ہوگی گیارہویں کا مالک مریخ آپکی خواہشات کی تکمیل میں معاون ثابت ہوگا اور دوست احباب کا بھرپور تعاون میسر رہے گا۔ 31 مارچ تا 28 جون مریخ کے پہلے طرح اور پھر حضیض میں رہنے کی وجہ سے خواہشات کی تکمیل میں رکاوٹ پیدا ہو جائے گی اٹھائیس جون کے بعد حالات ایک بار پھر آپکے حق میں ہونگے اور رکے ہوئے کام بننا شروع ہو جائیں گے جبکہ مریخ کی رجعت 10 ستمبر تا 14 نومبر رہتے ہوئے ایک بار پھر آپکی مشکلات میں اضافہ ہوگا دوست احباب سے بگاڑ پیدا ہو سکتا ہے اور تعلقات کشیدہ ہو سکتے ہیں۔

**بیرون ملک قیام امیگریشن خفیہ سازشیں** آپکے زائچہ کا بارہواں گھر بیرون ملک قیام سفرات اور امیگریشن سے منسوب ہے اسکا حاکم سیارہ زہرہ آغاز سال تا 8 فروری انتہائی سعد حالت میں رہے گا بیرون ملک قیام کی کوششیں کامیاب ہونگی اس دوران ویزہ اپلائی کرنا نہایت سودمند ہوگا۔ 5 مارچ تا دو اکتوبر، 28 اکتوبر تا اکیس نومبر امیگریشن اپلائی کرنے کے حوالہ سے نہایت مفید اوقات ہونگے۔ سال کے باقی دورانیہ میں ایسے اقدامات سے گریز کریں۔ اللہ کے نظام کائنات میں جہاں کسی کام کے فوائد ہوتے ہیں وہی کسی جگہ نقصانات بھی ہو سکتے ہیں جس دوران امیگریشن کے لئے حالات سازگار ہونگے اسی دوران خفیہ سازشوں کا میدان بھی آپکے خلاف سرگرم ہوگا آپکو از حد محتاط رہنا ہوگا۔

**شمسی وقمری گرہن** امسال ہونے والے چار قمری اور دو شمسی گرہن بالخصوص ازدواجی شراکتی سماجی تعلقات مالی پوزیشن اور وراثتی ومشترکہ مالی مفادات کو متاثر کرنے کا باعث بن سکتے ہیں۔ گرہن کی تواریخ آپ جنتری سے دیکھ سکتے ہیں جو کہ الگ شائع کئے جا چکے ہیں۔

**ورد خاص** روزانہ ایک تسبیح اول آخر بارہ بارہ مرتبہ درود پاک سورۃ طلاق کی آیت نمبر دو اور تین کا ورد کریں ( و من یتق اللہ تالا یستحسب)

**صدقہ** ہر جمعرات کم از کم 300 گرام بڑا گوشت اور 3 چمچے ہلدی کسی مستحق کو دیں یا جانوروں کو ڈال دیں۔

**برج:** سرطان **CANCER** **سیارہ:** قمر



**رنگ:** سفید دودھیا

**عنصر:** آبی

**جواہر:** پکھراج، موتی، زمرد، عقیق

**بہترین شریک حیات:** عقرب، حوت

**ناموافق ساتھی:** حمل، جدی، میزان

**بیماریاں:** پھیپھڑوں اور سانس کی تکلیف، معدہ، گردوں اور پیشاب کی تکالیف

**دن:** پیر **عدد:** ۲ 22 June to 23 July **حروف:** ح، ہ

سال 2020 یوں تو تمام بروج میں تبدیلیوں کا سال ہوگا تاہم برج سرطان کے لئے یہ تبدیلیاں زندگی کے اہم امور میں اہم نوعیت کی ہونگی۔ مارچ میں زحل اس سال ساتویں برج جدی سے نکل کر آٹھویں گھر میں داخل ہوگا۔ جبکہ چھٹے گھر موجود مشتری ساتویں گھر ہبوط میں داخل ہوکر ازدواجی شراکتی سماجی معاملات، صحت جاب اور بیرون ملک سفرات روحانیت اور سسرالی عزیز واقارب کو متاثر کرے گا۔

**شخصی وقار** آپکا ذاتی ستارہ قمر ایک ماہ میں چار مثبت اور چار منفی حالات سے گذرتے ہوئے آپ کی شخصیت پر اچھے برے دونوں طرح کے اثرات مرتب کرتا ہے۔ اگر آپ اپنے شخصی وقار کو مضبوط بنانا چاہتے ہیں تو جنتری سے قمر کی مثبت اور منفی حالات کو نوٹ کریں اور ہر منفی حالت میں دو کلو ٹوٹا چاول دودھ یا آٹا کسی مستحق کو دینا معمول بنالیں۔ 21 جون تا 23 جولائی شمس کا طالع میں اوج میں آنا اور 7 اگست تا 6 ستمبر زہرہ کی طالع میں موجودگی آپکی شخصیت وقار میں اضافہ اور مضبوطی کا باعث بنیں گے۔ البتہ امسال آپکو شراکتی ازدواجی وسماجی معاملات پر خاص توجہ دینا ہوگی آپکے منسوبہ معاملات میں مشکلات پیدا ہو سکتی ہیں۔

**مالی پوزیشن** آپکے مالی امور سے منسوب سیارہ شمس جنوری تا 20 مارچ، 20 مارچ تا 21 جون، اور 22 ستمبر تا 21 اکتوبر، اور 21 دسمبر تا آخر سال اچھی پوزیشن میں ہوگا۔ ان اوقات کو کرلیں اور ان ایام میں کسی لین دین اور مالی معاملات سے گریز کریں ورگرنہ آپ مالی بحران کا شکار ہو سکتے ہیں جبکہ 21 مارچ تا 19 مئی، اور 21 ستمبر تا 23 اکتوبر تا 20 دسمبر کا دورانیہ آپکی مالی پوزیشن زیادہ مستحکم رہے گی بالخصوص 21 جون تا 22 اگست کا دورانیہ آپکی مالی پوزیشن بہتر بنانے کے لئے کئی ایک مواقع لے کر آرہا ہے۔

**عزیز واقارب، نزدیکی سفرات، وابتدائی تعلیم**

آپکے بیت الاقرباء کا حاکم ستارہ عطارد یک جنوری تا 3 فروری، 11 تا 28 اپریل، اور 21 مئی تا 6 ستمبر اور 27 ستمبر تا 2 دسمبر بہتر پوزیشن میں رہے گا آپکی ابتدائی تعلیم پر مثبت اثرات مرتب کرے گا اس دوران کئی ایک نزدیکی سفرات آپ کو درپیش ہونگے۔ بہن بھائیوں اور قریبی اقرباء کے ساتھ آپکے

تعلقات بہتر رہیں گے جبکہ 3 فروری تا 11 اپریل کا دورانیہ اور 6 تا 26 ستمبر تا دورانیہ محتاط روش کا متقاضی ہوگا بہن بھائیوں سے بھی اختلافات ہوسکتے ہیں اس دوران سفر میں اپنے سامان اور کاغذات وغیرہ کا خاص خیال رکھیں۔

**گھر خاندان پراپرٹی** امسال آپکے گھریلو حالات ملے جلے رہنے کا امکان ہے 1 تا 13 جنوری اور 8 فروری تا پانچ 5 مارچ 3 تا 27 اکتوبر اور 21 نومبر تا آخر سال خانگی ماحول سازگار نہ ہوگا جبکہ پراپرٹی کی خرید وفروخت میں مسائل اور رکاوٹیں پیدا ہوسکتی ہیں اسکے ساتھ ہی خاندان کے افراد سے کشیدگی پیدا ہوسکتی ہے۔ جبکہ 14 جنوری تا 8 فروری 6 مارچ تا 2 اکتوبر اور 28 اکتوبر تا 20 نومبر آپکے حالات موافق رہیں گے اس دوران گھر کی تبدیلی حسب خواہش ممکن ہوسکے گی جبکہ گھریلو سکون اور معاملات بہتر رہیں گے۔

**اولاد انعامی بانڈز اور لاٹری و اسٹاک مارکیٹ**

امسال آپکو بچوں کے معاملات پر خصوصی توجہ دینا ہوگی آپکے پانچویں گھر کا حاکم مریخ اس سال شرف تحفیض اور طرح جیسے حالات اور رجعت کا شکار ہوگا 3 جنوری تا 30 مارچ حالات انتہائی موافق رہیں گے آپکا کوئی انعام نکل سکتا ہے اس دوران بے اولاد سرطان جوڑوں کو اولاد کی خوشخبری مل سکتی ہے۔ بڑے بچوں سے تعلقات اچھے رہیں گے جبکہ 31 مارچ مریخ برج دلو میں چلے جانے سے حالات میں کشیدگی پیدا ہوگی اور 28 جون تک رہے گی یہ سال کا سب سے مشکل دورانیہ ہوسکتا ہے بچوں کے ساتھ تعلقات کشیدہ ہوسکتے ہیں حاملہ سرطان خواتین کو اس دوران خاصی احتیاط برتنا ہوگی اپنی صحت کا خیال رکھیں صورتحال خطرناک ہوسکتی ہے۔ 29 جون سے حالات بہتر ہونا شروع ہوجائیں گے جبکہ 10 ستمبر تا 14 نومبر مریخ کی رجعت کے رمیان حالات کشیدہ ہوسکتے ہیں مگر پہلے کی نسبت کم کشیدہ ہوسکتے ہیں۔ انعامی اسکیموں میں حصہ لینے والے افراد کے لئے 3 جنوری تا 31 مارچ کا دورانیہ قسمت آزمائی کے لئے انتہائی موزوں ہوگا۔

**صحت ملازمت اور ملازمین** سال 2020ئ میں آپکو اپنی صحت پر خصوصی توجہ دینا ہوگی۔ مشتری اس سال ابتدا سے 19 دسمبر تک ہبوط میں رہتے ہوئے آپکی صحت کو بری طرح متاثر کرسکتا ہے۔ 14 مئی تا 13 ستمبر مشتری کی رجعت آپکی مشکلات میں اضافہ کرسکتی ہے جبکہ آپکو سرجری سے بھی واسطہ پڑسکتا ہے اسی طرح یہ دوران آپکی ملازمت کے حوالہ سے بھی اچھا نہ ہوگا اس دوران ملازمت کی تبدیلی یا چھوڑنے کی کوشش ہرگز نہ کریں۔ اس دوران آپکو اپنے ملازمین پر بھی خصوصی توجہ دینا ہوگی بالخصوص ایسے افراد جو اشتراکی کاروبار سے منسلک ہیں انہیں احتیاط برتنا ہوگا۔

**شادی ازواجی تعلقات وشراکتی معاملات** آپکے ازدواجی معاملات کا حاکم ستارہ اپنے ہی گھر رہتے ہوئے سال گذشتہ سے آپکے لئے بہت آسانیاں پیدا کرتا رہا ہے امسال بھی 22 مارچ تک زحل کی اپنے ہی گھر میں موجودگی حالات کو موافق رکھے گی۔ دوسری جانب آغاز سال سے ہی مشتری ساتویں ہبوط کی حالت میں موجود ہے۔ زحل کے اگلے گھر چلے جانے سے اس کے منفی اثرات میں اضافہ ہوجائے گا۔ آپکو ہر قدم محتاط ہوکر رکھنا ہوگا 14 مئی تا 13 ستمبر مشتری رجعت جلتی پر تیل کا کام کرے گی اور آپکے تعلقات کشیدہ ہوسکتے ہیں۔ سرطان افراد کی طے شدہ شادیاں التوا کا شکار ہوسکتی ہیں جبکہ حالات انتہائی کشیدہ علیحدگی کی حد تک جاسکتے ہیں۔ یہ سلسلہ 19 دسمبر تک جاری رہے گا سرطان افراد کا اس سال شادی نہ کرنا بہتر ہوگا۔

**وراثت، مشترکہ مالی معاملات، قرضہ** 20 جنوری تا 19 فروری شمس کی آٹھویں گھر موجودی وراثتی معاملات کے لحاظ سے اچھی نہ ہوگی۔ 22 مارچ زحل کی آٹھویں گھر آمد سے معاملات بہتر ہونا شروع جائیں گے۔ آپکے روکے ہوئے وراثتی معاملات بننا شروع ہوجائیں گے آپکے روکے ہوئے پیسے کی واپسی ممکن ہوگی جبکہ کسی نیک شخص سے قرض لینا چاہیں تو مل سکتا ہے۔ 11 مئی تا 29 ستمبر زحل کی رجعت کے دوران کاموں میں رکاوٹ اور التوا کا سامنا ہوگا مگر کام انشاء اللہ بنتے رہیں گے۔

**روحانیت اعلیٰ تعلیم بیرون ملک سفرات حج و زیارات** نویں گھر کا حاکم مشتری آغاز سال تا 19 دسمبر ساتویں ہبوط کے گھر میں رہتے ہوئے منسوبی کاموں میں التوا اور ناکامی کا سامنا لاسکتا ہے جبکہ امسال ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے قبل کوئی روحانی تدارک کروانا ازحد ضروری ہوگا۔ روحانی معاملات میں آپکو محتاط روش اختیار کرنا ہوگی۔ کوئی بھی عقیدہ تحقیق کی بنیاد پر بنانا بہتر ہوگا اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے افراد کے لئے ماحول سازگار نہ ہوگا 3 تین فروری تا 11 اپریل تک کا دورانیہ خاصہ مشکل ثابت ہوسکتا ہے۔

**معیشت کیرئر روزگار ترقی تنزلی** کیرئیر روزگار کے حوالہ سے آپکو ملے جلے حالات کا سامنا رہے گا۔ 3 جنوری تا 16 فروری کا دورانیہ بہتر گذرے گا اس دوران ملازمت پیشہ افراد کو بہتر ملازمت کا حصول ممکن ہوگا۔ 16 فروری تا 31 مارچ مریخ کی شرف کے گھر موجودگی ملازم پیشہ افراد کو ترقی مل سکتی ہے اسکے ساتھ ہی اپنا کاروبار کرنے والے افراد کے لئے بھی حالات انتہائی سازگار ہونگے۔ 31 مارچ تا 28 جون مریخ کی تحفیض اور طرح کی حالت میں موجودگی آپکی ترقی کی راہ میں رکاوٹ پیدا کرے گی اس دوران ملازمت تبدیل کرنے کی حماقت نہ کریں 28 جون کے بعد حالات ایک بار پھر آپکے حق میں بہتر ہونگے۔ 10 ستمبر تا 14 نومبر مریخ کی رجعت آپکی ترقی کی رفتار کم کردے گی۔

**دوست احباب خواھشات کاروباری فوائد** آپکی خوشبختی کا ستارہ زہرہ اس سال 13 جنوری تا 7 فروری، 5 مارچ تا 2 اکتوبر اور 28 اکتوبر تا 20 نومبر بہتر حالتوں شرف اوج و فرح میں رہتے ہوئے آپکی خواہشات کی تکمیل اور دوست احباب سے تعلقات کو بہتر بناتا رہے گا۔ اس دوران آپکو بہتر کاروباری فوائد ملتے رہیں گے جبکہ اسکے علاوہ باقی اوقات میں آپکے معاملات میں رکاوٹیں اور بگاڑ پیدا ہوسکتی ہے۔

**بیرون ملک قیام امیگریشن اور خفیہ سازشیں**

3 فروری تا 11 اپریل، 28 اپریل تا 12 مئی اور 6 تا 26 ستمبر اور 2 تا 20 دسمبر حالات آپکے موافق نہ ہونگے آپکو وطن واپسی کی راہ دیکھنا پڑسکتی ہے جبکہ یکم جنوری تا 1 فروری، 11 تا 27 اپریل اور، 12 مئی تا 5 ستمبر، 27 ستمبر تا 1 دسمبر حالات آپکے موافق رہیں گے اس دوران آپکا بیرون ملک قیام ممکن ہوگا اور اسی دورانیہ میں آپکو امیگریشن اپلائی کرنا بہتر ہوگا مگر ہوشیار رہیں اسی دوران آپکے خفیہ دشمن بھی آپکے خلاف صف آراء ہوسکتے ہیں۔

**شمسی و قمری گرھن** اس سال ہونے والے شمسی و قمری گرہن سب سے زیادہ آپکو متاثر کریں گے چونکہ قمر آپکا اپنا ستارہ ہے اور شمس آپکے مالی معاملات کا ستارہ ہے۔ قمری گرہن آپکے وقار عزت اور شخصیت کو متاثر کرے گا جب کہ شمس آپکے مالیات کا حاکم آپکے مالی معاملات کو متاثر کرے گا۔ امسال ہونے والے شمسی و قمری گرہن صحت جاب ازدواجی و شراکتی تعلقات کے ساتھ ساتھ آپ کے بیرون ملک قیام کو بھی متاثر کرسکتے ہیں۔ گرہن کی تواریخ جنتری سے نوٹ فرمالیں اور ان تواریخ میں صدقات اور نماز کسوف و خسوف کی ادائیگی لازمی کریں تاکہ گرہن کی نحوستوں سے بچا جاسکے۔

**صدقہ** ہر جمعرات کم از کم 300 گرام یا 3 پاؤ بڑا گوشت کسی مستحق کو دیں یا پرندوں کو ڈالیں۔ **ورد خاص** روزانہ بعد نماز فجر سورۃ آل عمران کی آیت نمبر 14 ورد کریں جبکہ روزانہ بعد از نماز عشاء سورہ بنی اسرائیل کی آیت نمبر 81 ایک تسبیح روزانہ ورد کریں۔



**برج:** اسد **LEO** **سیارہ:** شمس



**رنگ:** گولڈن، نارنجی
**عنصر:** آتشی
**جواھر:** ہیرا، لہسنیا
**بہترین شریک حیات:** حمل، قوس، ثور
**ناموافق ساتھی:** عقرب، دلو

**بیماریاں:** ہائی بلڈ پریشر، ریڑھ کی ہڈی، کمر کی تکلیف، دل کی تکلیف

**دن:** اتوار **عدد:** 1 24 July to 23 Aug **حروف:** م، ٹ

**اھم نکات** برج اسد والوں کے لئے سال 2020ء سال گذشتہ کی نسبت مختلف ثابت ہوگا دونوں بڑے ستارے اپنے بروج تبدیل کرتے ہوئے آپکی شخصیت صحت اولاد ایجوکیشن ازدواجی سماجی خانگی و شراکتی معاملات پر کیا اثرات مرتب کررہے ہیں۔ اور دیگر سیارگان شمس و قمر زہرہ عطارد مریخ آپکے لئے کیا ثمرات لارہے ہیں یہ اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں۔

**شخصی وقار** آپکے برج کا حاکم سیارہ شمس آغاز سال تا 20 مارچ، 22 ستمبر تا 23 اکتوبر بہتر پوزیشن میں نہ ہوگا اس دوران زیادہ پبلیک پلیس پر جانے یا سماجی تقریبات میں جانے سے گریز کریں اپنے شخصی وقار کو بچانے کے لئے گفتگو میں احتیاط برتیں۔ ہر اتوار کم از کم ایک کلو یا دس کلو گندم یا دال چنا کا صدقہ دینا معمول بنالیں۔ اسکے علاوہ اس سال ہونے والے شمسی گرہن بالترتیب 21 جون اور 31 دسمبر بھی آپکی عزت توقیر کو متاثر کرسکتے ہیں ان ایام میں گرہن کے صدقات دیں اور نماز آیات ادا کرکے بروقت خود کو بڑے اثرات سے بچاسکتے ہیں۔

**مالی پوزیشن** آپکے مالی امور کا ستارہ عطارد امسال یکم جنوری تا 2 فروری، 11 تا 27 اپریل، 12 مئی تا 5 ستمبر، اور 27 ستمبر تا یکم دسمبر بہتر پوزیشن میں ہوگا آپکی مالی پوزیشن مستحکم رہے گی جبکہ 3 فروری تا 11 اپریل، 22 اپریل تا 11 مئی اور 6 تا 27 ستمبر آپکو از حد محتاط رہنا ہوگا بہتر ہوگا ان اوقات میں کسی بھی قسم کے تحریری یا زبانی معاہدوں اور لین دین میں کسی قسم کی غلطی سے گریز کریں بالخصوص چیک وغیرہ لکھ کر دینے سے گریز کریں کسی غلطی سے آپ قانونی معاملات میں پھنس سکتے ہیں۔

**عزیز و اقارب ابتدائی تعلیم نزدیکی سفرات**

اس حوالہ سے آپ کو امسال ملے جلے حالات کا سامنا رہے گا ابتدائے سال میں 13 جنوری تا 8 فروری، 5 مارچ تا 2 اکتوبر، 28 اکتوبر تا 20 نومبر حالات کافی بہتر رہیں گے عزیز و اقرباء کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے اس دوران آپکو کئی ایک نزدیکی سفرات کا موقع بھی ملے گا جبکہ اسد بچوں کے لئے بھی یہ خاصہ بہتر

وقت رہے گا البتہ 9فروری تا 4مارچ ،3 تا28 اکتوبر، 21 نومبر تا آخر سال ہوا آپکے مخالف ہوگی اس دوران آپکو محتاط روش اختیار کرنا ہوگی۔ عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں سے تعلقات کشیدہ ہوسکتے ہیں احتیاط اور تحمل کے ساتھ یہ وقت گذارنا بہتر ہوگا۔ اس دوران چھ کلو چینی کا صدقہ دینا حالات میں بہتری لائے گا

**گھر خاندان ,پراپرٹی سواری** بیت الارض چوتھے گھر کا حاکم مریخ امسال زیادہ تر اچھا رہے گا تاہم کچھ وقت تلخیوں کا بھی آسکتا ہے۔ آغاز سال تا 30مارچ مریخ برج قوس اور شرفی برج جدی میں رہتے ہوئے آپکے خانگی معاملات میں بہتری کا باعث بنے گا۔ آپکے لئے گھر پراپرٹی اور سواری کے لین دین میں بہتری پیدا ہوگی انوسٹمنٹ کی غرض سے جائیداد کی خریداری کا بہترین وقت میسر ہوگا۔ 31مارچ تا 27 جون حالات اچھے نہ ہونگے اس دوران خانگی معاملات اختلافات کا شکار ہوسکتے ہیں۔ اس دوران گھر جائیداد سواری کی تبدیلی یا لین دین سے گریز کریں۔ 28جون کے بعد حالات میں بہتر مثبت تبدیلی آئے گی۔ 10 ستمبر تا 14 نومبر مریخ کی رجعت کی وجہ سے حالات میں تناؤ اور کشیدگی پیدا ہوسکتی ہے۔

**اولاد انعامی بانڈز لاٹری** آپکی زندگی کا یہ شعبہ اس سال خصوصی توجہ کا طالب ہوگا۔ مشتری سارا سال ہبوط میں رہتے ہوئے آپکے تعلقات بچوں کے ساتھ کشیدہ کرسکتا ہے۔ اسد بچوں میں ضد اور قنوطیت کا غلبہ رہے گا ۔اسد خواتین جو حاملہ ہوں انہیں خصوصی احتیاط کی ضرورت ہوگی۔ وگرنہ آپکو صحت کے شدید خطرات لاحق ہوسکتے ہیں۔ انعامی اسکیموں کے لحاظ سے یہ سال آپ کے لئے موافق نہ ہوگا بہتر ہے پیسہ ضائع نہ کریں۔

**صحت ملازمین اور ملازمت** سال گذشتہ سے بیت الصحت کا حاکم زحل چھٹے گھر میں موجود رہنے سے آپکی جہاں صحت بہتر ہو رہی ہے وہیں کچھ افراد بوجہ حسد و جادو کا شکار بھی ہو رہے ہیں۔ اس سال آپ کو صحت اور ملازمت دونوں پر خصوصی توجہ دینا ہوگی کیونکہ گذشتہ سال دسمبر سے مشتری بیت الصحت میں ہبوط یافتہ موجود ہے آپ کی صحت اور ملازمت دونوں کو متاثر کر رہا ہے۔ مارچ میں زحل کے ساتویں گھر چلے جانے سے زحل کی سعادتوں سے محروم ہوجائیں گے جسکی بنا پر مشکلات میں اضافہ ہوسکتا ہے خصوصا صحت پر توجہ دیں اور ملازمت چھوڑنے کی قطعی حماقت نہ کریں۔ اس سال آپکو کوئی پرانا اور وفادار ملازم چھوڑ کر جاسکتا ہے۔

**شادی ازدواجی زندگی شراکت داری** آپکے ساتویں بیت الزوج کا حاکم ستارہ زحل مارچ میں ساتویں گھر داخل ہوجائے گا شراکتی ازدواجی معاملات میں خاصی بہتری آجائے گی۔ وہ اسد افراد جن کی اب تک شادیاں یا نسبت طے نہیں ہوئی یا جو عقد ثانی کے خواہش مند ہیں انکی مرادیں بر آئیں گی۔ 11 مئی تا 29 ستمبر زحل کی رجعت شراکتی و ازدواجی معاملات میں مسائل پیدا کرسکتی ہے۔ محتاط رہیں اور یہ وقت تحمل اور بردباری سے گذاریں۔ زحل کے اثرات سے بچاؤ کے لئے کوئی اچھا روحانی تدارک کریں یا ہفتہ کے دن کالے ماش 800 گرام کا صدقہ دینا بہتر ہوگا سال کا باقی دورانیہ انشاء اللہ اچھا گذرے گا۔

**وراثت مشترکہ مالی معاملات قرضہ جات** جیسا کہ پچھلی سطروں میں آپ پڑھ چکے ہیں کہ مشتری اس سال ہبوط میں نحس ہوتے ہوئے بجائے سعد کے نحس اثرات مرتب کرے گا۔ مشتری آپکے زائچہ میں آٹھویں گھر کا حاکم ہوتے ہوئے وراثتی معاملات میں مسائل پیدا کرے گا ایسے افراد جنکے وراثتی معاملات عدالتوں میں ہیں انکے مقدمات میں التوا یا فیصلہ توقع کے برعکس آسکتا ہے اسی طرح مشترکہ مالی مفادات میں کام کرنے والے افراد بھی مالی فوائد سے محروم رہیں گے جبکہ دوسروں سے والسطہ مالی مفادات یعنی قرضہ لینا یا دینا جیسے معاملات میں بھی مشکلات درپیش آئیں گی۔

**روحانیت بیرون ملک سفرات حج و زیارات** امسال ابتدا سے ہی معاملات آپکے حق میں بہتر رہیں گے روحانیت اور روحانی علوم میں آپ کی دلچسپی بڑھے گی جب کہ بیرون ملک سفرات حج یا زیارات کے حوالہ سے ویزہ کے حصول کے لئے 3 جنوری تا 31 مارچ کا وقت نہایت موافق رہے گا۔ یکم اپریل تا 28 جون حالات آپ کے حق میں نہ ہونگے اس حوالہ سے شرف مریخ کی لوح آپکے مسائل میں آسانیاں پیدا کرے گی۔ اسی دوران دال مسور 900 گرام یا کلیجی کا صدقہ بروز منگل دینا بہتر ہوگا۔ 28جون سے حالات میں مثبت تبدیلی آئے گی۔ جبکہ 10 ستمبر تا 14 نومبر بوجہ رجعت مریخ ایک بار پھر مشکل حالات کا سامنا ہوسکتا ہے۔

**معیشت کیرئیر روزگار ترقی و تنزلی** آپکے روزگار اور معیشت سے منسوب ستارہ زہرہ امسال 13 جنوری تا 7 فروری شرف کے گھر رہتے ہوئے آپکے معاملات میں بے حد بہتری کا باعث ہوگا اس دوران آپ حسب منشاء ترقی حاصل کرسکتے ہیں جبکہ 5مارچ تا 2 اکتوبر اور 28 اکتوبر تا 20 نومبر حالات ایک بار پھر آپکے حق میں ہونگے اس دوران آپ کو کیرئیر روزگار اور کاروبار کے حوالہ سے بہتر فیصلے کرنے اور نئے مواقع ملنے کا امکان ہوگا جبکہ 8فروری تا 3مارچ، 3 تا 27 اکتوبر اور 21 نومبر تا آخر سال حالات آپکے حق میں موافق نہ ہونگے اس دوران روزگار میں اہم فیصلے کرنے اور ملازمت تبدیل کرنے سے گریز کریں۔

**دوست احباب خواہشات اور کاروباری فوائد** اس

سال آپکی خوش بختی عروج پر ہوگی آغاز سال تا3فروری، 11 تا27اپریل، 12 مئی تا5 ستمبر، 27 ستمبر تا یکم دسمبر آپکو موافق حالات ملیں گے دوست احباب سے واسطہ توقعات پوری ہوسکیں گی۔ کاروباری معاملات میں اٹھائے گئے اقدامات کا پھل آپکو ملے گا۔ یہ آپکی خواہشات کی تکمیل کے اوقات ہیں جبکہ 3فروری تا10اپریل آپکو اپنی خواہشات پر قابو رکھنا ہوگا۔ دوست احباب سے واسطہ توقعات پوری نہ ہوسکیں گی۔ 6 تا26 ستمبر اور 2دسمبر تا آخر سال کا دورانیہ بھی آپکے حق میں بہتر نہ ہوگا آپکو محتاط روش اپنانا ہوگی۔

**بیرون ملک قیام امیگریشن خفیہ سازشیں** ہر ماہ ہونے والا شرف قمر آپکے مسائل میں جہاں بہتری لاتا ہے وہیں ہر ماہ ہونے والا قمر درعقرب آپکے مسائل میں اضافہ بھی کرتا ہے۔ ہر ماہ قمر درعقرب میں ٹوٹا چاول کا صدقہ دینا اپنا معمول بنالیں تاکہ آپکا بیرون ملک قیام اور امیگریشن سے متعلقہ کام متاثر نہ ہوں اسکے علاوہ ہر ماہ ہونے والا قمر درعقرب آپکو دشمنوں کی خفیہ سازشوں سے محفوظ بھی رکھتا ہے یہ قدرت کا ایک خوبصورت نظام بھی ہے۔ اس سال ہونے والے چار قمری گرہن آپکے بیرون ملک قیام کو مخدوش بنادیں گے اس بارے میں مکمل تفصیلات ہمارے یوٹیوب چینل شیخ زوار رضا جاوا پر دیکھ سکتے ہیں۔

**شمسی وقمری گرھن** امسال دو شمسی و چار قمری گرہن ہونگے۔ یہ گرہن آپکے بیرون ملک قیام امیگریشن مراحل اور اولاد بچوں صحت دوست احباب سے کشیدگی اور اور خوش بختی کی تنسیخ کا باعث بن سکتے ہیں جبکہ شمسی گرہن بالخصوص آپکی شخصیت اور مالی پوزیشن اور امیگریشن اور اولاد سے منسوب معاملات کو بالعموم متاثر کرسکتے ہیں۔ گرہن کی تواریخ کو جنتری ہذا سے نوٹ کرلیں اور بروقت صدقات کے ساتھ نماز کسوف وخسوف کی ادائیگی پروردگار کی قربت کا باعث بھی ہوگی اور آپکو گرہن کی نحوستوں سے بچانے میں معاون ثابت ہوگی۔

**صدقہ** ہر اتوار ایک کلو گندم یا دال چنا کا صدقہ اور ہر جمعرات کو 300 گرام یا تین پاؤ بڑا گوشت ہمراہ تین چمچ ہلدی کے ساتھ کسی مستحق کو دیں یا پرندوں کو ڈال دیں۔ **ورد خاص** روزانہ ایک تسبیح سورۃ حشر آیت نمبر 22 ورد کریں اور بعد از نماز فجر وعشاء گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک تلاوت کریں۔



**برج:** سنبلہ **VIRGO** **سیارہ:** عطارد



**رنگ:** گہرا زرد، پیلا
**عنصر:** خاکی
**جواہر:** گومیدک زرد، عقیق، فیروزہ
**بہترین شریک حیات:** جدی، ثور
**ناموافق ساتھی:** قوس، حوت، جوزا
**بیماریاں:** معدہ، جگر، آنتوں کی بیماریاں، السر، کان کی تکالیف
**دن:** بدھ **عدد:** ۵ 24 Aug to 23 Sep **حروف:** پ، غ

**اھم نکات:** 2020ء سنبلہ افراد کیلئے خاص طور پر اہم سال ثابت ہوگا دونوں بڑے سیارگان آپکے زائچے میں بروج تبدیل کرتے ہوئے آپکی زندگی پر خاصے اہم اثرات مرتب کررہے ہیں امسال چوتھے ساتویں کا حاکم مشتری تقریباً تمام سال ہبوط میں رہتے ہوئے آپکے خانگی اور شراکتی ازدواجی زندگی کو متاثر کررہا ہے پانچویں چھٹے کا حاکم زحل زائچہ کے چھٹے آنے سے جہاں آپکی صحت و ملازمت میں بہتری آئے گی وہیں آپ خدانخواستہ سحر جادو کا بھی شکار ہوسکتے ہیں۔

**شخصی وقار:** آپکی شخصیت، پبلک امیج کا حاکم سیارہ عطارد امسال یکم جنوری تا 2فروری، 11 تا 17اپریل 12 مئی تا ستمبر، 27 ستمبر تا یکم دسمبر بہتر پوزیشن میں رہتے ہوئے آپکی سوجھ بوجھ میں اضافہ کرے گا لوگوں میں آپکا وقار بلند ہوگا جبکہ 3فروری تا10اپریل بالخصوص آپکو محتاط رہنا ہوگا عطارد کا ہبوط آپسے غلط گفتگو اور فیصلے کرواسکتا ہے یہ وقت بالخصوص شادی شدہ خواتین و حضرات کو متاثر کرسکتا ہے اسکے علاوہ 28اپریل تا11 مئی، 6 تا27 ستمبر، 2 تا31 دسمبر بھی آپکو محتاط روش سے گزارنا ہونگے اپنی گفتگو، تحریر کا ہر لفظ بہت سوچ سمجھ کر ادا کریں آپکی ضرورت سے زیادہ بے محل گفتگو آپکے شخصی وقار کو متاثر کرسکتی ہے

**مالی پوزیشن** گذشتہ کی طرح امسال بھی آپکو قدرے ملے جلے مالی حالات کا سامنا رہے گا یکم تا7 فروری، 5مارچ تا12 کتوبر، 28اکتوبر تا یکم دسمبر آپکو اپنی مالی پوزیشن مستحکم کرنے کا موقع ملے گا اور انشاءاللہ پروردگار کا فضل رہے گا جبکہ 8فروری تا4مارچ، 3 تا27اکتوبر اور 2 تا31دسمبر آپکو ہر قسم کی فضول خرچی سے گریز کرنا ہوگا ورنہ آپ مالی بحران کا شکار ہوسکتے ہیں اس دوران کسی بھی قسم کے بڑے مالی فیصلے کرنے یا چیک وغیرہ دینے سے گریز کرنا بہتر ہوگا مجموعی طور پر یہ سال مالی اعتبار سے بہتر رہے گا۔

**عزیزو اقارب ابتدائی تعلیم نزدیکی سفر:** امسال ابتداء سے ہی آپکے تعلقات عزیز واقارب بالخصوص بہن بھائیوں سے بہتر رہے گا یکم جنوری تا30مارچ کئی ایک نزدیکی سفر متوقع ہیں اور سماجی تعلقات میں بہتری آئے گی 31مارچ تا27جون مریخ کی خراب حالت کیوجہ سے

آپکے تعلقات متاثر ہو سکتے ہیں ان ایام میں سفر اور تیز رفتاری سے گریز کرنا ہوگا 28 مارچ کے بعد آپکے تعلقات میں گو کہ بہتری آجائے گی مگر 10 ستمبر تا14 نومبر مریخ کی رجعت ایکبار پھر آپکے مابین کشیدگی پیدا کرنے کا باعث بن سکتی ہے مریخ کے صدقات دینا بہتر ہونگے۔

**گھر خاندان پراپرٹی:** جیسا کہ اولین سطور میں بتا چکا ہوں امسال مشتری کے ہبوط میں ہونے سے گھر کا ماحول خاصہ متاثر ہو سکتا ہے خاندان کے افراد سے تعلقات کشیدہ ہو سکتے ہیں امسال گھر یا پراپرٹی کی خرید وفروخت بہتر نہ ہوگی آپکے گھر سے منسوب اقدامات التوا کا شکار ہو سکتے ہیں اس حوالہ سے کوئی بہتر روحانی تدارک کر لینا بہتر ہوگا مشتری سے منسوبہ صدقات تمام سال اپنا معمول رکھنا بہتر ہوگا اسی طرح امسال سواری کی خرید وفروخت بھی بہتر نہ ہوگی۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری** گذشتہ تمام سال زحل کی پانچویں اپنے ہی گھر موجودگی نے بچوں سے آپکے تعلقات خاصے بہتر رکھے ہیں مگر گزشتہ دسمبر سے مشتری آپکے بیت الاولاد میں بحالتِ ہبوط میں آجانے سے آپکے مابین کشیدگی بڑھ سکتی ہے مشتری 19 دسمبر 2019ء تک یہیں قیام کرے گا اور 14 مئی تا 13 ستمبر رجعت میں بھی رہے گا یہ دورانیہ آپکے لیے اور بھی زیادہ مشکل ثابت ہو سکتا ہے پروردگار عالم آپ سب پر اپنا فضل فرمائے آپکو مشتری کے اثرات سے بچاؤ کیلئے یقیناً کوئی تدارک کرنا ضروری ہوگا اپنے ہاتھ میں زرد پکھراج یا فیروزہ پہنیں۔ انعامی سکیموں میں حصہ لینے والے افراد کیلئے یہ سال موافق نہ ہوگا۔

**صحت، ملازمت اور ملازمین** آپکے بیت الصحت میں شمس 20 جنوری تا19 فروری وبال میں ہونے سے آپکی صحت متاثر ہو سکتی ہے محتاط رہیں اسکے بعد 22 مارچ کو زحل آپکے چھٹے اپنے ہی گھر آجانے سے آپکے جاری مسائل کا خاتمہ ہو جائے گا آپکے لیے بہتر ملازمت اور ملازمین کا حصول ممکن ہوگا 11 مئی تا29 ستمبر زحل رجعت میں رہتے ہوئے آپکی صحت پر مضر اثرات مرتب کر سکتا ہے آپکی صحت بوجہ سحر جادو متاثر ہونے کا اندیشہ ہوگا جاب کی تبدیلی یا چھوڑنے سے گریز کریں باقی سال انشاءاللہ بہتر گزرے گا۔

**شادی، ازدواجی تعلقات، شراکت داری:** امسال بوجہ ہبوط مشتری آپکے ازدواجی تعلقات انتہائی متاثرا ہوتے نظر آرہے ہیں بالخصوص 3 فروری تا11 اپریل جب کہ آپکا اپنا سیارہ عطارد بھی عین بیت الزوج میں ہبوط زدہ ہوگا آپکے ازدواجی تعلقات خرابی کی انتہا تک پہنچ سکتے ہیں۔ اگر آپ نے احتیاط سے کام نہ لیا تو بات علیحدگی تک پہنچ سکتی ہے آپکو اپنی گفتگو میں ازحد احتیاط کرنی ہوگا 14 مئی تا13 ستمبر کا دورانیہ بوجہ رجعت مشتری اور بھی خطرناک ہوگا۔ امسال آپکے شراکتی تعلقات اور ازدواجی تعلقات دونوں داؤ پر ہونگے۔

**وراثت، مشترکہ مالی معاملات، قرضہ:** مشتری کے ہبوط اور شراکتی تعلقات میں خرابی کے باوجود سال کی ابتداء بہتر ہو رہی ہے آپکے مشترکہ مالی منصوبہ جات سے آپکو فائدہ حاصل ہو سکے گا اگر آپ قرض کے خواہشمند ہیں خواہ وہ کسی فرد ہو یا بنک سے تو آپکو کامیابی مل سکتی ہے وراثتی معاملات حل ہو سکیں گے۔ 31 مارچ تا 27 جون حالات موافق نہ ہونگے مشترکہ مالی معاملات اور وراثتی معاملات آپکے مسائل میں اضافہ کر سکتے ہیں 28 جون کے بعد حالات میں مثبت تبدیلی آئے گی 10 ستمبر تا14 نومبر مریخ کی رجعت آپکے کاموں کی رفتار کو سست کر دے گی مگر آپکو تحمل سے کام لینا ہوگا

**روحانیت، بیرون ملک سفر اور حج وزیارات:** آپکے ناویں گھر کا حاکم زہرہ امسال 13 جنوری تا7 فروری، 5 مارچ تا2 اکتوبر، 28 اکتوبر تا21 نومبر بہتر پوزیشن میں رہتے ہوئے آپکے بیرون ملک سفر کی راہیں کھول رہا ہے اس دوران ویزہ وغیرہ اپلائی کرنا بہتر ہوگا آپ روحانی علوم اور وردووظائف کی جانب متوجہ ہونگے امسال آپکی حج وزیارات مقدسہ کی خواہش پوری ہونے کے قوی امکانات موجود ہیں 8 فروری تا4 مارچ، 3 تا27 اکتوبر، 21 نومبر تا آخر سال ایسی کسی بھی کوشش سے گریز کرنا بہتر ہوگا اس وقت اپلائی کیے گئے ویزے وقت اور پیسہ کا ضیاع ہونگے۔

**معیشت، کیرئیر روزگار، ترقی، تنزلی** آپکا اپنا حاکم سیارہ عطارد ہی آپکی معیشت کیرئیر روزگار اور ترقی تنزلی کو باذن اللہ کنٹرول کرتا ہے امسال عطارد کیم جنوری تا3 فروری، 11 تا27 اپریل، 12 مئی تا5 ستمبر، 27 ستمبر تا کیم دسمبر بہتر پوزیشن میں رہتے ہوئے آپکو ترقی کے بہتر مواقع فراہم کرے گا آپکو حسب مقدر ورترقی مل سکے گی کیرئیر کے حوالہ سے بہتر واقع اور بہتر فیصلے کرنے کا موقع ملے گا جبکہ 3 فروری تا11 اپریل بالخصوص اور 28 اپریل تا12 مئی، 6 تا27 ستمبر، 2 تا31 دسمبر بالعموم آپکو محتاط رہنا ہوگا اس دوران کسی بھی قسم کے بڑے کاروباری تبدیلی یا اہم اگریمنٹس وغیرہ سے گریز کرنا ہوگا

**دوست، احباب، خواہشات اور کاروباری فوائد**

عمومی طور پر یہ سال آپکی خواہشات کی تکمیل میں معاون سال ہوگا مگر چند ایک چیزوں کا خیال رکھنا بھی ضروری ہوگا ہر ماہ ہونے والے قمر در عقرب کو ضرور مد نظر رکھیں اور بروقت صدقے کی ادائیگی کریں ہر قمر در عقرب کی تواریخ کو جنتری میں نمایاں کر دیا جاتا ہے اسکے علاوہ اس بارے میں میرے فیس بک پیج پر بھی اپڈیٹ کر دیا جاتا ہے مزید برآں امسال ہونے والے 4 قمری گرہن جو کہ بالترتیب 10 جنوری، 5 جون، 5 جولائی اور 30 نومبر کو لگ رہے ہیں ان پر ضرور نظر رکھیں اور بروقت صدقہ اور نماز کسوف وخسوف ادا کر کے اپنے کاروباری

فوائد، دوست احباب سے تعلقات اور خواہشات کی تکمیل کو محفوظ کر سکتے ہیں

**بیرون ملک قیام ، امیگریشن اور خفیہ سازشیں:** آپکے زائچے کے بارہویں کا حاکم شمس آغاز سال تا 20 مارچ، 20 مئی تا 21 جون، 22 ستمبر تا 23 اکتوبر 21 تا 31 دسمبر بہتر پوزیشن میں نہ ہوگا اس دوران آپکا بیرون ملک قیام مشکل ہوجائے گا امیگریشن وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں جبکہ 20 مارچ تا 19 اپریل کا دورانیہ بالخصوص بہترین وقت ہوگا اسکے بعد 21 جون تا 21 ستمبر، 22 نومبر تا 20 دسمبر کا دورانیہ بھی امیگریشن اپلائی کرنے کے لیے بہتر اور آپکے بیرون ملک قیام میں معاون ہوگا

**شمسی وقمری گرہن** امسال کثرت سے گرہن لگ رہے ہیں جن میں 4 قمری اور 2 شمسی گرہن لگیں گے یہ گرہن آپکے کیریئر روزگار، خانگی، والدہ اور پراپرٹی کے علاوہ دوست احباب سے کشیدگی اور خوشبختی کو متاثر کرنے کا باعث بن سکتے ہیں اس حوالہ سے جنتری میں ایک الگ پیج دیا جاتا ہے جس میں گرہنوں سے متعلقہ تمام تفصیلات دی جاتی ہیں وہ ضرور دیکھ لیں اور بروقت صدقہ اور نماز کسوف خسوف ادا کر کے خود کو محفوظ کر سکتے ہیں اس بارے میں مزید تفصیلات آپ میرے یوٹیوب چینل شیخ زوار رضا جاوا پر بھی دیکھ سکتے ہیں

**صدقہ:** ہر جمعرات 3 پاؤ یا 300 گرام بڑا گوشت اور 3 چمچ ہلدی یا 3 پاؤ دال چنا کسی بھی مستحق کو دیں یا پرندوں کو ڈال دیں۔

**ورد خاص:** روزانہ ایک تسبیح بعد از فجر سورۂ صافات آیت 180/181/182 ورد کریں بمعہ اول و آخر 16/16 مرتبہ درود پاک۔

**برج:** میزان — **LIBRA** — **سیارہ:** زہرہ

**رنگ:** نیلا، زردی مائل سبز، نارنجی
**عنصر:** ہوا
**جواھر:** ہیرا، اوپل
**بہترین شریک حیات:** دلو، جوزا
**ناموافق ساتھی:** جدی، حمل
**بیماریاں:** نزلہ، زکام، سر درد، گردوں کا درد، آنکھوں کی بیماریاں

**دن:** جمعہ **عدد:** 6 24 Sep to 23 Oct **حروف:** ر، ت، ط

**اہم نکات** سال 2020ء آپکے لئے تبدیلیوں کا سال ہوگا ستارہ زحل ڈھائی سال بعد برج تبدیل کرتے ہوئے آپکے زائچہ کے پانچویں گھر مارچ میں داخل ہو رہا ہے اور طالع کو تثلیث کی نگاہ سے دیکھے گا۔ دوسرا اہم ستارہ مشتری سال گذشتہ دسمبر سے برج تبدیل کرتے ہوئے چوتھے گھر آ جائیگا اور تمام سال ہبوط میں رہے گا۔ مشتری سعد اکبر ستارہ ہوتے ہوئے بھی اس سال آپ کے لئے مشکلات پیدا کر سکتا ہے۔ زحل مشتری کے علاوہ امسال زہرہ مریخ اور عطارد بھی رجعت یافتہ ہو کر آپکی مشکلات میں اضافہ کریں گے۔ اس سال ہونے والے شمسی وقمری گرہن اور دیگر سیارگان زہرہ عطارد و مریخ و شمس وقمر سیر افلاک کی سیر کرتے ہوئے آپ کی زندگی پر کیا اثرات مرتب کریں گے یہ اگلی سطور میں ملاحظہ کریں۔

**شخصی وقار** اس سال آپ کا ذاتی ستارہ زہرہ آغاز سال تا 7 فروری اور 5 مارچ تا 2 اکتوبر، 28 اکتوبر تا 20 نومبر بہتر پوزیشن میں رہتے ہوئے آپکی شخصیت اور شخصی وقار میں بہترین اضافہ کرے گا جبکہ سال کا باقی دورانیہ آپکو محتاط روش اختیار کرنا ہوگی جبکہ آپکے بیت الاقرباء کا حاکم مشتری اس سال چوتھے ہبوط میں رہتے ہوئے عزیز و اقرباء کے ساتھ تعلقات کشیدہ رکھے گا جس سے گھر کا ماحول متاثر رہے گا آپکے اختلافات کی بڑی وجہ پراپرٹی ہو سکتی ہے۔ یہ معاملات آپکے شخصی وقار کو متاثر کر سکتے ہیں آپکو نہایت محتاط رہنا ہوگا۔

**مالی پوزیشن** آپکے مالی معاملات کا حاکم ستارہ مریخ اس سال آغاز سال تا 16 فروری عمومی اور 16 فروری تا 31 مارچ خصوصی طور پر آپ کے مالی معاملات پر نہایت اچھے اثرات مرتب کرے گا آپکو مالی پوزیشن مستحکم کرنے کے مواقع ملیں گے جبکہ یکم اپریل تا 28 جون تک مریخ کی کمزور حالت آپکے مالی معاملات اخراجات و آمدن میں توازن نہ آنے دے گی آپ کو احتیاط برتنا ہوگی ورنہ آپ مالی بحران کا شکار ہو سکتے ہیں۔ 28 جون کے بعد حالات میں بہتری آئے گی مگر 10 ستمبر تا 14 نومبر مریخ کی رجعت ایک بار پھر آپ کو محتاط ہوجانے کی ضرورت ہوگی۔

**عزیز و اقرباء ابتدائی تعلیم اور نزدیکی سفرات**

آپکے بیت الاقرباء کا حاکم ستارہ مشتری آغاز سال تا 19 دسمبر چوتھے ہبوط میں رہتے ہوئے بہن بھائیوں اور قریبی تعلق داروں سے اور خانگی معاملات کو کشیدہ رکھے گا۔ اس سال نہ چاہتے ہوئے بھی آپ کو صبر و برداشت اور تحمل سے کام لینا ہوگا اس سال میزان بچوں کو بھی تعلیمی میدان میں مشکلات کا سامنا ہوگا اور آپ کے طے شدہ نزدیکی سفرات بھی یا تو التوا کا شکار ہونگے یا سفرات سے فوائد کا حصول ناممکن ہوگا۔ سیارہ مشتری کی نحوستوں سے بچنے کے لئے باقادگی کے ساتھ آخر میں دیا گیا صدقہ دیں۔ لوح مشتری پاس رکھیں اور روزانہ دعائے رد نحوست سیارگان نو مرتبہ ورد کرنا معمول بنالیں۔

**گھر خاندان پراپرٹی و سواری** جیسا کہ آپ کو اولین سطور میں بتایا گیا ہے کہ مشتری بیت الارض میں تقریبا سارا سال رہتے ہوئے خانگی معاملات کو متاثر کرنے کا باعث بن رہا ہے اسکے ساتھ ہی آغاز سال تا 20 جنوری شمس بھی یہیں منفی حالت میں ہوتے ہوئے مشکلات میں اضافہ تو کرے

گا تاہم دوسری جانب زحل یہاں مارچ تک قیام کرتے ہوئے معاملات کو سنبھالنے کے لئے حکمت عملی بنانے میں معاون ہوگا مگر بعد از مارچ تا آخر سال تک حالات کنٹرول کرنا مشکل ہونگے بالخصوص 14 مئی تا 13 ستمبر مشتری کے رجعت کے ایام میں تلخیاں مزید بڑھ سکتی ہیں۔امسال آپ کو گھر پراپرٹی کے حوالے سے مشکلات پیش آتی رہیں گی کئی افراد کو بوجہ مجبوری گھر بیچنا یا تبدیل کرنا پڑسکتا ہے۔گھر کے افراد کو والدہ سے ناراضگی کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے جبکہ آپکو پراپرٹی کی خرید وفروخت سے اس سال فوائد ملنے کا امکان نہیں ہوگا۔

**اولاد انعامی بانڈز لاٹری و اسٹاک مارکیٹ** بچوں کے حوالہ سے یہ ایک بہتر سال ہے جیسا کہ آپ کو بتایا جاچکا ہے کہ زحل ڈھائی سال کے لئے مارچ میں پانچویں گھر آجائیگا بچوں پر مثبت اثرات مرتب ہونگی 19 فروری تا 20 مارچ شمس کی پانچویں نحس موجودگی متاثر کرسکتی ہے تاہم سال کا باقی دورانیہ بہتر رہے گا۔بچوں کے ساتھ آپکے تعلقات نہایت مناسب اور بہتر رہیں گے جبکہ اکثر میزان افراد کو اس سال اولاد کی خوشخبری مل سکتی ہے یہ سال میزان افراد جو انعامی اسکیموں میں حصہ لیتے ہیں اُنکے لئے ایک نہایت موافق سال ہوگا آپکو کوئی بڑا انعام یا خطیر رقم مل سکتی ہے۔اسٹاک مارکیٹ سے وابسطہ افراد بھی نہایت بہتر فوائد اس سال حاصل کرسکیں گے۔

**صحت ملازمت اور ملازمین** آپکے بیت الصحت کا حاکم ستارہ بھی مشتری ہے جو کہ اس سال دسمبر تک چوتھے منفی پوزیشن میں ہوگا جسکی وجہ سے آپکی صحت کو خطرات لاحق رہیں گے اسکے علاوہ 3 فروری تا 11 اپریل عطارد کا چھٹے گھر میں ہبوط بوجہ جادو سحر صحت کو متاثر کرسکتا ہے اس حوالہ سے آپکے لئے روحانی تدارک از حد ضروری ہوگا۔اس سال حالات خواہ جیسے بھی ہوں ملازمت چھوڑنے کی غلطی ہرگز نہ کریں ورنہ دوسری ملازمت کا حصول نہایت مشکل ہوسکتا ہے۔اس سال آپکو ملازمین کی جانب سے بھی مشکل حالات کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے۔

**شادی ازدواجی تعلقات شراکت داری** آپکے بیت الزوج کا حاکم ستارہ مریخ آغاز سال سے ہی بہتر ہوگا آپکو شادی بیاہ اور ازدواجی حالات انتہائی سازگار ملیں گے بالخصوص 16 فروری تا 31 مارچ حالات انتہائی سازگار ہونگے آپکی شادی طے پا جانے کے نہایت قوی امکانات ہونگے اور یہی وقت شادی بیاہ کے لئے سال کا موزوں ترین وقت ہوگا۔31 مارچ کے بعد ہوا کا رُخ انتہائی تیزی سے تبدیل ہوگا اور حالات سازگار نہ رہیں گے۔28 جون تک آپ کو نہایت محتاط رہنا ہوگا ورنہ ازدواجی معاملات میں علیحدگی واقع ہوجانے کے امکانات ہونگے۔نئی شادی کے لئے یہ وقت قطعی سازگار نہ ہوگا آپکی شراکت داریاں بھی خطرے میں ہونگی۔29 جون کے بعد حالات میں بہتری آئے گی اور اسکے بعد 10 ستمبر تا 14 نومبر مریخ کی رجعت ایک بار پھر حالات کشیدہ کرنے کا باعث بن سکتی ہے۔

**وراثت، مشترکہ مالی معاملات، قرضہ جات** اس حوالہ سے یکم تا 7 فروری، 5 مارچ تا 2 اکتوبر اور 28 اکتوبر تا 21 نومبر کا دورانیہ موافق ہوگا اس دوران آپکے وراثتی معاملات حل ہوسکیں گے مشترکہ مالی فوائد کا حصول ممکن ہوگا منافع مل سکے گا اسکے ساتھ ہی قرض کے خواہش مند افراد کو قرض کا حصول بھی ممکن ہوگا جبکہ پھنسی ہوئی رقم کی واپسی کے لئے اقدامات مثبت نتائج دیں گے جبکہ سال کا باقی دورانیہ آپکے لئے مشکلات کا باعث ہوگا رکاوٹیں آئیں گی اپنے معاملات کو کاموں کو دیے گئے اوقات کو مدنظر رکھتے ہوئے پلاننگ کریں تا کہ مشکلات اور مسائل سے بچا جاسکے۔

**روحانیت بیرون ملک سفرات حج وزیارات** امسال آپکو بیرون ملک سفرات حج وزیارات کے کئی ایک مواقع میسر آئیں گے البتہ ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے کے لئے مناسب وقت کا انتخاب کرنا بہتر ہوگا۔امسال 3 فروری تا 11 اپریل 28 اپریل تا 12 مئی اور 6 تا 26 ستمبر اور 2 تا 31 دسمبر ویزہ کے حصول کی درخواست دینا مناسب نہ ہوگا۔باقی تمام سال ویزہ اپلائی کرنے کے لئے بہتر ہوگا۔اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے کے خواہش مند اور روحانی علوم کے خواہش مند افراد کے لئے بھی یہی سال کا دورانیہ بہتر رہے گا۔

**معیشت کیرئیر روزگار ترقی وتنزلی** آپکے کیرئیر اور روزگار پر سب سے زیادہ اثرات قمر کے ہوتے ہیں۔چونکہ قمر ایک سریع الرفتار ستارہ ہے ایک ماہ میں شرف ہبوط اور اچھی بری حالت سے گذرتے ہوئے آپکے کیرئیر اور روزگار پر اچھے برے اثرات مرتب کرتا ہے۔اس سال چار قمری گرہن واقع ہونگے جو کہ بالترتیب جنوری جون جولائی اور نومبر میں لگیں گے اسکے علاوہ ہر ماہ ہونے والا ہبوط قمر (قمر در عقرب) بھی آپکے کیرئیر اور روزگار پر منفی اثرات مرتب کرتا ہے۔ان ایام کو جنتری میں سے نوٹ کرلیں یا میرے یوٹیوب چینل یا فیس بک پیج (شیخ زوار رضا جاوا) کو لائیک کریں تا کہ آپکو بروقت اطلاع مل سکے اور ان ایام میں گرہنوں سے منسوبہ صدقات اور ورد وظائف ادا کرکے آپ اپنے کیرئیر کو محفوظ بنا سکتے ہیں۔اسکے علاوہ ہر ماہ ہونے والا شرف قمر کے ایام اور 21 جون تا 22 جولائی آپکے کیرئیر کے گھر ہونے والا اوج شمس کے ایام میں اپ اپنے کیرئیر کو محفوظ اور مضبوط بنانے اور ترقی کے کام کرسکتے ہیں۔

**دوست احباب کاروباری فوائد اور خواہشات** یہ سال جہاں کچھ معاملات میں آپ کے لئے رکاوٹیں لا رہا ہے وہیں آپکو خواہشات کی تکمیل میں بھی معاونت ملتی رہے گی۔20 مارچ تا 20 مئی اور 21 جون تا 21 ستمبر

،22اکتوبر تا 21دسمبر کا دورانیہ انشاء اللہ بہتر گذرے گا دوست احباب کا تعاون ملے گا اور خواہشات کی تکمیل ممکن ہو سکے گی بالخصوص 22جولائی تا 21اگست کادورانیہ انتہائی موافق ہوگا۔اس سال دوشمسی گرہن بالخصوص 21جون اور 31دسمبر واقع ہونگے۔یکم جنوری تا 19مارچ ،20مئی تا 20جون اور بالخصوص 21 ستمبر تا22اکتوبر کادورانیہ بہتر نہ ہونگے ان ایام میں کیریئراورروزگار کے حوالہ سے کسی بھی اہم یا بڑے فیصلے سے گریز کریں۔

**بیرون ملک قیام خفیہ سازشیں اور امیگریشن**

امسال امیگریشن اپلائی کرنے جیسے اہم ترین کاموں کے لئے درست وقت کا انتخاب انتہائی ضروری ہوگا۔8فروری تا 11اپریل،28اپریل تا 12مئی ،6تا27 ستمبر،اور 2تا31دسمبر ایسی کسی بھی کوشش سے قطعی گریز کریں ان اوقات میں اپلائی کئے گئے کیسز رد کئے جاسکتے ہیں۔اس دوران پہلے سے مقیم افراد کوبھی وطن واپسی کی راہ دیکھنا پڑ سکتی ہے بتائے گئے عرصہ کے علاوہ باقی وقت انشاءاللہ اچھا گذرے گا مگر محتاط رہیں جہاں یہ وقت بیرون ملک امیگریشن کے حوالہ سے بہتر ہوگا وہیں خفیہ دشمن بھی سازشیں کر سکتے ہیں۔

**شمسی وقمری گرھن** امسال ہونے والے شمسی وقمری گرہن زائچہ کے اہم مقامات اور زندگی کے اہم امور کو متاثر کر سکتے ہیں دوشمسی وچار قمری گرہن آپکے کیریئر دوست احباب روزگار خوش بختی ابتدائی تعلیم اور نزدیکی سفرات کے ساتھ روحانیت اعلیٰ تعلیم سسرالی رشتہ داروں اور سماجی معاملات میں خرابی حالات تعلقات میں کشیدگی اور سواری کے ساتھ والدہ کی صحت سلامتی تعلقات میں بگاڑ کے ساتھ جائیداد کے معاملات کوخراب کر سکتے ہیں۔گرہن کے دنوں میں خصوصی صدقات اور نماز کسوف وخسوف کی ادائیگی کریں۔

**صدقات** ہر جمعرات تین پاؤ یا300 گرام بڑا گوشت اور تین چمچ ہلدی کے ساتھ کسی غریب یا مستحق کوصدقہ دیں یا پرندوں کوڈالیں۔

**وردخاص** روزانہ بعد از فجر وعشاء ایک تسبیح ورد کریں اول وآخر سات سات مرتبہ درود پاک لازمی پڑھیں ۔فاللہ خیر حفظاوھو ارحم الرحمین سورۃ یوسف آیت نمبر 63



**برج: عقرب SCORPIO سیارہ: مریخ**



رنگ: نیلا، سرخ
عنصر: آبی
جواہر: پکھراج، عقیق، موتی
بہترین شریک حیات: حوت، سرطان
ناموافق ساتھی: دلو، ثور، اسد
بیماریاں: سر، حلق، ناک کی بیماریاں، ہچکیاں، نزلہ، معدہ
دن: منگل عدد: ۹ 24 Oct to 22 NOv حروف: ن، ذ، ض، ظ

**اہم نکات** آپکا2020ایک تبدیلیوں سے بھر پور سال ہے آپکا نیا سیارہ مریخ امسال شرف حضیض طرح اور فرح جیسی حالتوں سے گزرے گا اور آپکے معاملات میں خاصی اہم تبدیلیوں کا باعث بنے گا۔خانہ مال اور اولاد سے منسوب سیارہ مشتری تمام سال ہبوط کے گھر رہتے ہوئے آپکی مالی پوزیشن اور بچوں سے منسوب مسائل پیدا کر رہا ہے زحل چوتھے مارچ میں آجانے سے پراپرٹی سواری اور خانگی ماحول کو بہتر کر رہا ہے۔

**شخصی وقار** آپکا نیا سال سیارہ مریخ 3 جنوری تا15 فروری بالعموم اور 16 فروری تا30 مارچ بالخصوص شرفی گھر رہتے ہوئے آپکی عزت وتوقیر میں اضافہ کررہا ہے۔31مارچ تا28 جون مریخ حضیض اور طرح میں رہتے ہوئے آپکو ذہنی دباؤ کا شکار کر رہا ہے۔آپکے افیرز، بچوں اور منگنی سے متعلقہ معاملات اور خانگی معاملات میں آپکی پریشانیوں کا باعث ہونگے۔28 جون کے بعد حالات میں مثبت تبدیلی رونما ہوگی آپکو حالات پر قابو پانے میں آسانی رہے گی آپکا وقار بحال ہورہا ہے مگر 10 ستمبر تا14 نومبر مریخ کی رجعت ایک مرتبہ پھر آپکی پریشانی کا باعث ہوگی۔

**مالی پوزیشن** جیسا کہ آپکو اہم نکات میں بتایا جاچکا ہے آپکے خانہ مال کا حاکم مشتری گزشتہ دسمبر سے ہبوط میں ہے اور 19 دسمبر 2020 تک ہبوط کے گھر ہی قیام کرے گا۔امسال آپکو اپنے اخراجات کو بے حد احتیاط سے چلانا ہوگا کسی بھی قسم کی فضول خرچی سے قطعی گریز کرنا ہوگا۔امسال آپکو آمدن کم اور اخراجات میں اضافہ کا سامنا رہے گا چونکہ یہ ایک طویل دورانیہ کی پرابلم ہے اس لیے اسکا روحانی تدارک کرنا ازحد ضروری ہوگا۔

**عزیزواقارب، نزدیکی سفر، ابتدائی** آپکے بیت الاقرباء میں مشتری کی موجودگی آپکی سوشل لائف کو بری طرح متاثر کر رہی ہے۔بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات کشیدہ رہیں گے بالخصوص 14 مئی تا13 ستمبر کا دورانیہ مزید احتیاط کا متقاضی ہوگا جبکہ مشتری رجعت میں بھی ہوگا۔امسال ابتدائی تعلیم حاصل کرنے والے بچوں کو بھی تعلیمی میدان میں مشکلات پیش

آسکتی ہیں۔ امسال ایسے عقرب افراد جنکا ذریعہ معاش کسی بھی حوالوں سے سفروں سے منسوب ہے انہیں بھی مشکلات کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے۔

**گھر، خاندان، پراپرٹی** اس حوالے سے آپکو ماحول انتہائی سازگار ملے گا 20 جنوری تا 19 فروری چوتھے شمس کا وبال خانگی ماحول کو متاثر کر رہا ہے اس دوران گھر کی تبدیلی یا خرید وفروخت سے گریز کریں۔ والدہ کی جانب سے پرابلم کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے۔ 22 مارچ کو زحل کے چوتھے اپنے ہی برج میں آجانے سے آپکے خانگی معاملات میں بہتری آئے گی پراپرٹی کی خرید وفروخت اور گھر کی تبدیلی کے لیے انتہائی موزوں وقت ہوگا، گھر کا ماحول بہتر ہو رہا ہے والدہ اور خاندان کے افراد کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی 11 مئی تا 29 ستمبر زحل کی رجعت قدرے مشکل وقت ہوسکتا ہے اس دوران ہر ہفتہ 800 گرام کالے ماش صدقہ دے کر خود کو محفوظ کرلیں۔

**صحت، ملازمت، ملازم** آپکے بیت الصحت کا حاکم مریخ آغاز سال تا 30 مارچ بہترین اثرات مرتب کر رہا ہے بالخصوص 16 فروری تا 30 مارچ کا دورانیہ انتہائی بہتر ہوگا آپکی صحت بہتر ہو رہی ہے۔ ملازم پیشہ افراد کے لیے بہتر جاب کا حصول ممکن ہوگا دوسری طرف کیریئر، روزگار کا حاکم شمس بھی 20 مارچ کو اسی جگہ شرفی حالت میں آجانے سے آپکی ترقی کے مواقع بڑھ جائیں گے مگر آپکی صحت متاثر ہوسکتی ہے۔ 20 اپریل کو شمس کے اگلے گھر جانے اور مریخ کے منفی ہونے سے حالات آپکے موافق نہ ہونگے اس دوران آپکو ملازمین کی جانب سے مشکلات پیش آسکتی ہیں 28 اپریل سے حالت میں بہتری آئے گی۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری** آپکے پانچویں گھر کا حاکم مشتری تمام سال ہبوط میں رہتے ہوئے امسال آپکو بچوں کی جانب سے پریشانیوں میں مبتلا کرسکتا ہے، بہتر ہوگا بچوں پر خاص توجہ دیں۔ امسال اپنے اور بچوں کے صدقات کثرت سے دیں عقرب کی حاملہ خواتین کو خاص طور پر احتیاط کرنا ہوگی امسال سکیموں میں حصہ لینا بہتر نتائج کا حامل نہ ہوگا۔

**شادی، شراکتی ازدواجی تعلقات** امسال آپکی شادی طے پانے کے قوی امکانات موجود ہونگے عقرب کے ایسے خواتین وحضرات جو ابھی تک غیر شادی شدہ ہیں انہیں اپنا زائچہ بنوا کر دیکھ لینا چاہیے کہ پرابلم کہاں ہے امسال 13 جنوری تا 7 فروری 5، مارچ تا 2 اکتوبر، 28 اکتوبر تا 20 نومبر کا دورانیہ نکاح وشادی کے لیے بہترین اوقات ہونگے ان ایام میں آپکے شراکتی ازدواجی تعلقات بہتر رہیں گے آپکو نئی شراکت داری کی بھی آفر مل سکتی ہے جبکہ 8 فروری تا 4 مارچ، 3 تا 27 اکتوبر اور 21 نومبر تا 31 دسمبر کا دورانیہ قطعی موافق نہ ہوگا اس دوران کی گئی شادیاں دیر پا ثابت نہ ہونگی اس دورانیے میں شادی شدہ عقرب افراد کو بھی مشکلات کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے

**وراثت، مشترکہ مالی معاملات، قرضہ** امسال 3 فروری تا 27 اپریل، 6 تا 27 ستمبر، 2 تا 31 دسمبر آپکو مشترکہ طور پر کیے جانے والے کاموں میں خسارہ کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے ان ایام میں آپکے وراثتی مقدمات بھی التوا کا شکار ہوسکتے ہیں یا انکے فیصلے آپکے خلاف آسکتے ہیں تحمل اور بردباری سے درست وقت کرنا بہتر ہوگا۔

**روحانیت، بیرون ملک سفر، اعلیٰ تعلیم، حج و زیارات** گزشتہ سال سے راہو آپکے زائچہ کے ناویں میں موجود ہے آپکو زندگی کا روحانی سفر بہت احتیاط سے گزارنا ہوگا۔ راہو کی ناویں میں موجودگی آپکو دانستہ یا غیر دانستہ غلط یا غیر شرعی اعمال کی طرف لے جاسکتی ہے۔ آپکو امسال کئی ایک بیرون ملک سفر مل سکتے ہیں مگر صرف ان لوگوں کو رکاوٹ کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے جن کے زائچہ پیدائش میں پرابلم ہے اسی طرح اعلیٰ تعلیم اور حج وزیارات کے لیے بھی ماحول سازگار ملے گا البتہ ویزہ اپلائی کرنے کی تاریخ بہت اہم کردار ادا کرے گی، ہر ماہ ہونے والے قمر در عقرب اور امسال ہونے والے 4 قمری گرہن کے ایام میں ویزہ اپلائی کرنا بہتر نہ ہوگا یا اوقات مدارج طے کرنے میں رکاوٹ ہوگا

**معشیت، کرئیر، روزگار** امسال آپکو ابتدائے سال تا 19 مارچ 20 مئی تا 21 ستمبر، 21 تا 31 دسمبر کا دورانیہ آپکے کیریئر، روزگار کے لیے بہتر نہ ہوگا ان ایام میں آپکے پہلے سے جاری کاموں میں رکاوٹ کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے جبکہ 20 مارچ تا 19 اپریل سال کا سب سے بہتر دورانیہ ہوگا اسکے بعد 21 جون تا 21 ستمبر اور 22 نومبر تا 20 دسمبر حالات آپکے موافق ہونگے آپکو ترقی کے بہتر مواقع میسر رہیں گے ان ایام میں سرمایہ کاری کرنا بہتر ہوگا ملازم پیشہ افراد کو ترقی مل سکتی ہے

**دوست احباب، خواہشات، کاروباری فوائد** آپکے زائچے میں خوشبختی سے وابستہ گیارہویں گھر کا حاکم سیارہ عطارد امسال یکم جنوری تا 2 فروری، 11 تا 27 اپریل، 12 مئی تا 5 ستمبر، 27 تا یکم دسمبر بہترین پوزیشن میں رہتے ہوئے باذن اللہ آپکی خواہشات کی تکمیل میں معاون ہوگا اس دوران دوست احباب سے تعلقات بہتر رہیں گے آپکے کاروباری تعلقات بہتر رہیں گے آپکے کاروباری اقدامات کے بہترین فوائد آپکو مل سکیں گے اس دوران والد کی طرف سے مالی سپورٹ ملتی رہے گی۔ سال کا باقی دورانیہ آپکو اپنی خواہشات کو روکنا ہوگا اور دوست احباب سے اختلافات سے گریز کرنا ہوگا

**بیرون ملک قیام، امیگریشن** امسال یکم جنوری تا 7 فروری، 5 مارچ تا 2 اکتوبر، 27 اکتوبر تا 20 نومبر آپکو بہتر حالات اور امیگریشن اپلائی کرنے کے بہتر مواقع میسر رہیں گے آپکے پہلے سے اپلائی شدہ کیسز کا فیصلہ بھی

کا فیصلہ بھی آپکے حق میں آسکتا ہے بیرون ملک مقیم رہتے ہوئے سواری اور جگہ کی تبدیلی اس دوران کرنا بہتر ہوگا بتائے گئے عرصہ کے علاوہ امیگریشن اپلائی یا سواری کی تبدیلی بہتر نہ ہوگی یہ دورانیہ موافق نہ ہونے سے آپکو وطن واپسی کی راہ دیکھنا پڑسکتی ہے۔

**شمسی و قمری گرھن** امسال ہونے والے 4 قمری و شمسی گرہن آپکی زندگی پر خاصے گہرے اثرات مرتب کر سکتے ہیں ان گرہنوں کے اثرات آپکے مالی معاملات، نزدیکی سفر، عزیز و اقارب، بنیادی تعلیم اور بیرون ملک سفروں روحانی علوم کیساتھ سسرالی عزیزوں سے متعلقہ معاملات کو متاثر کرنے کا باعث بن سکتے ہیں۔ ان ایام کو جنتری سے نوٹ فرمالیں اور ہر وقت صدقہ اور نماز کسوف و خسوف ادا کر کے پروردگار کی امان حاصل کریں مزید تفصیلات کے لیے میرا یوٹیوب چینل شیخ زوار رضا جاوا کے نام سے دیکھ سکتے ہیں۔

**ورد خاص** روزانہ بعد از نماز فجر سورۂ طلاق آیت نمبر 2 کا آخری اور تین اولین حصہ 100 مرتبہ ورد کریں بمعہ اول و آخر 12-12 مرتبہ درود پاک، روزانہ بعد از نماز عشاء سورۂ انا انزلنا 9 مرتبہ تلاوت کریں مع اول و آخر 9-9 مرتبہ درود پاک **صدقہ** ہر منگل 900 گرام دال مسور یا مرغی کی کلیجی اور ہر ہفتہ 800 گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا پرندوں کو ڈال دیں۔

**برج:** قوس **SAGITARIUS** **سیارہ:** مشتری

**رنگ:** سفید، سبز
**عنصر:** آتشی
**جواھر:** فیروزہ، حجر القمر
**بھترین شریک حیات:** حمل، اسد
**ناموافق ساتھی:** حوت، جوزا، سنبلہ
**بیماریاں:** عرق النساء، حادثات کی چوٹیں، ہاضمے کی خرابیاں
**دن:** جمعرات **عدد:** ۳ 23 Nov to 22 Dec **حروف:** ف

**اھم نکات** اس سال آپ کے لئے اہم اور بڑی خبریں ہیں اس سال مارچ میں آپ کی ساڑھ ستی ختم ہوجائے گی اور آپ گذشتہ سات سال سے زائد جاری بحرانی کیفیت سے نکل آئیں گے۔ دوسری جانب آپکا ذاتی ستارہ مشتری سارا سال دوسرے گھر جدی میں ہبوط یافتہ ہوگا جسکی وجہ سے آپکا شخصی وقار مالی پوزیشن، خاندانی اور گھریلو مسائل کے ساتھ پراپرٹی کے مسائل بھی سر اٹھا سکتے ہیں۔ سیارہ مشتری سال کے آخر میں تیسرے بیت الاقرباء آجانے سے آپکی زندگی پر سعد اثرات مرتب ہونگے اسکے ساتھ ہی دیگر قمر، شمس، زہرہ، عطارد اور مریخ کی گردش آپکے سال میں کیا ثمرات دے گی آنے والی سطور میں ملاحظہ کرتے ہیں۔

**شخصی وقار** اس سال آپ کو سب سے زیادہ توجہ اپنے شخصی وقار پر دینا ہوگی۔ ساڑھ ستی نے پہلے ہی آپکے شخصی وقار کو خاصہ مجروح کیا ہوا تھا رہی کسر مشتری کا 19 دسمبر تک کا ہبوط ہوگا اس دوران آپکی شخصیت وقار خاصہ مجروح ہو سکتی ہے بالخصوص 14 مئی تا 13 ستمبر مشتری کی رجعت کا دورانیہ آپکے سماجی و معاشرتی مقام کو خراب کرسکتا ہے لین دین کے معاملات اور وقار میں کمی کا باعث بن سکتے ہیں محتاط رہیں۔ اس حوالہ سے روحانی تدابیر از حد ضروری ہوگی۔

**مالی پوزیشن** آغاز سال تا 20 جنوری شمس کی منفی پوزیشن اور مشتری کی ہبوط میں موجودگی آپکی مالی پوزیشن کو از حد متاثر کرسکتی ہے کیونکہ شمس کی وجہ سے خانہ مال میں موجود زحل بھی اپنے سعد اثرات کھودے گا اسکے بعد 22 مارچ کو زحل کے خانہ مال سے چلے جانے کے بعد مشتری کے منفی اثرات مزید کم ہوجائیں گے دوسری جانب زحل آپ کے تیسرے گھر اپنے ذیلی گھر میں رہتے ہوئے امداد ربی کے طور پر کام کرتا رہے گا اگر آپ کے پاس شرف مشتری ہے تو نور علی نور ورنہ سال میں مشتری کے صدقات دینا اپنا معمول بنالیں۔

**عزیز و اقارب ،نزدیکی سفرات و تعلقات** امسال 20 جنوری تا 19 فروری شمس کی تیسرے وبال میں موجودگی آپکے تعلقات بالخصوص بہن بھائیوں اور نزدیکی رشتہ داروں کے ساتھ معاملات کو متاثر کرے گا۔ 22 مارچ کو زحل کے تیسرے اپنے ہی گھر آجانے سے حالات میں مثبت تبدیلی رونما ہوگی نزدیکی سفرات کھل جائیں گے اور بچوں کو بھی ابتدائی تعلیم میں بہتر ماحول میسر ہوگا البتہ 11 مئی تا 29 ستمبر زحل کی رجعت کے ایام میں تعلقات میں کھچاؤ اور تناؤ کی کیفیات رونما ہوسکتی ہیں آپکے سفرات ملتوی ہو سکتے ہیں جبکہ سال کا باقی دورانیہ اچھا گذرے گا۔

**گھر خاندان پراپرٹی سواری** جیسا کہ آپکو بتایا گیا ہے کہ زمین جائیداد پراپرٹی کے لحاظ سے یہ سال موافق نا ہوگا گھر کی تبدیلی پراپرٹی کی خرید و فروخت اور سواری کے لین دین یا تبدیلی سے گریز کریں آپکو نقصان یا التوا کے خدشات لاحق ہونگے۔ امسال آپکو والدہ کی صحت یا اختلافات کی وجہ سے پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے بالخصوص 19 فروری تا 20 مارچ کا دورانیہ اور 14 مئی تا 13 ستمبر کا دورانیہ خدانخواستہ مشکلات لاسکتا ہے امسال مشتری کے منفی اثرات کا روحانی تدارک کرنا از حد ضروری ہوگا۔

**اولاد انعامی بانڈز لاٹری** امسال آپکو ملے جلے اثرات کا سامنا رہے گا سال کی ابتدا خاصی بہتر رہے گی سال کے ابتدا 3 جنوری تا 16 فروری بچوں سے تعلقات کو انتہائی بہتر بنا رہی ہے بچوں کے ساتھ تعلقات بہتر ہونگے بچوں کی قربت انتہائی اچھے ثمرات کی حامل ہوگی 16 فروری تا 31 مارچ

تا28 جون بچوں کے ساتھ تعلقات کشیدہ ہو سکتے ہیں تاہم صبر وتحمل کا مظاہرہ کریں اور اپنے بچوں کی غلطیوں کی اصلاح کریں۔حاملہ خواتین کو اس دوران خاصی احتیاط برتنا ہوگی سال کا باقی دورانیہ انشاء اللہ اچھا گذرنے کے امکانات ہیں۔28 جون کے بعد حالات تیزی سے بہتر ہونگے جبکہ مریخ کی رجعت 10 ستمبر تا14 نومبر کے ایام میں آپکو احتیاط برتنا ہوگی۔

**صحت ملازمت اور ملازمین** امسال 8 فروری تا 4 مارچ اور 13 اکتوبر تا 27 اکتوبر، 21 نومبر تا آخر سال آپکو اپنی صحت کا خاص خیال رکھنا ہوگا اس دوران ملازمت کا خاص خیال رکھیں اختلافات سے گریز اور جاب چھوڑنے کی غلطی نہ کریں اپنے ملازمین پر اس دوران خاص نگاہ رکھیں نقصان کا باعث بن سکتے ہیں۔5 مارچ تا 12 اکتوبر اور 27 اکتوبر تا 20 نومبر کا دورانیہ جاب کی تبدیلی کے لئے بہتر ہوگا آپ کو حسب خواہش ملازمت مل سکتی ہے اس دوران آپکی صحت بھی بہتر رہے گی۔

**شادی ازدواجی زندگی شراکت داری** آپکے ساتویں کا حاکم اور دسویں کا حاکم ستارہ عطارد ہے تیز رفتار ستارہ ہونے کی وجہ سے آپکی ازدواجی وشراکتی زندگی پر بہت تیزی سے اثر انداز ہوتا ہے۔امسال یکم جنوری تا12 فروری، 11 تا27 اپریل، اور 12 مئی تا5 ستمبر، 27 ستمبر تا یکم دسمبر آپکے ازدواجی تعلقات بہتر رہیں گے شریک حیات کے ساتھ بہتر وقت گذارنے کا موقع ملے گا جبکہ اس دوران شراکتی معاملات بھی بہتر رہیں گے کسی نئی شراکت کی آفر بھی مل سکتی ہے جبکہ 3 فروری تا 10 اپریل، 28 اپریل تا 11 مئی، 6 تا26 ستمبر اور 2 تا21 دسمبر کا دورانیہ آپکی مشکلات میں اضافہ کا باعث بن سکتا ہے۔یہ وقت بہت احتیاط طلب ہوگا گفتگو میں احتیاط برتیں اور کسی سنی سنائی بات پر اندھا اعتبار مشکلات میں اضافہ کا باعث ہوگا جبکہ زوجین میں علیحدگی تک معاملات جاسکتے ہیں۔

**وراثت مشترکہ مالی معاملات قرضہ** امسال آپکو معاملات حل کرنے کے کئی ایک مواقع دستیاب ہونگے۔13 جنوری تا 8 فروری اور 5 مارچ تا 12 اکتوبر، 27 اکتوبر تا 21 نومبر کا دورانیہ اس حوالہ سے سال کے بہترین اوقات ہونگے اس دوران مشترکہ طور پر کام کرنے والے افراد کو بھی بہتر منافع ملنے کے امکانات ہیں حسب خواہش قرضہ لینے کے خواہش مند افراد کو قرض کے حصول میں کامیابی ملے گی۔آپ اپنے مالی معاملات بہتر بنا سکیں گے سال کا باقی دورانیہ آپکے لیے موافق نہ ہوگا احتیاط برتیں۔

**روحانیت اعلیٰ تعلیم بیرون ملک سفرات حج و زیارات** امسال آپکو بیرون ملک سفرات کے کئی ایک مواقع ملیں گے اور ان شاء اللہ آپ حسب خواہش حج عمرہ وزیارات مقدسہ کی سعادت بھی حاصل کر سکیں گے۔روحانیت کی جانب آپکی توجہ مبذول ہوگی لیکن آپ متزلزل بھی ہو سکتے ہیں کیونکہ آپکا اپنا ستارہ مشتری جو کہ مذہب سے بھی تعلق رکھتا ہے آغاز سال تا آخر ہبوط میں ہوگا۔آغاز سال تا20 مارچ ،20 مئی تا 21 جون اور 22 ستمبر تا 23 اکتوبر، 21 تا31 دسمبر کا دورانیہ امیگریشن کے کاموں ویزہ کے حصول کے حوالہ سے موزوں نہ ہوگا ان ایام میں کی گئی کوششیں ناکامی سے دوچار ہونگی جبکہ اعلیٰ تعلیم یا بیرون ملک تعلیم حاصل کرنے کے خواہش مند افراد کو بھی ناکامی ہو سکتی ہے۔

**معیشت کیرئیر روزگار ترقی و تنزلی** آپکے کیرئیر روزگار سے متعلقہ ستارہ آغاز سال تا 2 فروری ، 11 تا28 اپریل، 11 مئی تا 5 ستمبر، 27 ستمبر تا 2 دسمبر کا دورانیہ بہتر پوزیشن میں رہتے ہوئے آپکے کام کاروبار روزگار پر بہتر اثرات مرتب کرے گا اس دوران ملازمت پیشہ افراد کو ترقی کے امکانات بھی روشن ہونگے اس دوران نئی انوسٹمنٹ کرنا اور کیرئیر روزگار کے حوالہ سے بڑے فیصلے لینا موزوں ہوگا جبکہ 3 فروری تا 10 اپریل ،29 اپریل تا 12 مئی، 6 تا26 ستمبر اور 2 تا20 دسمبر کا دورانیہ اہم فیصلوں اور تبدیلیوں کے لحاظ سے بہتر نہ ہوگا اپنی تحریر اور تقریر میں احتیاط برتیں اس دوران تحریری وزبانی معاہدے کرنے سے گریز کریں۔

**دوست احباب ، خواہشات کاروباری فوائد** ہر زائچہ کا گیارہواں گھر دوست احباب خوش بختی اور خواہشات کی تکمیل کا گھر ہوتا ہے اس گھر سے منسوب ستارہ زہرہ اس سال یکم تا 7 فروری ،5 مارچ تا 12 اکتوبر ،28 اکتوبر تا 20 نومبر بہتر پوزیشن میں رہتے ہوئے آپکی خواہشات کی تکمیل میں معاونت دیتا رہے گا گذشتہ اوقات میں کئے گئے کاروباری اقدامات سے فوائد لینے کا یہ بہترین وقت ہوگا سال کا باقی دورانیہ بہتر نہ ہوگا اپنی خواہشات کو محدود رکھیں دوست احباب سے وابستہ امیدیں پوری نہ ہو سکیں گی۔

**بیرون ملک قیام خفیہ سازشیں اور امیگریشن** آغاز سال تا 31 مارچ تک کا دورانیہ امیگریشن اور بیرون ملک قیام کی کوششوں میں انشاء اللہ کامیابیاں لائے گا۔یکم اپریل تا 28 جون کا دورانیہ قطعی موافق نہ ہوگا مریخ کی منفی حالت آپکے بیرون ملک قیام کو مشکل بنا دے گی بیرون ملک مقیم افراد کو واپسی کی راہ دیکھنا پڑ سکتی ہے اس دوران نئے ویزہ کے حصول کے لئے امیگریشن کے لئے آغاز کرنا بہتر نہ ہوگا۔28 جون کے بعد حالات قدرے بہتر رہیں گے تاہم 10 ستمبر تا 14 نومبر کا دورانیہ مریخ کی رجعت کے ایام کی وجہ سے آپکی مشکلات میں ایک بار پھر اضافہ ہو سکتا ہے۔

**شمسی وقمری گرہن** اس سال ہونے والے شمسی وقمری گرہن

کر بن آپکی عزت مالی پوزیشن شراکتی وراثتی وازواجی معاملات کو متاثر کرنے کا باعث بن سکتے ہیں گرہنوں کے ایام اور دورانیے جنتری میں الگ سے صفحات پر دیے جاتے ہیں ان ایام کو نوٹ کرلیں اور صدقہ و نماز کسوف وخسوف کی بروقت ادائیگی سے آپ اللہ تعالیٰ کی امان میں آسکتے ہیں۔

**صدقہ** ہر جمعرات 300 گرام یا تین پاؤ بڑا گوشت اور تین چمچ ہلدی کسی غریب مستحق کو دیں یا پرندوں کو ڈالیں۔ **ورد خاص** روزانہ بعد از نماز عشاء دعائے رد نحوست سیارگان ورد کریں مع اول آخر 9-9 مرتبہ درود پاک روزانہ بعد از نماز فجر سورۃ شوریٰ کی آیت نمبر 19 ایک تسبیح ورد کریں۔

**برج:** جدی **CAPRICORN** **سیارہ:** زحل

**رنگ:** سرخ، بھورا، خاکی
**عنصر:** خاکی
**جواہر:** سفید رنگ سلیمانی، یاقوت
**بہترین شریک حیات:** ثور، سنبلہ
**ناموافق ساتھی:** حمل، سرطان، میزان
**بیماریاں:** دانتوں کی بیماریاں، اعصابی تناؤ، سر درد، نظام ہضم

**دن:** ہفتہ **عدد:** ۸ 23 Dec to 20 Jan **حروف:** ج، خ، گ

**اہم نکات** جدی افراد امسال ساڑھ ستی کے تیسرے اور آخری ڈھائی سالہ دور میں 22 مارچ کو داخل ہوجائیں گے زحل آپکے خانہ مال میں اپنے ہی گھر آجانے سے آپکے مالی معاملات میں مثبت اثرات مرتب کرے گا دوسری طرف آغاز سال تا 19 دسمبر مشتری طالع میں ہبوط زدہ رہتے ہوئے آپکی عزت و توقیر اور سماجی تعلقات کو بری طرح متاثر کررہا ہے امسال اس حوالہ سے کوئی روحانی تدارک کرنا از حد ضروری ہوگا دیگر سیارگان میں مریخ طالع میں شرف یاب ہونے سے آپکے شخصی وقار کو سہارا مل رہا ہے گھر پراپرٹی کی خرید و فروخت بہتر ہوگی یہ دورانیہ مختصر مگر خوش بختی سے بھرپور ہوگا دیگر سیارگان میں شمس و قمر عطارد و زہرہ امسال آپکے حالات پر کیا اثرات مرتب کررہے ہیں یہ اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں۔

**شخصی وقار** گزشتہ سال طالع میں زحل کی موجودگی سے آپکو خاصے بہتر حالات میسر رہے مگر امسال حالات خاصے مختلف نظر آرہے ہیں گزشتہ سال دسمبر سے مشتری ہبوط زدہ آپکے طالع میں موجود رہتے ہوئے آپکی عزت و توقیر کو نقصان پہنچا سکتا ہے بالخصوص 14 مئی تا 13 ستمبر جبکہ مشتری طالع میں بحالت رجعت بھی ہوگا امسال گفتگو میں بہت احتیاط کرنا ہوگی اسکے علاوہ یکم تا 20 جنوری جبکہ شمس طالع میں بحالت حضیض ہوگا اور 12 تا 21 دسمبر کا دورانیہ بھی موافق نہ ہوگا امسال مشتری کے منفی اثرات سے بچاؤ کے لیے کوئی سدباب از حد ضروری ہوگا۔

**مالی پوزیشن** امسال 20 جنوری تا 19 فروری خانہ مال میں شمس کا وبال آپکی مالی پوزیشن کو متاثر کرنے کا باعث بن سکتی ہے بالخصوص وہ افراد زیادہ متاثر ہونگے جو مشترکہ طور پر کام کررہے ہیں اسکے علاوہ خانہ مال میں زحل کی موجودگی آپکی مالی پوزیشن کو بہتر بنارہی ہے چونکہ یہ زحل کا اپنا ذیلی برج ہے 11 مئی تا 29 ستمبر بوجہ رجعت روپیہ پیسہ آتا رہے گا مگر رفتار آہستہ ہوجائے گی ان ایام میں لین دین میں محتاط رہیں باقی تمام سال ان شاء اللہ بہتر گزرے گا۔

**عزیز واقارب، ابتدائی تعلیم، نزدیکی سفر** جیسا کہ گزشتہ سطور میں بتایا جاچکا ہے مشتری جو کہ آپکے بیت الاقرباء کا حاکم سیارہ ہے تمام سال ہبوط میں رہے گا اسطرح یہ تمام سال آپکو اس حوالہ سے بہت محتاط روش اختیار کرنا ہوگی بالخصوص 3 فروری تا 11 اپریل جبکہ عطارد آپکے بیت الاقرباء میں ہبوط زدہ ہوگا عزیز واقارب کی جانب سے آپکو الزامات کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے اس دورانیہ میں کسی بھی سنی سنائی بات پر یقین نہ کریں ورنہ آپکے مابین تلخیاں مزید بڑھ جائیں گی اسکے علاوہ 14 مئی تا 13 ستمبر بوجہ رجعت مشتری بھی آپکے تعلقات بگاڑ کا شکار رہیں گے اس طرح جدی بچوں کو بھی امسال تعلیمی مدارج کی تکمیل میں مشکلات کا سامنا رہے گا اگر احتیاط نہ کی گئی تو آپکا تعلیمی سلسلہ منقطع ہوسکتا ہے امسال آپکے طے شدہ سفر بھی منسوخ ہوسکتے ہیں اور آپکو دوران سفر اپنی دستاویزات کا بھی خاص خیال رکھنا ہوگا۔

**خاندان، پراپرٹی** ابتدائے سال میں 3 جنوری تا 16 فروری مریخ کی بارہویں میں موجودگی گھریلو حالات متاثر کرسکتی ہے خاندان کے افراد در پردہ آپکے خلاف مصروف ہونگے اس دوران پراپرٹی کی خرید و فروخت کرنا بہتر نہ ہوگا 16 فروری کو مریخ طالع میں شرفی گھر آجانے سے حالات میں بہتری آئے گی اب 31 مارچ تک پراپرٹی کی خرید و فروخت اور گھر رہائش کی تبدیلی بہتر ہوگی۔ خاندان کے افراد سے تعلقات بہتر ہورہے ہیں۔ یکم اپریل تا 27 جون حالات قطعی موافق نہ ہونگے آپکو بے حد محتاط رہنا ہوگا اس دوران پراپرٹی کی خرید و فروخت سے قطعی گریز کریں گھر کا ماحول ایک مرتبہ پھر خراب ہورہا ہے والدہ کی جانب سے پریشانی ہوسکتی ہے 28 جون کے بعد حالات میں بہتری متوقع ہے۔

**اولاد، منگنی، انعامی بانڈ** زحل دوسرے گھر رہتے ہوئے چوتھی نظر سے بیت اولاد کو دیکھ رہا ہے جو کہ بہتر صورتحال نہ ہوگی اسکے علاوہ 13 جنوری تا 7 فروری، 5 مارچ تا 2 اکتوبر، 28 اکتوبر تا 20 نومبر پانچویں کا حاکم زہرہ بہتر پوزیشن میں رہتے ہوئے بچوں کی طرف سے آسودگی فراہم کررہا ہے اولاد کے خواہش مند افراد کو خوشخبری مل سکتی ہے بڑے بچوں سے تعلقات بہتر رہیں گے انعامی سکیموں میں حصہ لینے والے افراد کے لیے بھی یہی دورانیہ موافق ہوگا سال کا باقی دورانیہ موافق نہ ہوگا۔

